# امامیہ جنتری 2004

(رجسٹرڈ)




افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور پوسٹ کوڈ 54000

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم




# آیۃ الکرسی




بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

رحمٰن (و) رحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں)

اَللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ۚ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ ۬ۚ لَا تَاۡخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّ لَا نَوۡمٌ ؕ

اللہ ہے کوئی معبود نہیں سوائے اس کے۔ وہ زندہ اور قائم ہے۔ نہ اُسے اُونگھ آتی ہے۔ اور نہ نیند۔

لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الۡاَرۡضِ ؕ مَنۡ ذَا الَّذِیۡ یَشۡفَعُ عِنۡدَہٗۤ اِلَّا

اُسی کا ہے جو کچھ بھی آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے۔ کون ہے جو اُس کے حضور بغیر اُس کی اجازت کے

بِاِذۡنِہٖ ؕ یَعۡلَمُ مَا بَیۡنَ اَیۡدِیۡہِمۡ وَ مَا خَلۡفَہُمۡ ۚ وَ لَا یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ

سفارش کر سکے۔ وہ جانتا ہے جو کچھ اُن کے آگے ہے اور جو کچھ اُن کے پیچھے ہے۔ اور وہ اُسکے علم میں سے کسی چیز

مِّنۡ عِلۡمِہٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرۡسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ ۚ

کا بھی احاطہ نہیں کر سکتے مگر جو وہ (خود جسے) چاہے۔ اُس کی کرسیٔ (اقتدار) آسمانوں اور زمین سے وسیع ہے،

وَ لَا یَـُٔوۡدُہٗ حِفۡظُہُمَا ۚ وَ ہُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ ۝ لَاۤ اِکۡرَاہَ فِی الدِّیۡنِ ۟ۙ

اور دونوں کی نگہداشت اُس پر گراں نہیں، اور وہ (بڑا) عالیشان بزرگ مرتبہ ہے۔ دین میں کسی طرح کی زبردستی نہیں۔

قَدۡ تَّبَیَّنَ الرُّشۡدُ مِنَ الۡغَیِّ ۚ فَمَنۡ یَّکۡفُرۡ بِالطَّاغُوۡتِ وَ یُؤۡمِنۡۢ بِاللّٰہِ

کیونکہ ہدایت گمراہی سے (الگ) ظاہر ہو چکی ہے۔ پس جس شخص نے جھوٹے خداؤں (بتوں) سے انکار کیا اور خدا ہی

فَقَدِ اسۡتَمۡسَکَ بِالۡعُرۡوَۃِ الۡوُثۡقٰی ٭ لَا انۡفِصَامَ لَہَا ؕ وَ اللّٰہُ سَمِیۡعٌ عَلِیۡمٌ ۝

پر ایمان لایا تو اُس نے وہ مضبوط رسی پکڑ لی۔ جو ٹوٹ ہی نہیں سکتی۔ اور خدا (سب کچھ) سنتا (اور) جانتا ہے۔

اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا ۙ یُخۡرِجُہُمۡ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوۡرِ ۬ؕ

خدا تو اُن لوگوں کا سرپرست ہے جو ایمان لا چکے کہ اُنہیں (گمراہی کی) تاریکیوں سے نکال کر (ہدایت کی) روشنی میں لاتا ہے۔

وَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡۤا اَوۡلِیٰٓـُٔہُمُ الطَّاغُوۡتُ ۙ یُخۡرِجُوۡنَہُمۡ مِّنَ النُّوۡرِ

اور جن لوگوں نے کفر اختیار کیا اُن کے سرپرست شیطان ہیں کہ اُن کو (ایمان کی) روشنی سے نکال کر (کفر کی)

اِلَی الظُّلُمٰتِ ؕ اُولٰٓئِکَ اَصۡحٰبُ النَّارِ ۚ ہُمۡ فِیۡہَا خٰلِدُوۡنَ ۝

تاریکیوں میں ڈال دیتے ہیں۔ یہی لوگ تو اہلِ جہنم ہیں۔ (اور یہی) اُس میں ہمیشہ رہیں گے۔



افتخار بک ڈپو رجسٹرڈ مین بازار اسلام پورہ لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم





حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

امام علی علیہ السلام

امام حسن علیہ السلام

امام حسین علیہ السلام

امام علی زین العابدین علیہ السلام

امام محمد باقر علیہ السلام

امام جعفر صادق علیہ السلام

امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

امام علی رضا علیہ السلام

امام محمد تقی علیہ السلام

امام علی نقی علیہ السلام

امام حسن عسکری علیہ السلام

امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام

وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا

# امامیہ جنتری

(رجسٹرڈ)

## 2004ء

## ۱۴۲۴-۲۵ھ



### زیرنگرانی

الحاج پروفیسر علامہ حافظ تصدق حسین لاہور

علامہ سیّد ذوالفقار حسین نقوی لاہور

مدیر اعلیٰ: آغا افتخار حسین

مدیر معاون: آغا شکیل رضا ، آغا علی فرزاد

معاونین خصوصی: سیّد عباس سلطان ، سیّد بابر حسین رضوی

کیپٹن مظہر حسن زیدی ، رضا احسن مرزا ، اظہر حسن زیدی

التماس سورۂ فاتحہ



آغا نثار احمد مرحوم (بانی امامیہ جنتری و ادارہ)

### تقویم

ڈاکٹر مرید عباس چوہان منجم و جفار

آغا شکیل رضا ، مظفر جوتشی ، ظفر انجم

کمپیوٹر کمپوزنگ / ٹائٹل ڈیزائننگ: آغا علی فرزاد ، سمیع اللہ ملک ، دلاور خان

مطبع: حیدری پریس لاہور

معاونین: فدا حسین، صابر عباس، محمد عباس، صادق علی، محمد اکرم

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور

فون: 7223686
پوسٹ کوڈ 54000

سفید کاغذ -/60
علاوہ محصول ڈاک

## فہرست مضامین



قارئین امامیہ جنتری کو نیا سال **2004**ء مبارک ہو

## استخارۂ سجادیہ

یہ استخارہ حضرت امام زین العابدین علیہ السلام سے منسوب ہے۔ امامیہ جنتری کے بالائی حصہ پر درج کیا جارہا ہے۔ سب سے پہلے وضو کیجئے ، اس کے بعد جس کام کیلئے استخارہ دیکھنا ہو۔ اُس کو ذہن میں رکھتے ہوئے پانچ ، سات یا گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھیئے اور تین مرتبہ یہ آیت

" اَسْتَخِیْرُ اللّٰہَ بِرَحْمَتِہٖ خِیَرَۃً فِیْ عَافِیَۃٍ "

پڑھ کر پہلی تعداد کے مطابق دُرود پڑھ کر جنتری کھولئے ۔ اور طلوع فجر سے زوال آفتاب تک داہنے صفحہ کی عبارت کے مطابق عمل کیجئے ۔ زوال آفتاب کے بعد استخارہ دیکھیں تو بائیں صفحہ کی عبارت کے مطابق عمل کریں۔

## استخارۂ تسبیح

آئمہ علیہم السلام سے منقول ہے کہ جس وقت کوئی تسبیح کا استخارہ کرنا چاہے۔ نیت کے بعد تین دفعہ صلوٰۃ پڑھے اور تین دفعہ کہے "یَا مَنْ یَّعْلَمُ اِھْدِ مَنْ لَّا یَعْلَمُ" پھر تسبیح ہاتھ میں لے کر اُسے کسی جگہ سے پکڑ لے اور دو ، دو دانہ الگ کرتا جائے۔ جب دو دانے بچ جائیں تو بد ہے۔ یعنی منع ہے اور اگر ایک دانہ بچ جائے تو درست ہے یعنی جو اِرادہ کیا ہے اس کے کرنے کی اِجازت ہے۔ اس استخارہ میں شک نہیں ہے۔ کیونکہ اس طریقہ کو علماء نے حضرت صاحب العصرؑ سے نقل کیا ہے۔ (جامع الدعوات کبیر)

### اطلاع برائے خاص وعام

# حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اِلٰهُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ فَاَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّيْطٰنِ وَالْقُوَّةَ عَلٰى هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْءِ وَالْاِشْتِغَالَ بِمَا يُقَرِّبُنِىْ اِلَيْكَ يَاكَرِيْمُ يَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَاعِمَادَ مَنْ لَّا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخْرَ مَنْ لَّا ذُخْرَ لَهٗ يَا حِرْزَ مَنْ لَّا حِرْزَ لَهٗ يَاكَنْزَ مَنْ لَّا كَنْزَ لَهٗ يَاحَسَنَ الْبَلَاۤءِ يَاعَظِيْمَ الرَّجَاۤءِ يَاعِزَّ الضُّعَفَاۤءِ يَامُنْقِذَ الْغَرْقٰى يَامُنْجِىَ الْهَلْكٰى يَامُنْعِمُ يَامُجْمِلُ يَامُفْضِلُ يَامُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِىْ سَجَدَلَكَ سَوَادُالَّيْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ الشَّمْسِ وَدَوِىُّ الْمَاۤءِ وَحَفِيْفُ الشَّجَرِ يَااَللّٰهُ لَاشَرِيْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا خَيْرًا مِّمَّا يَظُنُّوْنَ وَاغْفِرْلَنَا مَالَا يَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا يَقُوْلُوْنَ حَسْبِىَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰمَنَّا بِهٖ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّا اُولُوا الْاَلْبَابِ ط رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْهَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ط

# حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کُن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ " اَسْتَغْفِرُاللّٰهَ " پڑھنے کے بعد دعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں ساتھ نام اللہ کے جو رحمٰن ورحیم ہے۔

اَللّٰهُمَّ قَدْهَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْعَلِمْتَهٗ فَاِنْ تَعْلَمُ اَنَّهٗ

خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے۔ دیکھ! اگر وہ

خَيْرٌ لِّىْ فِىْ دِيْنِىْ وَدُنْيَاىَ وَاٰخِرَتِىْ فَيَسِّرْلِىْ وَ

دینی، دنیاوی واُخروی حیثیت سے میرے لئے بہتر ہے تو سہل وآسان فرمادے

اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّىْ فِىْ دِيْنِىْ وَ دُنْيَاىَ

اور اگر تیری حقیقت نظر میں دینی، دنیاوی اور اُخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا

وَاٰخِرَتِىْ فَاصْرِفْهُ عَنِّىْ كَرِهْتُ ذٰلِكَ اَوْ اَحْبَبْتُ

ہے تو ردّ فرمادے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا

فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ○

ہے اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

## نادِ علی علیہ السلام صغیر

نَادِ عَلِيًّا مَّظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِى النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِىْ بِعَظَمَتِكَ يَااَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَامُحَمَّدُ بِوِلَايَتِكَ يَاعَلِيُّ يَاعَلِيُّ يَاعَلِيُّ

نماز فجر اور عشاء کے بعد پندرہ پندرہ مرتبہ پڑھیں۔ تمام مشکلات کا حل ہے۔ اوّل وآخر پندرہ پندرہ بار دُرود پڑھیں۔ مجرب ہے۔



صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

# القابات حضرت محمدؐ مصطفیٰ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ | اَحْمَدُ | حَامِدٌ | مَحْمُودٌ | قَاسِمٌ | عَاقِبٌ |
| فَاتِحٌ | شَاهِدٌ | حَاشِرٌ | رَشِيدٌ | مَشْهُودٌ | بَشِيرٌ |
| نَذِيرٌ | دَاعٍ | شَافٍ | هَادٍ | مَهْدٍ | مَاحٍ |
| مُنْجٍ | نَاهٍ | رَسُولٌ | نَبِیٌّ | اُمِّیٌّ | تِهَامِیٌّ |
| هَاشِمِیٌّ | اَبْطَحِیٌّ | عَزِيزٌ | حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ | رَؤُفٌ | رَحِيمٌ |
| طٰهٰ | مُجْتَبٰی | طٰسٓ | مُرْتَضٰی | حٰمٓ | مُصْطَفٰی |
| يٰسٓ | اَوْلٰی | مُزَّمِّلٌ | وَلِیٌّ | مُدَّثِّرٌ | مَتِينٌ |
| مُصَدِّقٌ | طَيِّبٌ | نَاصِرٌ | مَنْصُورٌ | مِصْبَاحٌ | اٰمِرٌ |
| حِجَازِیٌّ | نِزَارِیٌّ | قُرَشِیٌّ | مُبَارَكٌ | اَلتَّقِیُّ | حَافِظٌ |
| كَامِلٌ | صَادِقٌ | اَمِينٌ | عَبْدُ اللّٰهِ | كَلِيْمُ اللّٰهِ | حَبِيْبُ اللّٰهِ |
| نَجِیُّ اللّٰهِ | صَفِیُّ اللّٰهِ | خَاتَمُ الْاَنْبِيَاءِ | حَسِيْبٌ | مُجِيْبٌ | شَكُوْرٌ |
| مُبَلِّغٌ | رَسُوْلُ الرَّحْمَةِ | قَوِیٌّ | حَفِیٌّ | مَاْمُوْنٌ | مَعْلُوْمٌ |
| حَقٌّ | مُبِيْنٌ | مُطِيْعٌ | رَسُوْلُ الرَّاحَةِ | اَوَّلُ | اٰخِرٌ |
| ظَاهِرٌ | بَاطِنٌ | نَبِیُّ الرَّحْمَةِ | يَتِيْمٌ | كَرِيْمٌ | حَكِيْمٌ |
| خَاتَمُ الرُّسُلِ | سَيِّدٌ | سِرَاجٌ | مُنِيْرٌ | اَلْحَقُّ | مُكَرَّمٌ |
| مُبَشِّرٌ | مُذَكِّرٌ | مُطَهَّرٌ | قَرِيْبٌ | خَلِيْلٌ | مَدْعُوٌّ |
| جَوَّادٌ | خَاتَمٌ | عَادِلٌ | شَهِيْرٌ | شَهِيْدٌ | مَبْعُوْثٌ |

پیغمبرِ اعظمؐ نے فرمایا! وہ شخص جنت میں نہ جائے گا جس کے پڑوسی اسکی برائیوں سے محفوظ نہ ہوں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم





## یا اَللّٰہ

یا مُحَمَّدؐ یا علیؑ یا فَاطِمہؑ یا حسنؑ یا حُسینؑ

# القابات امامت امیر المومنین علی ابن ابی طالب علیہ السلام

امامُ المُتَّقِین — امامُ المُسلِمِین — امامُ العَارِفِین — امامُ الوَاصِلِین — امامُ المَوحِدِین — امامُ المُحقِّقِین — امامُ السَّالِکِین — امامُ المُحسِنِین — امامُ الصَّادِقِین

امامُ الاَوَّلِین — امامُ العٰلَمِین — امامُ المُتعَبِّدِین — امامُ السَّابِقِین — امامُ المَسبُوقِین — امامُ المَخلُوقِین — امامُ العَادِلِین — امامُ المَعصُومِین

امامُ المُرشِدِین — امامُ المُبشِّرِین — امامُ المُنذِرِین — امامُ المُقسِطِین — امامُ العَاشِقِین — امامُ المُقرَّبِین — امامُ الرَّاشِدِین — امامُ المُتوَکِّلِین — امامُ الشَّاهِدِین

امامُ المُتکَلِّمِین — امامُ الطَّاهِرِین — امامُ المُبارِزِین — امامُ المُعظَّمِین — امامُ الاَجوَدِین — امامُ القَارِئِین — امامُ المَالِکِین — امامُ المُفلِحِین

امامُ الرَّاکِعِین — امامُ السَّاجِدِین — امامُ الحَاکِمِین — امامُ المُتاخِرِین — امامُ المُحِبِّین — امامُ الرَّاسِخِین — امامُ الوَاصِفِین — امامُ الخَاشِعِین — امامُ المُکبِّرِین

امامُ المُتعَالِین — امامُ المُقدَّسِین — امامُ الاَفصَحِین — امامُ البَاذِلِین — امامُ المُکمِّلِین — امامُ الکَامِلِین — امامُ الحَافِظِین — امامُ المُشفَّعِین

امامُ المُکرَّمِین — امامُ القَانِتِین — امامُ المُهاجِرِین — امامُ الشَّاهِدِین — امامُ المُطهَّرِین — امامُ المَخدُومِین — امامُ الصَّامِتِین — امامُ الرَّافِعِین — امامُ الاَطهَرِین

امامُ الاَئِمَّة — امامُ المُلهَمِین — امامُ المُقَاتِلِین — امامُ الاَشجَعِین — امامُ الاَعلَمِین — امامُ الاٰمِنِین — امامُ الزَّکِیِّین — امامُ الاَورَعِین

امامُ المُجتَهِدِین — امامُ الاٰمِرِین — امامُ المُجاهِدِین — امامُ الخَطِیبِین — امامُ المُطِیعِین — امامُ المُبرَّئِین — امامُ المُقَارِنِین — امامُ الخَاضِعِین — امامُ الاَفضَلِین

امامُ الغَالِبِین — امامُ المُخیَّرِین — امامُ المُتقَدِّمِین — امامُ المُعلِّمِین — امامُ الصَّائِمِین — امامُ المُظفَّرِین — امامُ النَّاظِرِین — امامُ العَالَمِین

امامُ المُحتَسِبِین — امامُ المَعطُوفِین — امامُ الشَّهِیدِین — امامُ الوَارِثِین — امامُ المُطَیِّبِین — امامُ الاَکمَلِین — امامُ الکَاظِمِین — امامُ المُسبِّحِین — امامُ المَعشُوقِین



مرسلہ: شیخ علی رضا، علی ذوالقرنین۔ تحریر و ترتیب: سیّد ابرار حسین بخاری حمزہ کھرولیاں تحصیل ڈسکہ، ضلع سیالکوٹ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مولائے کائنات

## امیر المومنین حضرت علی ابن ابیطالب علیہ السّلام کی بارگاہ میں سلام فقیر

از مولانا سیّد عینی شاہ نظامی حنفی، حیدر آباد دکن (مرسلہ: سیّد مراد علی جعفری کراچی)

سلام اُس پر جو بابُ اللہ ہے (از ینابیع المودۃ)
سلام اُس پر جو یَدُاللہ ہے (ابنِ مردویہ خوارزمی)
سلام اُس پر جو سَیْفُ اللہ ہے (در خلاصۃ الوفا)
سلام اُس پر جو صَفْوَۃُ اللہ ہے (ابوسعید فی اشرف النبوۃ)
سلام اُس پر جو وَلِیُّ اللہ ہے (از دیلمی۔ خوارزمی)
سلام اُس پر جو حُجَّۃُ اللہ ہے (از دیلمی مناوی)
سلام اُس پر جو عَبْدُ اللہ ہے (ابن ماجہ۔ حاکم جلد ۳)
سلام اُس پر جو اَعْلَمُ باللہ ہے (از کنز العمال)
سلام اُس پر جو فَانِیٌ باللہ ہے (از کنز العمال)
سلام اُس پر جو اَحَبُّ خَلْقِ اِلَی اللہ ہے (حدیث طیر ترمذی)
سلام اُس پر جو خدا کا عاشق ہے (مشہور حدیث خیبر)
سلام اُس پر جو محبوب خدا ہے (مشہور حدیث خیبر)
سلام اُس پر جو خدا کی آواز ہے (از خوارزمی)
سلام اُس پر جو اسد اللہ ہے (ابوسعد در اشرف النبوۃ)
سلام اُس پر جو نور خدا ہے (ارجح المطالب)
سلام اُس پر جو نورِ رسولؐ ہے (مسند احمد، ریاض النضرۃ)
سلام اُس پر جو نفسِ رسولؐ ہے (قرآن، حدیث اور صواعق محرقہ)
سلام اُس پر جو برادرِ رسولؐ ہے (کنز العمال)
سلام اُس پر جو نظیرِ رسولؐ ہے (کنز العمال)
سلام اُس پر جو خونِ رسولؐ ہے (کنز العمال۔ ابونعیم)
سلام اُس پر جو عینِ محمدؐ وروحی فداہ ہے علیؑ مِنّی وَاَنَا مِنہ
سلام اُس پر جو روحِ محمدؐ وروحی فداہ ہے (کروحی فی جدی)
سلام اُس پر جو سرِ محمدؐ وروحی فداہ ہے (صواعق محرقہ)
سلام اُس پر جو محبوب محمدؐ و خدا ہے (کنز العمال جلد ۶)
سلام اُس پر جو عاشق پیغمبرؐ خدا ہے (کنز العمال جلد ۶)

سلام اُس پر جو دامادِ پیغمبرؐ خدا ہے حرف حق (واقعہ ہے)
سلام اُس پر جو فدیہ پیغمبرؐ خدا ہے (حاکم جلد ۳)
سلام اُس پر جو وزیرِ رسولؐ خدا ہے (کنز العمال جلد ۶)
سلام اُس پر جو وصی رسولؐ خدا ہے (کنز العمال جلد ۶)
سلام اُس پر جو خلیفۂ رسولؐ خدا ہے (واقعہ ہے)
سلام اُس پر جو آلِ محمدؐ روحی فداہ ہے (مسلم، نسائی اور ترمذی)
سلام اُس پر جو اہلِ بیتؑ نبی خدا ہے (مسلم، نسائی اور ترمذی)
سلام اُس پر جو ناصرِ محمدؐ روحی فداہ ہے (شفائے عیاض وغیرہ)
سلام اُس پر جو رفیقِ محمدؐ روحی فداہ ہے (کنز العمال)
سلام اُس پر جو شبیہِ محمدؐ روحی فداہ ہے (حدیث شبِ ہجرت)
سلام اُس پر جو اخی جبرئیلؑ و میکائیلؑ ہے (امام شعرانی وغیرہ)
سلام اُس پر جو پہلا مومن، پہلا مسلمان ہے (کنز العمال جلد ۶)
سلام اُس پر جو صدّیق اکبر ہے (دیلمی اور نسائی)۔
سلام اُس پر جو فاروق اُمّت ہے (ریاض النضرۃ۔ دیلمی)
سلام اُس پر جو امیر المومنین ہے (دیلمی۔ خوارزمی)
سلام اُس پر جو امام المتقین ہے (کنز العمال جلد ۶، حاکم جلد ۳)
سلام اُس پر جو سیّد الصادقین ہے (کنز العمال، صغیر، سیوطی)
سلام اُس پر جس نے غیر اللہ کو سجدہ نہ کیا (صغیر، سیوطی۔ صواعق محرقہ)
سلام اُس پر جو نبیؐ کا ہم شجرہ ہے (مناوی۔ کنز العمال جلد ۶)
سلام اُس پر جو نبیؐ کا ہم طینت ہے (مناوی۔ کنز العمال جلد ۶)
سلام اُس پر جو محبوب ترین اہلِ بیتؑ ہے (کنز العمال جلد ۶)
سلام اُس پر جو سیّد الدنیا والآخرۃ ہے (ریاض النضرۃ اور دیلمی)
سلام اُس پر جو مولائے مومنین ہے (حدیث غدیر متواتر)
سلام اُس پر جو ہارون اُمّت ہے (حدیث منزلت متواتر)
سلام اُس پر جو خیر البشر ہے (کنز العمال جلد ۶)

سلام اُس پر جو فخر ملائکہ ہے (حلیۂ ابونعیم، دیلمی)

سلام اُس پر جو فخر انبیاء ہے (حلیۂ ابونعیم، دیلمی)

سلام اُس پر جو مایۂ نازِ حق سبحانہٗ ہے (حلیۂ ابونعیم، دیلمی)

سلام اُس پر جو امام البرأت ہے (حاکم، صواعق محرقہ)

سلام اُس پر جو امام الاولیاء ہے (ابن مردویہ، صواعق، خوارزمی)

سلام اُس پر جو سابق السابقین ہے (فخر المحسن، کنز العمال ۶)

سلام اُس پر جو قاضی اُمت ہے (ترمذی نسائی، طبری)

سلام اُس پر جو ساقیِ کوثر ہے (صغیر طبرانی، دیلمی)

سلام اُس پر جو بابِ مدینہ علم ہے (مشہور و متواتر حدیثِ رسولؐ)

سلام اُس پر جو اعلم الناس ہے (کنز العمال جلد ۶)

سلام اُس پر جو مدینہ علوم النبوۃ ہے (ینابیع المودۃ)

سلام اُس پر جو بابُ الدین ہے (دیلمی)

سلام اُس پر جو بابُ الفقہ ہے (تذکرۃ الخواص)

سلام اُس پر جو بابُ الحکمت ہے (ترمذی مسند اور حلیہ ابونعیم)

سلام اُس پر جو سپاہ غازی ہے (نسائی اور حاکم)

سلام اُس پر جو ثانی قرآن ہے (مروج الذہب، ینابیع المودۃ)

سلام اُس پر جو سہیم قرآن ہے (حاکم جلد ۳، صغیر طبرانی)

سلام اُس پر جو عالمِ قرآن ہے (مسند ابوداؤد، الطیالسی)

سلام اُس پر جو عالمِ سُنت ہے (ریاض النضرۃ)

سلام اُس پر جو اسبق الاوّلون ہے (حاکم ازالۃ الخلفاء)

سلام اُس پر جو ہادی و مہدی ہے (بزاز و حاکم و ابونعیم)

سلام اُس پر جو خزانہ علوم پیغمبرؐ ہے (کنز العمال، صغیر، سیوطی)

سلام اُس پر جو بمنزلۂ پدرِ اُمت ہے (ریاض النضرۃ، مناوی)

سلام اُس پر جو قُل ھُوَ اللّٰہ منزلت ہے (دیلمی)

سلام اُس پر جو کعبہ اُمت ہے (اسد الغابہ اور دیلمی)

سلام اُس پر جو نبی کے پاس ایلیا ہے (حمیونی، صواعق)

سلام اُس پر جو ثانی اہل عب ہے (امرِ حق واقعہ ہے)

سلام اُس پر جو آیہ ثانی مباہلہ ہے (امرِ حق واقعہ ہے)

سلام اُس پر جو ثانی آیۂ تطہیر ہے (امرِ حق واقعہ ہے)

سلام اُس پر جو مولودِ کعبہ ہے (حاکم، ازالۃ الخلفاء)

سلام اُس پر جو جس کا گھر وسطِ بیوت پیغمبرؐ ہے (حدیث متواترہ)

سلام اُس پر جس کا دروازہ بند نہ ہو سکا (کنز العمال، ازالۃ الخلفاء)

سلام اُس پر جو ہر حالت میں مسجد میں آنے جانے کا مجاز رہا (کنز العمال)

سلام اُس پر جو یکہ تازِ بدر تھا (مشہور واقعہ)

سلام اُس پر جو پامردِ واحد ہے (ریاض النضرۃ)

سلام اُس پر جو شاہسوار جنگ خندق ہے (حاکم اور کنز العمال)

سلام اُس پر جو قاتلِ عمرو ابن عبدود ہے (حاکم اور کنز العمال)

سلام اُس پر جو تحفہ یابِ مبارزۃ علیٰ یوم الخندق تھا (روض القضاء)

سلام اُس پر جو افضل من اعمال اُمتی الیٰ یوم القیامۃ تھا (حدیث رسولؐ)

سلام اُس پر جس کی جنگ (ضربت یوم خندق) افضل اُمت تھی (مدارج النبوۃ)

سلام اُس پر جو قاتلِ مرحب تھا (ریاض النضرۃ، کنز بخاری)

سلام اُس پر جو فاتح خیبر تھا (ریاض النضرۃ، کنز بخاری)

سلام اُس پر جو تارعِ بابِ خیبر تھا (ریاض النضرۃ، کنز بخاری)

سلام اُس پر جو کرّار غیر فرار تھا (نسائی و کنز العمال)

سلام اُس پر جو مردِ میدان حنین تھا (تاریخ ابن اسحاق اور حاکم)

سلام اُس پر جو راکب دوش پیغمبرؐ تھا (کنز العمال، ریاض النضرۃ)

سلام اُس پر جو سب سے پہلا بُت شکن تھا (نسائی و حاکم)

سلام اُس پر جو فاتح طائف تھا (مسند ابن ابی شیبہ، بخاری)

سلام اُس پر جو مبلغ سورۂ برأت (توبہ) تھا (ریاض النضرۃ، نسائی)

سلام اُس پر جو وقت آخر آنحضرتؐ کی چادر میں تھا (ریاض النضرۃ)

سلام اُس پر جس نے پیغمبر کی تجہیز و تکفین فرمائی (ازالۃ الخفاء)

سلام اُس پر جس کا نام لینا عبادت ہے (خوارزمی، کنز العمال)

سلام اُس پر جس کا دیکھنا عبادت ہے (میزان، ذہبی، صواعق)

سلام اُس پر جس کی مودّۃ کے ساتھ گناہ ضرر نہیں کرتے (خوارزمی)

سلام اُس پر جس کی مودّۃ اجرِ رسالت ہے (دیلمی و مناوی)

سلام اُس پر جس کی مودّۃ کفارہ و توبہ ہے (کنز العمال)

سلام اُس پر جس کی مودّۃ اجرِ رسالت ہے (آیۂ مودّۃ قرآن مجید)

سلام اُس پر جس کو میکائیل و جبرائیلؑ نے سلام کیا (خوارزمی)

سلام اُس پر جس کو تین ہزار فرشتگان نے سلام کیا (خوارزمی)

سلام اُس پر جس کا ایمان ارض و سما سے وزنی ہے (خوارزمی)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سیّد منظور حسین سرمدؔ

# دُعا دافعِ بلیّات و طاعون

سب سے مقدم ہے خدا اور بعد ذاتِ ذوالعلا
اوّل حبیبؐ کبریا دوئم علیؑ شیرِ خدا
سوئم جناب فاطمہؑ بنتِ رسولؐ دو سَرا
چوتھے حسنؑ شاہِ ہدیٰ پنجم شہید کربلاؑ
لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃ

کیاہی یہ نام پاک ہیں صلِّ علیٰ صلِّ علیٰ
اِن ناموں میں حق نے اثر ہے اسمِ اعظم کا رکھا
جس وقت ساق عرش پر اِن کو قلم لکھنے لگا
پیہم صریرِ کلک سے پیدا ہوئی تب یہ صدا
لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃ

رنج و مشکل میں اگر کوئی بشر ہو مبتلا
اِن ناموں کی تاثیر کو پڑھ کر وہ لیوے آزما
زنہار آسکتی نہیں نزدیک اُس کے کچھ بَلا
رکھتا ہے جو وِرد زباں شام و سحر صبح و مسا
لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃ

اسماء حُسنیٰ ہیں یہ وہ قرآں میں ہے جن کی ثنا
آدم کی توبہ کو ولا حسنِ قبول اِن سے ملا
طوفاں سے بیڑا نوحؑ کا اِن ہی کی برکت سے بچا
یونس شکم میں موت کے پڑھتے رہے یہ برملا
لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃ

یہ نام یوسفؑ کے لئے تھے چاہ میں آبِ بقا
اور دار پر دردِ دلِ عیسیٰؑ کی تھی یہ ہی دوا
اِن کے تصدق سے ہوئی ایوبؑ کو حاصل شفا
پڑھتے ہیں الیاسؑ و خضرؑ یہ ہی وظیفہ و ثنا
لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃ

اِن ناموں کی عظمت پہ تھے داؤد سو جاں سے فدا
کرتے تھے اِن کا تذکرہ دائم جناب ذکریا
نمرود نے جب آگ میں ڈالے خلیل کبریا
لب پر تھے اِن کے اس گھڑی یہ نام پاک اور یہ دُعا
لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃ

جس شہر میں جس قریہ میں طاعون ہو یا ہو وبا
اس جا کے رہنے والوں کو لازم ہے اہلِ ولا
برپا عقیدے سے کریں شبیرؑ کی بزمِ عزا
اور بعد مجلس یک زباں ہوکر پڑھیں یہ سب دُعا
لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃ

جل بھن کے کوہ طور پہ ہوجاتے موسیٰؑ سُرمہ سا
اِن ناموں کی تائید سے لیکن ٹلی سر سے بلا
یعقوبؑ سے بچھڑا پسر ملتا نہ تا روزِ جزا
درگاہِ خالق میں اگر کرتا نہ یوں وہ التجا
لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃ

اسمائے اعظم ہیں یہی اسمائے پاک پنجتنؑ
سب انبیاء و اوصیاء دائم دمِ رنج و محن
بہتر وسیلہ جان کر پیشِ خدائے ذوالمنن
کرتے تھے عرض مدّعا پڑھ کر یہ باصوتِ حسنؑ
لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃ

اب ہے ہماری التجا یا ربّ بپے آلِ عباؑ
طاعون کا ہو خاتمہ چل جائے رحمت کی ہوا
تیری حفاظت میں رہیں سرور کے سب اہلِ عزا
سُن لے یہ سرمد کی دُعا اس بزمِ غم کا واسطہ
لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پُراثر دُعا — حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام



اوّل و آخر ۱۵ مرتبہ دُرود پڑھیں۔ پھر حاجت طلب کریں۔ شیخ کفعمی نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا۔ امامؑ نے فرمایا! سو مرتبہ اس دُعا کو پڑھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ دُعا مستجاب ہوگی۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | |
|---|---|
| اِلٰهِیْ كَیْفَ اَدْعُوْكَ وَاَنَا اَنَا | وَكَیْفَ اَقْطَعُ رَجَآئِیْ مِنْكَ وَاَنْتَ اَنْتَ |
| اے میرے معبود کیسے تجھے پکاروں اس حال میں کہ میں میں ہوں | اور کیسے اپنی اُمید تجھ سے منقطع کر لوں حالانکہ تو تو ہے |
| اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَسْئَلْكَ فَتُعْطِیْنِیْ | فَمَنْ ذَاالَّذِیْ اَسْئَلُهٗ فَیُعْطِیْنِیْ |
| اے میرے معبود جب میں تجھ سے نہیں مانگتا تب بھی تو مجھے عطا کرتا ہے | تو وہ کون ہے کہ اُس سے مانگوں اور وہ مجھے عطا کرے |
| اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَدْعُكَ فَتَسْتَجِیْبُ لِیْ | فَمَنْ ذَاالَّذِیْ اَدْعُوْهُ فَیَسْتَجِیْبُ لِیْ |
| اے میرے معبود جب میں تجھے نہیں پکارتا تب بھی تو میری دُعا قبول کرتا ہے | تو وہ کونسی ذات ہے کہ میں اُسے پکاروں اور وہ میری دُعا قبول کرے |
| اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَتَضَرَّعْ اِلَیْكَ فَتَرْحَمُنِیْ | فَمَنْ ذَاالَّذِیْ اَتَضَرَّعُ اِلَیْهِ فَیَرْحَمُنِیْ |
| اے میرے معبود جب میں تیرے حضور میں نہیں گڑگڑاتا تو تو مجھ پر رحم کرتا ہے | تو وہ کون ہستی ہے کہ اُس کے سامنے گڑگڑاؤں اور وہ مجھ پر رحم کرے |
| اِلٰهِیْ فَكَمَا فَلَقْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰی عَلَیْهِ السَّلَامُ | وَنَجَّیْتَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ |
| اے میرے معبود جس طرح تو نے موسیٰ علیہ السّلام کے لئے دریا کو شگافتہ کیا | اور اُن کو نجات دی میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں محمد صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم |
| وَّاٰلِهٖ وَاَنْ تُنَجِّیَنِیْ مِمَّا اَنَا فِیْهِ | وَتُفَرِّجَ عَنِّیْ فَرَجاً عَاجِلًا غَیْرَ اٰجِلٍ |
| اور اُن کی آل پر رحمت نازل فرما اور مجھ کو اُس چیز سے جس میں میں مبتلا ہوں نجات دے | اور میری تمام پریشانیوں کو جلد از جلد بلا تاخیر (فوری) |

بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اپنے فضل اور اپنی رحمت سے دُور فرما۔ اے سب سے بڑے رحم کرنے والے

**عمل برائے حاجات**

شب جمعہ میں بعد نماز عشاء بارہ سو مرتبہ پڑھے
" یَااَللّٰهُ ، یَا رَبَّاهُ ، یَا سَیِّدَاهُ "
انشاءاللہ حاجت پوری ہوگی۔

**گھر سے نکلتے وقت کی دُعا**

حضرت امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ گھر سے نکلتے وقت یہ پڑھو " بِسْمِ اللّٰهِ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَتَوَكَّلْتُ عَلَی اللّٰهِ "

# اعجاز القرآن (آیات قطب)

(محمد حسین A-17 غفور سٹریٹ مہاجر آباد ملتان روڈ لاہور فون: 7416295)

**قارئین!** میں پہلی بار مضمون پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ صرف اس وثوق کے ساتھ کہ خلق خدا اس سے مستفید ہو سکے، علوم روحانیت نجوم، حاضرات، عملیات ⟨ ⟩ دشت گردی کے دوران بندگان خدا کی حتیٰ المقدور فی سبیل اللہ خدمت کا شرف حاصل کیا ہے۔

میں اپ دن کی ابتدا پنے مرشد کامل جنا یدشاہ محمد صاحب قادری، سیفوری، الـ ⟩، عاشقان جیسی عظیم المرتبت ہستی کے نام کرتا ہوں۔ جن کے فیض اور حکم کی بدولت یہ مضمون قارئین کی نذر ہے۔ یوں تو قرآن کریم فرقان المجید کی آیات سے لامحدود و مقاصد کے حصول کے لئے استفادہ حاصل کیا جا ہے۔ لیکن میں اپنے مضمون کو صرف آیات قطب تک محدود رکھوں گا۔ امام ابوعبداللہ محمد بن یوسف السنوی الحسینی نے اپنی کتاب "مجربات" میں لکھا ہے کہ قرآن عظیم میں یات ایسی ہیں کہ اُن میں تمام حروف المعجم جمع ہیں۔ پہلی آیت " **ثم انزل علیکم ــــ علیم بذات الصدور** " (آیت نمبر 154 سورۃ العمران پارہ 4) اور دوسری آیت " **محمد رسولُ اللّٰہ ــــ مغفرۃ و اجراً عظیما** " (آیت نمبر 29 سورۃ الفتح پارہ 26)۔

قارئین! اگر ان آیا میں سے کسی ایک آیت کی زکواۃ با پرہیز جمالی وجلالی ادا کرلیں تو حروف ابجد کی زکواۃ ادا ہو جاتی ہے اور جب حروف ابجد کی زکواۃ ادا ہو جائے تو اور کسی زکواۃ کی حاجت نہیں رہتی۔ علاوہ ازیں:

اگر کسی آفیسر سے کوئی امر درپیش ہو اور مشکل صورت نظر آ رہی ہو۔ دو رکعت نماز نفل ادا کر کے مصلّے پر تین بار پہلی آیت پڑھ کر ہاتھوں پر دَم کر کے منہ پر پھیرے اور متعلقہ شخص کے سامنے جائے مراد بر آئے گی۔

☆ اگر کوئی شخص پہلی آیت سات مرتبہ پڑھ کر دَم کر کے مجلس میں جائے تو اہل مجلس تعظیم کریں۔ ☆ اگر کوئی شخص پہلی آیت بعد نماز فجر روزانہ چالیس بار پڑھے جو کچھ چاہے حق تعالیٰ عطا فرمائیں گے۔ ☆ اگر کسی شخص پر دیو جن، آسیب کا اثر ہو اُس کے بائیں کان میں پڑھ کر دَم کریں انشاء اللہ اثر جاتا رہے گا۔ ☆ اگر کوئی بچہ بدتمیزی اور شرارت کرے تین بار پڑھ کر دَم کریں بچہ فرمانبردار رہے گا۔ ☆ اگر کوئی شخص دشمن پر غالب آنا چاہے بارہ بار پڑھ کر اپنے اوپر دَم کریں اِنشاء اللہ تعالیٰ غالب رہے گا ☆ اگر بچھو کاٹ لے اُس شخص کے سیدھے کان میں پڑھ کر دَم کریں۔ زہر کا اثر جاتا رہے گا۔

آیت نمبر 1 کا نقش مربع چال 5529 کسر 5 کسی مقصد کے لئے دیا جا سکتا ہے۔ مومنین کے لئے قرآن پاک کا زندہ جاوید عمل میرے روحانی اُستاد غلام بدیع الدین المعروف صوفی محمد رمضان قادری، طیفوری، المداری۔ عاشقان نے عطا فرمایا۔ نذر کرتا ہوں جو سینکڑوں بار کا آزمودہ ہے۔ آیت قطب نمبر 2 قوت باہ میں اضافہ کے لئے نامرد اور مایوس حضرات کے لئے یر ہے نقش مربع چال 6047 کسر خانہ 5،

اِسی آیت کا نقش مثلث آتشی چال 8056 کسر خانہ 7 اولاد سے مایوس، بانجھ خواتین کے لئے اکسیر ہے۔

ہر دو آیات کا نقش مربع چال 11574 کسر خانہ 5 ہر مقصد کے لئے مفید ہے۔ ہر دو آیات تمام امراض کی شفا ہیں۔ خواہ امراض ظاہر ہوں یا باطنی حصول شفا کے لئے اُن کی تلاوت کریں یا اُن کو لکھ کر دھو کر پلائیں۔ اگر دونوں آیات کو لکھ کر (برتن میں) گلاب کے پانی سے دھو کر مریض کو پلائیں شفاء حاصل ہو اور دیگر دونوں آیات کو لکھ کر زیتون کے تیل سے دھو کر درد یا بیماری سے متاثرہ اعضاء پر لگایا جائے۔ اِنشاء اللہ شفاء ہوگی۔

آغا مسعود رضا خاکی مرحوم

## چلو کربلا چلیں

احباب کو بلاؤ چلو کربلا چلیں ۔۔۔ اِک قافلہ بناؤ چلو کربلا چلیں
زادِ سفر امامؑ زمانہ سے مانگ لو ۔۔۔ پڑھ کر دُرود آؤ چلو کربلا چلیں
سائے کی طرح موت ہے پیچھے لگی ہوئی ۔۔۔ بڑھ کر علم اُٹھاؤ چلو کربلا چلیں
اب کوئی ملک فتنہ سے خالی نہیں رہا ۔۔۔ دنیا سے ہاتھ اُٹھاؤ چلو کربلا چلیں
قدموں میں ہے حسینؑ کے چشمۂ حیات کا ۔۔۔ مولا سے لو لگاؤ چلو کربلا چلیں
مولائے کائنات بھی ہیں اِنتظار میں ۔۔۔ اب دیر مت لگاؤ چلو کربلا چلیں
خاکیؔ بُلا رہے ہیں تمہیں شاہِ کربلا
جلدی قدم بڑھاؤ چلو کربلا چلیں

## طریقۂ تسبیح قبولیت دُعا

بعد نماز صبح یا بعد نماز مغرب اپنی ٹھڈی کو زانو پر رکھ کر سو مرتبہ " سَهْلًا بِفَضْلِكَ يَا عَزِيْزُ " پڑھے بعدہٗ جو حاجت درپیش ہو بدرگاہ ربّ العزّت میں عرض کرے۔ اِنشاء جلد مطلب برآری ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خاص برائے امامیہ جنتری ۲۰۰۴ء

تحریر: راجہ افتخار حسین عامل
" فیض روحانی " مکان نمبر A-12
سروے نمبر 553 عقب مرکزی امام بارگاہ
جعفر طیار سوسائٹی ملیر کراچی
موبائل: 0333-2312068
0320-4011839

# صراط علیؑ حق نمسکہ

(علیؑ کا راستہ حق ہے جس سے ہم وابستہ ہیں)

## دولت کے ستارہ " اوجِ مشتری ۲۰۰۴ء کا اِستخراج از صحیفہ فاطمہؑ نور الکبیر "

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں ایک ایسا نایاب عمل لے کر حاضر ہوا ہوں جو متبرک کتاب " صحیفہ فاطمہؑ نور الکبیر " سے استخراج کیا گیا ہے۔ مشتری کو شرف برج سرطان کے ۱۵ درجے پر ہوتا ہے شرف کے تینوں دَور گزر چکے ہیں مشتری کو ۵ اکتوبر ۲۰۰۴ کو برج میزان کے دوسرے درجے پر اوج حاصل ہو رہا ہے۔ جس کا کل دورانیہ 5 اکتوبر تا 8 اکتوبر تک ہے۔ قرآن پاک کی ۲۹ سورتوں کی ابتدا میں کچھ کلمات ایسے بھی ہیں جو مرکب صورت میں نہیں پڑھے جاتے بلکہ مفرد حروف میں اِن کی تلاوت کی جاتی ہے اِن میں بعض بذات خود مفرد استعمال ہوئے ہیں۔ سورتوں میں مقطعات کا استعمال درج ذیل ہے۔

| | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | الٓمٓ | سورۃ بقرہ | پ ۱ | ۸ | الٓرٰ | ابراہیم | پ ۱۳ | ۱۵ | الٓمٓ | عنکبوت | پ ۲۰ | ۲۲ | حٰمٓ | حم السجدہ | پ ۲۴ |
| ۲ | الٓمٓ | عمران | پ ۳ | ۹ | الٓرٰ | حجر | پ ۱۳ | ۱۶ | الٓمٓ | سورۃ الروم | پ ۲۱ | ۲۳ | حٰمٓ عٓسٓقٓ | مومن | پ ۲۵ |
| ۳ | الٓمٓصٓ | اعراف | پ ۹ | ۱۰ | کٓھٰیٰعٓصٓ | مریم | پ ۱۶ | ۱۷ | الٓمٓ | لقمن | پ ۲۱ | ۲۴ | حٰمٓ | زخرف | پ ۲۵ |
| ۴ | الٓرٰ | یونس | پ ۱۱ | ۱۱ | طٰہٰ | طٰہٰ | پ ۱۶ | ۱۸ | الٓمٓ | السجدہ | پ ۲۱ | ۲۵ | حٰمٓ | دخان | پ ۲۵ |
| ۵ | الٓرٰ | ھود | پ ۱۱ | ۱۲ | طٰسٓمٓ | شعراء | پ ۱۹ | ۱۹ | یٰسٓ | یٰسٓ | پ ۲۲ | ۲۶ | حٰمٓ | الجاثیہ | پ ۲۵ |
| ۶ | الٓرٰ | یوسف | پ ۱۲ | ۱۳ | طٰسٓ | نمل | پ ۱۹ | ۲۰ | صٓ | صٓ | پ ۲۳ | ۲۷ | حٰمٓ | الاحقاف | پ ۲۶ |
| ۷ | الٓمٓرٰ | رعد | پ ۱۳ | ۱۴ | طٰسٓمٓ | قصص | پ ۲۰ | ۲۱ | حٰمٓ | مومن | پ ۲۴ | ۲۸ ۲۹ | قٓ نٓ | ق<br>ن | پ ۲۶<br>پ ۲۹ |

اِن کلمات کو خالص کریں تو یہ کلمات باقی رہتے ہیں الٓر، حٰمٓ، کٓھٰیٰعٓصٓ، طٰسٓ، قٓ، نٓ، اِن کلمات کو مفرد کریں تو چودہ حروف نورانی بنتے ہیں (ا، ل، ر، ح، م، ک، ہ، ی، ع، ص، ط، س، ق، ن، اِن حروف کو ترتیب دیں تو بامعنی جملہ یہ بنتا ہے " صراط علیؑ حق نمسکہ " ترجمہ: علیؑ کا راستہ حق ہے جس سے ہم وابستہ ہیں۔ اِنھیں چودہ حروف نورانی سے متبرک کتاب " صحیفہ فاطمۃؑ نور الکبیر " بطرز جفر و جامع بنتی ہے جو کہ میں نے مسلسل دس سال ریاضت اور اپنے اُستاد محترم قبلہ آغا حسنین احمد کی زیر سرپرستی میں رہتے ہوئے کتاب صحیفہ فاطمہ نور الکبیر لکھنے میں کامیابی حاصل کی اس کتاب کی کتابت میں مجھ خاکسار پر آل محمدؐ کا خاص جود و کرم رہا کہ میں کتابت میں کامیاب ہوا اس کتاب کی تعریف کرنے کی مجھ میں سکت نہیں اور نہ ہی جنتری کے صفحات میں اِتنی گنجائش ہے۔ قارئین کی خدمت میں اوج مشتری کی لوح اگلے صفہ پر دی گئی ہے۔ اہل زمین پر مشتری کی جو تاثیر اس وقت پڑے گی خیر و برکت و حصول دولت کی ہوگی۔ اس لوح کا حاصل ہونا اسباب دولت کے ایک عظیم سبب کا اختیار کرنا ہے۔ جو لوگ شرف مشتری کے تینوں ادوار سے مستفیض ہونے سے رہ گئے ہوں وہ مومنین یا مومنات اوج مشتری سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں، یہ لوح " صراط علیؑ حق نمسکہ " کے اعداد ۶۹۳ کی ہے اس لوح کے اندر ۸ خاتم ہیں ہر خاتم کے ۴ خانے ہیں کائنات کے ہر فرد کو یکساں فائدہ دے گی۔ صاحب علم عامل اس لوح سے ہر زرد کا ایک خاتم تیار کر سکتے ہیں۔ سونے یا چاندی کی حسب استطاعت لوح بنائیں۔ سونے کی تاثیر تیز اور چاندی کی دھیمی ہے۔ فوائد یکساں حاصل ہونگے

حکیم سرفراز احمد زاہد

# کمالاتِ جفر

## (لوحِ اِنقلاب)

اِس دفعہ امامیہ جنتری ۲۰۰۴ء کے لئے ایک بہت آسان اور پُر تاثیر عمل لکھ رہا ہوں۔ لیکن عمل لکھنے سے قبل ایک بات چاہتا ہوں۔ ذرا اِسے غور سے پڑھ لیں" اللہ تعالیٰ جب کسی کو کوئی منصب یا دولت یا عزت، صحت دیکر واپس لے لیتا ہے تب اِسے اس کی قدر و منزلت محسوس ہوتی ہے۔ جب پہلی بار یہ چیزیں ملتی ہیں تو اپنی عقل و فراست اور ہنر کے گیت گاتا ہے اور جب اِن میں سے کوئی شے چھن جاتی ہے تو دوسروں کو بُرا کہتا ہے۔ یعنی جب نعمتیں حاصل تھیں تو خدا کا شکر ادا نہیں کیا اور جب پریشانی آ گئی تو اپنی غلطیوں پر نظر نہ کی۔

بلندی منصب و حصول تسخیر و منصب بگڑے ہوئے حالات میں اِنقلاب لائے و حصول عزت و منزلت کے لئے یہ عمل اپنی مثال آپ ہے علاوہ ازیں اگر ملازمت چھوٹ گئی ہے یا کسی بھی وجہ سے الگ کر دیا گیا ہو۔ یا الیکشن میں کامیابی کے امکانات کم ہوں۔ یا دولت و عزت و تاج عزت و عظمت کی خواہش ہو تو پہلے ناکامی و زوال کے اسباب پر غور کرے۔ اپنے گناہوں کی معافی مانگے۔ سیارگان کی نحوست کا سبب اور جادو سفلی آسیب کو ملحوظ خاطر رکھ کر

سامنے یہ لوح کندہ کریں۔ دوسری جانب یہ لوح کندہ کریں۔





فرق صرف دیر سویر کا ہوگا۔ اِنشاء اللہ جس مومن یا مومنہ کے پاس یہ لوح ہوگی وہ ایک سال کے اندر اندر غنی ہوگا روزی فراغ ہوگی روپیہ مختلف حیلوں بہانوں سے آئے گا۔ رُکے ہوئے تمام کام انجام بہ خیر ہونگے قسمت کھل جائے گی۔ خاص کر وہ بچیاں جو اپنی والدین کی دہلیز پر بیٹھی ہوں اور عمر بیتی چلی جا رہی ہو اُن کے لئے یہ لوح بے حد مفید ہے جس بچی کے پاس یہ لوح ہوگی اِنشاء اللہ ایک سال کے اندر اُس بچی کی شادی کسی نیک اور صالح مرد سے ہوگی۔ جس کے پاس یہ لوح ہو تو وہ " صراط علیؑ حق نمسکه "(۹۹) مرتبہ اپنے وِرد میں رکھے جو عامل یہ لوح بنائے لوح کندہ کرنے کے بعد (۶۹۳) مرتبہ " صراط علیؑ حق نمسکه "پڑھ کر لوح پر دَم کرے اور لوح کو پرس، بریف کیس، الماری کی دراز، زیورات کی صندوقچی میں رکھیں۔

مضمون میں کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو جوابی لفافہ سے وضاحت مفت حاصل کریں

بصدقہ معصومین علیہم السلام اس لوح کو تیار کرے اِنشاء اللہ بطفیل حضرت محمد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم و مولائے کائنات امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام زندگی میں اِنقلاب آ جائے گا۔

**مثالی لوح**




**مثال:**

نام سائل آغا شکیل رضا کے اعداد ۲۳۶۳/۹ ۳+۲ = ۵×۹ = ۴۵ = ۹

مقصد عزت و منزلت اعداد ۱۰۰۴

اعداد آیت ۱۷۶۷۴

میزان ۲۱۰۴۱

اسماء الٰہیہ، یا غنی، یا صمد، کل اعداد = ۱۱۹۴

۲۱۰۴۱ × ۱۱۹۴ = ۲۵۱۲۲۹۵۴ - ۳۰ = ۲۵۱۲۲۹۲۴/۴ = ۶۲۸۰۷۳۱ = ۲۷ = ۹

اس سے نقش مربع پُر کریں۔ نوٹ کل اعداد حاصل کا مجموعہ = ۹ ، اعداد سائل وسط = ۳۶ = ۹ ، راس وچپ = ۲۳ = ۵×۹ = ۴۵ = ۹

**نوٹ:** اس نقش کو چاندی کے تعویذ میں بند کر کے گیارہ دن تک روزانہ ایک بار سورۂ یوسف پڑھ کر دَم کریں اور گلے میں پہن لیں۔

حکیم سرفراز احمد زاہد
پوسٹ بکس نمبر 454 ملتان فون موبائل: 0300-9379639

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تلاش اسم اعظم ، اسم اعظم نورانی

دارالروحانیت
کوٹ ادو ضلع مظفر گڑھ پنجاب پاکستان
عامل روحانی
ڈاکٹر مرید عباس چوہان
فون نمبر: 0697-41973-42821، موبائل نمبر: 0333-5115423
e-mail: mureed_abbas66@hotmail.com

الا بذکر الله تطمئن القلوب

(آگاہ ہو کہ خدا کی یاد سے دل کو تسلی ہوا کرتی ہے)

(ہے جستجو کہ خوب سے ہے خوب تر کہاں)

خواندگان کرام السلام علیکم!

گذشتہ برس اسم اعظم اسراری اختصار کے ساتھ آپ کی خدمت میں پیش کیا تھا۔ اس سال بھی حسب وعدہ اسم اعظم کے نئے قاعدے کے ساتھ امامیہ جنتری کی روحانی و نورانی بزم میں شامل ہوں۔ میں نے اپنے معزز قارئین سے یہ وعدہ کیا ہوا ہے کہ جب تک زندہ ہوں اِنشاء اللہ اسم اعظم کے نت نئے قاعدے پیش کرتا رہوں گا بشرط اللہ ربّ العزت نے توفیق عطا کی۔ جیسا کہ عنوان سے ظاہر ہوتا ہے (اسم اعظم نورانی) اس قاعدے میں آپ کو نورانی کشف و اسرار ملیں گے اس قاعدے کی علم جفر میں بڑی اہمیت ہے اور مضمون میں آگے چل کر آپ کو اس بات کا اندازہ ہوگا کہ یہ قاعدہ نہ صرف روحانی اطمینان و سکون کا باعث ہے بلکہ علم نجوم کے حوالے سے بہت ساری مشکلات بوجہ نحوست سیارگان بھی ردنحوست کا بہترین ذریعہ ہے۔ ہر شخص (مردو زن) کے نام میں ہر طرح کے حروف ہوا کرتے ہیں تمہید و طوالت سے گریز کرتے ہوئے مختصراً یہ بتا دوں کہ حروف کی تقسیم دو طرح سے کی گئی ہے۔ 1 - نورانی، 2 - ظلمانی - چونکہ ہمارا عنوان اور مقصد حروف نورانی ہے اس لئے اِنہی حروف کی مناسبت سے بات ہوگی۔

قرآن مجید میں حروف مقطعات کو ہی حروف نورانی کہا گیا ہے اور اِن کی تعداد 14 ہے اور وہ یہ ہیں " الم ، المص ، الر ، المر ، کهیعص ، طه ، طسم ، طس ، یس ، حم ، عسق ، ق ، ن ، ص " متذکرہ بالا حروف مقطعات میں سے مکررات گرا دینے سے ذیل کے چودہ حروف ہی باقی رہ جاتے ہیں جو خالصتاً حروف نورانی کہلاتے ہیں اور ابجد قمری کے ترتیب سے بیان کئے جاتے ہیں " ا ، ه ، ح ، ط ، ی ، ك ، ل ، م ، ن ، س ، ع ، ص ، ق ، ر "

علمائے علم روحانیت نے بیسار تحقیق کے بعد اِن حروف کو بامعنی ناطق یوں کیا ہے۔ صراط علیؑ حق نمسکہ اور فرمان رسول خدا بھی یہی ہے اِسی پر اتفاق ہے۔ ابجد قمری کے مطابق اِن کے اعداد 693 ہیں۔ جیسا کہ پہلے بتا چکا ہوں کہ ہر شخص کے نام میں کم یا زیادہ حروف نورانی ضرور موجود ہوتے ہیں۔ جسے ہم ایک سادہ سی مثال سے حل کریں گے۔ تا کہ آپ آسانی سے اپنے نام میں موجود پوشیدہ حروف نورانی تلاش کر کے اسم اعظم نورانی کے راز کو پا سکیں۔ اپنے نام کو بسط حرفی کر کے حروف نورانی علیحدہ کر لیں۔ جس قدر حروف نورانی ملیں اُن کی قیمت بمطابق ابجد قمری لیں اور کل قیمت کے مطابق اسم اعظم ایک دو یا تین میں تلاش کریں۔

**مثال:** نام: شکیل رضا، بسط حرفی: (ش ک ی ل ر ض ا) اس نام میں موجود حروف نورانی علیحدہ کر لئے ہیں۔

| مجموعہ = | ا | ر | ل | ی | ک |
|---|---|---|---|---|---|
| 261 | 1+ | 200+ | 30+ | 10+ | 20 |

حروف نورانی کے نیچے قیمتیں ابجد قمری کے مطابق لی گئی ہیں جن کا مجموعہ 261 بنتا ہے۔ اب اللہ سبحانہ اللہ تعالیٰ کے بابرکت اسماء اعظم میں سے ایک دو یا تین ملا کر ایسے اسم اعظم کے مجموعہ کا اِنتخاب کرنا ہے جن کا مجموعہ اعداد بھی 261 ہے۔ اس طرح شکیل رضا کے نام میں موجود حروف نورانی کی قیمت 261 کے مطابق ذیل میں اسم اعظم کا اِنتخاب کیا گیا جن کا مجموعہ بھی حروف نورانی کے مجموعے کے مطابق ہے۔

| مجموعہ = | یا باقی | یا صمد | یا وهاب |
|---|---|---|---|
| 261 | 14 + | 134 + | 113 |

**عمومی ورد:** نوچندی جمعرات (شب جمعہ) بعد نماز عشاء اوّل و آخر 11 مرتبہ دُرود شریف درمیان میں 261 مرتبہ اپنا اسم اعظم نورانی ورد کریں آخر میں دُعا ضرور مانگیں۔ یکسوئی، باقاعدگی، ارتکاز اور کامل ایمان سے ورد کرنا ہی بہترین نتائج کا موجب ہوگا۔ خصوصی ورد: اوّل و آخر 101 مرتبہ دُرود شریف اوّل اسم اعظم نورانی ابجد قمری کی تعداد کے مطابق پھر 7 مرتبہ دُعائے نور صغیر۔ 110 مرتبہ صراط علی حق نمسکہ پھر آخر میں 101 مرتبہ دُرود شریف اور دُعا مانگیں۔ عمل اسم اعظم نورانی عمومی یا خصوصی جو چاہیں اپنائیں لیکن ورد میں باقاعدگی رکھیں۔ بلکہ اپنی زندگی کا معمول بنا لیں۔ اِنشاء اللہ تعالیٰ دین و دنیاوی مسائل و معاملات میں ممد و معاون ثابت ہوگا۔ (دُعائے نور یہ ہے)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

بِسۡمِ اللّٰہِ النُّوۡرِ بِسۡمِ اللّٰہِ نُوۡرُ النُّوۡرِ بِسۡمِ اللّٰہِ نُوۡرٌ عَلٰی نُوۡرٍ بِسۡمِ اللّٰہِ الَّذِیۡ ھُوَ مُدَبِّرُ الۡاُمُوۡرِ بِسۡمِ اللّٰہِ الَّذِیۡ خَلَقَ النُّوۡرَ مِنَ النُّوۡرِ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ خَلَقَ النُّوۡرَ مِنَ النُّوۡرِ وَ اَنۡزَلَ النُّوۡرَ عَلَی الطُّوۡرِ وَالۡبَیۡتِ الۡمَعۡمُوۡرِ وَالسَّقۡفِ الۡمَرۡفُوۡعِ فِیۡ کِتٰبٍ مَّسۡطُوۡرٍ فِیۡ رَقٍّ مَّنۡشُوۡرٍ بِقَدَرٍ مَّقۡدُوۡرٍ عَلٰی نَبِیٍّ مَّحۡبُوۡرٍ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ ھُوَ بِالۡعِزِّ مَذۡکُوۡرٌ وَّ بِالۡفَخۡرِ مَشۡھُوۡرٌ وَّ عَلَی السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ مَشۡکُوۡرٌ وَّصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہِ الطَّیِّبِیۡنَ الطَّاھِرِیۡنَ

**فوائد:** ردنحوست سیارگان، ردسحر و آسیب، حفظ و امان، حفاظت و نظر بد، خوشحالی، ترقی، عزت و وقار، فراخیٔ رزق، صحت یابی، کامیابی مقدمہ، حصول روزگار، بچیوں کی بخت کشائی، ادائیگی قرض، حفاظت عزت و ناموس، دشمنوں پر غلبہ، دشمنوں سے نجات، حصول اولاد نرینہ، خصوصاً ساڑھ ستی کا مجرب روحانی سدباب۔

**اھم بات:** اسم اعظم نورانی ان لوگوں کے لئے بہت بہتر اور سو فیصد مثبت اثرات کا حامل ہے جو نحس ا ، یارہ زحل کی ساڑھ ستی سے گزر رہے ہیں جیسا کہ آج کل برج جوزا، سرطان اور اسد۔ ے حامل افراد بحرانی اور مشکلات و مصائب کے دور سے گزر رہے ہیں اِن کے لئے وِردِ اسم اعظم نورانی ہمراہ لوح اسم اعظم نورانی فائدہ مند ثابت ہوگی۔

آخر میں ایک مثالی لوح پیش کی جاتی ہے۔ لوح مبارکہ شرفات کواکب یا قمر کی سعد نظرات میں تیار کی جاسکتی ہے۔ میں نے حتی المقدور ہر بات کی وضاحت کردی ہے اگر کسی قاری کو کسی جزو کی سمجھ نہ آئے تو خط ہمراہ جوابی لفافہ بھیج کر وضاحت طلب کی جاسکتی ہے۔ البتہ لوح مبارکہ کے تیار کرنے کے لئے حروف تہجی کی زکات اور حروف نورانی کی زکات کا عامل ہونا شرط ہے بصورت دیگر خاکسار سے یہ لوح مبارکہ تیار کرائی جاسکتی ہے۔

**لوح مثالی**

یا وھاب یا صمد یا باقی

صراط علیٌ حق نمسکہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٥ | ٦٨ | ٧١ | ٥٧ |
| ٧٠ | ٥٨ | ٦٤ | ٦٩ |
| ٥٩ | ٧٣ | ٦٦ | ٦٣ |
| ٦٧ | ٦٢ | ٦٠ | ٧٢ |

صراط علیٌ حق نمسکہ

یا وھاب یا صمد یا باقی

فلیل رضا بن۔۔۔۔۔۔۔۔۔

والسلام دُعاگو خیر طلب مرید عباس چوہان

# جادو کا قرآنی تدارک

## امامیہ فری روحانی ہیلپ لائن

جیسا کہ آپ کو معلوم ہے آجکل سحر جادو وغیرہ کی وبا سی چل گئی ہے۔ بے شمار اخباری و اشتہاری عاملوں نے ایک خوف و ہراس پیدا کر رکھا ہے جبکہ حقیقت کچھ ہو یا نہ ہو لیکن عام آدمی اس خوفناک اشتہار بازی کی وجہ سے نفسیاتی طور پر ہراساں اور خوفزدہ ہے۔ فطری بات ہے ہر آدمی کے معاشرہ میں دوست اور دشمن ہوا کرتے ہیں اس لئے زندگی کے معاملات میں اُتار چڑھاؤ کی وجہ سے پہلا شبہ دشمنوں کی طرف سے کرائے گئے سحر جادو کی طرف جاتا ہے یہ شبہ درست بھی ہوسکتا ہے اور غلط بھی یہ دیکھنا صاحب علم و بصیرت عامل و منجم کا کام ہے میں آپ کی خدمت میں ایک روحانی اور نورانی رحمانی و قرآنی عمل پیش کر رہی ہوں جو کہ ہمارا نسل در نسل آزمودہ عمل ہے۔

" سَلٰمٌ ۟ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ " (سورۃ یٰسین آیت 58)

آیت مبارکہ کا نقش یا لوح قمر کی سعد نظرات میں لکھیں یا کندہ کریں۔ 41 یوم باقاعدگی سے لوح مبارکہ سامنے رکھ کر 1550 مرتبہ " سلام قولا من ربّ رحیم " وِرد کر کے لوح پر دَم کریں اوّل و آخر 11/11 مرتبہ دُرود شریف دوران وِرد اگربتی روشن رکھیں۔ بعد از تکمیل 41 یوم لوح مبارکہ سبز ریشمی کپڑے میں بند کر کے گھر میں کسی اونچی جگہ لٹکائیں یا اپنے بٹوہ پرس وغیرہ میں رکھیں بعد ازاں تکمیل یہی عمل 140 مرتبہ وِرد اپنا معمول رکھیں۔ اِنشاء اللہ حیرت انگیز خوشگوار نتائج ملیں گے۔ اِدارہ کی طرف سے نقش مبارکہ ہمراہ عمل بلا ہدیہ روانہ کیا جائے گا ضرورت مند خواتین خط ہمراہ جوابی لفافہ روانہ کر کے منگوا سکتی ہیں۔ سب کے لئے دُعاگو

**لوح مبارکہ**

٧٨٦

کہیعص — حمعسق

| رحیم | من ربّ | قولا | سلام |
|---|---|---|---|
| ١٣٦ | ١٣٢ الم | ٢٥٧ | ٢٩٣ |
| ١٣٣ | ١٣٩ | ٢٩٠ | ٢٥٦ |
| ٢٩١ | ٢٥٥ | ١٣٤ | ١٣٨ |

نام ________ نام والدہ ________

رضیہ سلطانہ چوہان

دارالروحانیت

کوٹ ادو ضلع مظفر گڑھ پنجاب پاکستان

فون نمبر: 0697-41973-42821

# مجرّب برحق کلام ربّ غفور رحیم

## (قرآن اِنتخاب شفاء ہے)

## چند سورتوں کے فوائد و خواص

تحریر: غلام عباس سپراغازی والا موضع ڈاکخانہ کوٹلی باقر شاہ تحصیل ضلع جھنگ

(1) - ایک کورے مٹی کے برتن پر سات مرتبہ (بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم) لکھ کر پانی یا عرق سے، بسم اللہ کے نقش کو دھو کر نہار منہ مریض کو پلائیں اکیس دن میں صحت یاب ہوگا۔

(2) - سخت سے سخت مرض ناسور، گنٹھیا، وجع مفاصل، مرگی، درد سر وغیرہ کے لئے فجر کی سنتوں کے بعد واجب سے پہلے اکتالیس مرتبہ (بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم) کی میم کو الحمد کے لام سے ملا کر پڑھ کر پھر کسی شے پر دم کر کے وہ پانی یا عرق وغیرہ مریض کو پلانا نہایت مفید اور مجرب ہے۔

(3) - آیۃ الکرسی (سورۂ البقرہ) کو رات کو سوتے ہوئے تین مرتبہ پڑھ کر سونا رات بھر شیطان جنات کے شر سے محفوظ رکھتا ہے۔ جس مکان میں آیۃ الکرسی پڑھی جائے وہاں اِنشاء اللہ کبھی چور نہ آئے گا اور اگر آئے تو اندھا ہو کر جائے گا۔ جس بچہ پر ایک مرتبہ آیۃ الکرسی دم کر دی جائے اُس بچہ کو سارے دن نظر نہ لگے گی۔ جس کھیت میں جس باغ میں روزانہ آیۃ الکرسی پڑھی جائے وہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ آیۃ الکرسی کا ختم ہر ایک مصیبت اور غم کے رفع کرنے، مقدمہ کے فتح ہونے، ہر ایک جائز مراد پوری ہونے کے لیے بدرجہ نہایت مجرب اور مفید ہے۔

(4) - (اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ) یہ آیت اسم اعظم ہے پیٹ کے درد کے لئے کسی شربت یا پانی پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پلانا درد کو زائل کرتا ہے کورے برتن میں لکھ کر گھول کر پلانا درد سر کے لئے بے حد مفید ہے لڑکی کے لیے چاندی اور لڑکے کے لیے تانبے کے پترہ پر کندہ کر کے بچے کے گلے میں ڈالنا ہر ایک قسم کے آسیب، جن بھوت کے خلل، نظر بد کے اثر اُمّ الصبیان کے مرض سے محفوظ رکھتا ہے۔ (آل عمران)

(5) - (سورۂ نساء) اگر کند ذہن بچہ کو سات مرتبہ لکھ کر پانی میں گھول کر روز پلائی جائے یا طالب علم خود تین سو مرتبہ رات کو نماز عشاء کے بعد روزانہ پڑھے اِنشاء اللہ عالم کامل فاضل بے بدل ہو جائے گا۔ آیت نمبر ۱۱۳ (عَلَّمَكَ سے عَلَيْكَ عَظِيْمًا تک) اگر روزانہ یہ عمل نہ ہو سکے تو اوّل چاند سے سات تاریخ تک یعنی پہلی سے سات تک ضرور ہونا لازم ہے۔

(6) - دشمن کے دفع کرنے کی نیت سے سورۂ انعام کا تین مرتبہ پڑھنا نہایت اکسیر ہے۔

(7) - رَبَّنَا ظَلَمْنَا اَنْفُسَنَا پڑھ کر سانس لے لو پھر (وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ سے الْخٰسِرِیْنَ تک) چوبیس گھنٹے میں تین مرتبہ اس آیت شریفہ کے پڑھنے سے اِنسان کے سارے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ حضرت آدمؑ سے لیکر نبی آخر الزمانؐ تک تمام انبیاءؑ کے منہ سے استغفار کرنا ثابت ہوا ہے۔ (سورۂ اعراف)

(8) - ہول کے مرض اضطراب قلب خفقان کے لیے بارش کے پانی سے اس آیت کا سات مرتبہ سات روز تک لکھ کر پلانا، بارش کے پانی سے زعفران گھول کر سات مرتبہ آیت لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالنا بفضلہٖ تعالیٰ بہت مفید ہے۔ آیت نمبر ۱۱ (اِذْ يُغَشِّيْكُمُ النُّعَاسَ سے بِهِ الْاَقْدَامَ) (سورۂ انفال)

(9) - جس شخص کے سر میں درد ہو اس کا ماتھا پکڑ کر اِن آیتوں کا سات مرتبہ دم کرنا مفید ہے آیت نمبر ۱۲۸ (لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ سے رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ تک) پیٹ کے درد کے لئے گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلانا مجرب ہے اگر فاسق، فاجر، شرابی، افیونی، جواری وغیرہ وغیرہ اِن آیتوں کو رات کو باوضو سو مرتبہ روزانہ اکیس دن تک پڑھیں تو اِنشاء اللہ سارے گناہ اور ناپاک عادتیں چھوٹ جائیں ہر ایک آفت مصیبت کے لئے اِن آیتوں کا پڑھنا نہایت مفید ہے سات دن تک تین ہزار مرتبہ روزانہ اِن آیتوں کا پڑھنا نہایت مفید ہے اور اسم اعظم کی تاثیر پیدا کرتا ہے۔ (سورۂ توبہ)

(10) - کسی برتن میں اِن آیتوں کا لکھ کر پانی سے دھو کر پلانا ہر قسم کے بیمار کو حکم الٰہی سے سات دن میں شفاء دیتا ہے آیتیں یہ ہیں نمبر ۵۷، ۵۸ (يٰاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْكُمْ سے خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ تک) نہایت مجرب ہے۔ (سورۂ یونس)

(11) - جو شخص کشتی جہاز یا ریل بس وغیرہ کسی قسم کی سواری میں سوار ہونے سے پہلے تین مرتبہ (بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖهَا وَ مُرْسٰهَا ؕ اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ) پڑھ لے گا اِنشاء اللہ تعالیٰ اس کو کبھی کسی سواری سے تکلیف اور اذیت نہ ہوگی اور سواری سے زندہ سلامت اُترے گا عمل مجرب ہے۔ (سورۂ ھود)

(12) - اگر کسی عہدہ یا ملازمت پر بہت سے امیدواروں کی درخواستیں گزر چکی ہوں اُن میں سے کوئی اُمیدوار چاہے کہ میری درخواست قبول ہو تین روز تک اکیس مرتبہ یعنی سات سات ہزار مرتبہ روز پڑھنا اس آیت کا نہایت

مجرّب ہے آیت نمبر ۷۶ (نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ ط وَفَوْقَ كُلِّ ذِیْ عِلْمٍ عَلِیْمٌ) اِنشاءاللہ سارے اُمیدواروں میں سے اس ختم کا پڑھنے والا عہدہ ملازمت پر قائم کیا جائے گا، خاتمہ بالخیر ہونے کے لیے سات مرتبہ صبح کی نماز کے بعد، سات مرتبہ نماز عشاء کے بعد اس آیت کا پڑھنا نہایت مفید ہے آیت نمبر ۱۰۱ (فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ سے بِالصّٰلِحِیْنَ تک) پڑھے۔ غم کو رفع کرنے کے لئے سورۂ یوسف کا تین مرتبہ پڑھنا مفید ہے۔ ختم کی ترکیب یہ ہے کہ سات روزے رکھ کر سات سو دفعہ سورہ یوسف کا پڑھنا مع قید اعتکاف کے پڑھنا اکسیر اعظم اور نہایت مفید ہے۔ (سورۂ یوسف)

(13) - ہر ایک قسم کی گھبراہٹ اور دل کی اضطرابی کے موقعہ پر آیت نمبر ۲۸ (اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ) نہایت مفید و مجرب عمل ہے۔ سورہ رعد کا ایک مرتبہ روزانہ پڑھنا اور ہمیشہ اس کا عمل کرنا بالخاصیت خدا کی محبت دل میں پیدا کرتا ہے عمل مجرب ہے۔ (سورۂ رعد)

(14) - اگر کوئی شخص چاہے کہ والدین اور سارے جہاں کے بزرگوں حق داروں کے حق سے جبکہ وہ اِنتقال کر گئے ہوں ادا اور بری ہو جائے اس آیت کریمہ کو ہر روز سات مرتبہ پڑھے اِنشاء اللہ قیامت کے روز اِن سب کے حقوق سے فارغ ہو کر قبر سے اُٹھایا جائے گا آیت نمبر ۴۱ (رَبَّنَا اغْفِرْلِیْ سے یَقُوْمُ الْحِسَابُ)۔ (سورۂ ابراہیم)

(15) - اگر کسی شخص کو قرآن مجید یاد نہ رہتا ہو۔ یا قرآن حفظ کرنا چاہے آسانی سے تو وہ شخص ہمیشہ گیارہ گیارہ مرتبہ التحیات والا دُرود شریف اوّل و آخر پڑھ کر ایک ہزار مرتبہ اس آیت کو عشاء کی نماز کے بعد پڑھے۔ آیت نمبر ۹ (اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَ اِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ) تا حفظ قرآن روز اس عمل کو کرے اِنشاء اللہ قرآن مجید آسانی سے حفظ ہوگا۔ (سورۂ حجر)

(16) - سورۂ نحل آیت نمبر ۱۲۸ (اِنَّ اللّٰهَ مَعَ سے هُمْ مُّحْسِنُوْنَ تک) ایک ہزار مرتبہ جس بیمار پر پڑھ کر دَم کرے اگر اس وقت موت نہ ہوئی تو فوراً مریض تندرست ہو جائے گا۔ کم سے کم تین روز عمل کریں۔

## امتحان میں کامیابی کے لئے دُعا

عشاء کی نماز کے بعد اوّل و آخر گیارہؓ گیارہؓ مرتبہ دُرود شریف کے ساتھ تین سو مرتبہ " اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ " پڑھ کر خشوع و خضوع کے ساتھ دُعا مانگیں یہ عمل امتحان کا نتیجہ آنے تک جاری رکھیں۔ (از روحانی علاج خواجہ شمس الدین عظیمی)

## نقش نظر بد کیلئے:

عامل غیور حسین
علی پور ضلع مظفر گڑھ

جو بچہ روتا ہو، ضد کرتا ہو، دودھ نہ پیتا ہو، نیند میں اور کتا ہو۔ یہ دونوں نقش لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲۱ | ۱۸ | ۱۴ |
| ۱۹ | ۱۳ | ۸ | ۲۰ |
| ۱۲ | ۱۶ | ۲۳ | ۹ |
| ۲۲ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۷ |

اَعُوْذُ بِكَلِمٰتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ وَاَسْمَائِهِ الْحُسْنٰى كُلِّهَا عَامَّةٍ مِنْ شَرِّ سَامَّةٍ وَالْهَامَّةِ وَمِنْ شَرِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدُ




## نقش تسخیر کیلئے:

بہتر مرتبہ الحمد شریف تلاوت کر کے بعد نماز صبح یہ نقش لکھیں۔ ناراض خاوند اور ناراض بیوی کے لئے مجرب ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۸۳ع۷ | ۸۰ع۷ | ۸ |
| ۸۱ع۷ | ۷ | ۲ | ۸۲ع۷ |
| ۶ | ۷۸ع۷ | ۸۵ع۷ | ۳ |
| ۸۴ع۷ | ۴ | ۵ | ۷۹ع۷ |

الحب فلاں علی الحب فلاں بنت فلاں عاشق وطالع میشود الوحا الوحا العجل العجل الساعۃ الساعۃ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ |
| یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ |
| یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ |
| یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ | یَااَللّٰہ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

افادات: علامہ آغا السید محمد ابوالحسن موسوی المشہد ی بیت الزہراؑ
ہاؤس 494 سٹریٹ 106 سیکٹر آئی 8/4 اسلام آباد
فون: 051-4443094 & 051-4446380
موبائل نمبر: 0303-6525504

# اسرارِ غیبی

یہ انسانی فطرت ہے کہ وہ مصائب و مشکلات میں کسی مددگار کا منتظر رہتا ہے عالم غیب سے امداد کس طرح حاصل کی جائے؟ اس کے حصول کے لیے لاتعداد طریقے اور عمل وجود میں آئے۔ اور اسرارِ غیبی ظہور پذیر ہوئے۔ وہ اسرارِ غیبی جو دکھی انسانیت کے زخموں کا اندمال ہیں ہمیں باب المراد باب الحوائج اور باب خداوندی حضرات محمد و آلِ محمد علیہم السلام کی دہلیز اقدس سے حاصل ہوئے ہیں۔ افادہ عامہ کے لئے پیش کر دیئے ہیں جو احباب اِن اعمال نورانیہ سے فیض یاب ہوں راقم السطور اور مدیر محترم امامیہ جنتری آغا افتخار حسین صاحب کے لیے ضرور دُعا کریں خصوصاً اُن کے والد آغا نثار احمد مرحوم کے لیے جنھوں نے نیک کام کی بنیاد رکھی اور ہزاروں لاکھوں اِنسانوں نے فیض حاصل کیا۔

## عمل نایاب برائے حصول رزق:

حصول رزق کے لاتعداد عملیات ہیں اِن کی افادیت سے اِنکار نہیں مگر جو عمل ہم پیش کر رہے ہیں یہ بہت قیمتی اور نایاب عمل ہے عامل حضرات نے اپنی فطرت کے مطابق اُسے پوشیدہ رکھا۔ ہم چاہتے ہیں کہ پُر آشوب زمانے میں مومنین سادات اس گوہر سے فیض حاصل کریں نیز اس میں یہ خوبی بھی ہے کہ وہ احباب جو بد قسمتی سے قرآن حکیم پڑھے ہوئے نہیں ہوتے وہ بھی اس سے کماحقہ فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

## ترکیب عمل:

یہ سورۂ مبارکہ مزمل کا نقش ہے گلاب و زعفران سے یہ چال مذکورہ کے مطابق ہر روز **64** عدد نقش لکھیں اور چند دن کے اکٹھے نقش آٹے کی الگ الگ گولیوں میں بند کر کے نہر یا تالاب (ڈیم جہاں مچھلیاں ہوں) میں ڈال دیں روزانہ کی زحمت نہیں ہے سولہ دن تک بلا ناغہ نقش لکھیں مگر سترویں (**17**) دن صرف چار نقش لکھیں اُنھیں بھی طریقہ سابقہ کے مطابق پانی میں ڈالیں۔ اگر اس دوران ہر روز **64** بار سورۂ مزمل مع اوّل و آخر **14** مرتبہ دُرود شریف پڑھی جائے تو سونے پر سہاگہ، اثر بہت تیز ہوگا تمام امور میں کامیابی ہوگی خود بخود کام ہوتے جائیں گے غیب سے رزق حاصل ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۶۶۴۸ | ۱ |
| ۶۶۴۷ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۶۶۵۰ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۶۶۴۹ |

جس طرح قادر کریم نے چاہا مقصد آپ کو حاصل ہو جائے گا یہ ضروری نہیں کہ مصلہ یا تکیہ کے نیچے سے ملے کیوں کہ یہ اولیاء خدا کا مقام ہے اور استحقاق بھی شرط ہے ہاں جو لوگ مجالس و عزاداری اور فضائل آلِ محمد کی اشاعت اور درس و تدریس میں مشغول ہوں اور دیگر کام اُن سے نہ ہو رہا ہو اُن کو دستِ غیب بھی عطا ہو جائے گا اِنشاء اللہ۔

## عمل دیگر:

یہ نقش خالی البطن بھی سورۂ مزمل کا ہے خالی البطن نقش کی اہمیت سے کسی کو انکار بھی نہیں ہے اس لیے کہ مقصد اس کے مرکز میں آجاتا ہے۔ گلاب و زعفران سے سفید کاغذ پر **27** نقش روزانہ لکھیں اور چند دن کے نقش الگ الگ آٹے میں لپیٹ کر مچھلیوں والے پانی میں پھینک دیں

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۶۵ | ۴۴۴۸ | ۵۵۵ |
| ۳۸۹۳ | ۴۴۴۸<br>یا غنی اغننی<br>امداد برائے اخراجات زندگی حاصل ہو | ۲۷۷۰ |
| ۱۱۱۰ | ۲۲۲۰ | ۳۳۳۸ |

اُٹھائیسویں دن سے صرف تین نقش روزانہ لکھیں نہ تو خاص کوئی وقت مقرر ہے نہ پرہیز البتہ حرام و فحاشی سے اجتناب کریں کوشش کریں ناغہ نہ ہو اگر اتفاقاً ناغہ ہو جائے تو دوسرے دن چھ نقش لکھیں اور حسب دستور نقش پانی میں ڈال دیا کریں یہ ایسا عمل ہے کبھی خطا نہیں ہوتا اُٹھائیسویں (**28**) دن سے ہی اثرات ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے جیسے جیسے وقت گزرتا جائے گا کام میں ترقی ہوتی جائے گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مجرّب دُعائیں و اعمال

حبیب علی سیّد موبائل: 0333-2168184

فلیٹ 305، بلاک A، تھرڈ فلور بلاک 17 گلستان جوہر کراچی

**کاروبار میں ترقی اور رزق کی فراوانی کے لئے:**

کاروبار میں ترقی، آمدنی میں اضافہ اور قرض سے نجات کے لئے ہر روز پابندی کے ساتھ بعد نماز عشاء ایک سو مرتبہ یَا عَزِیْزُ یَاوَھَّابُ پڑھیں اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار دُرود شریف پڑھیں، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

**جادو سے نجات کے لئے:**

اگر کسی شخص پر کسی نے جادو کر دیا ہو تو یہ تعویذ باوضو لکھ کر دے۔ موم جامہ کر کے کالے کپڑے میں لپیٹ کر دائیں بازو یا گلے میں ڈال لے۔ اِنشاء اللہ جادو سے نجات حاصل ہوگی۔ ۱۱۱ط ح ۱۱۱ح ۱۱۵۱۵۲۰۲۱

**سفلی جادو اُتارنے کے لئے عمل:** ہفتہ کے روز بعد نماز عصر قرآن حکیم کی وہ تین سورتیں باوضو لکھ کر گلے میں ڈالیں جن میں "ک" نہیں ہے اور وہ سورتیں یہ ہیں۔ سورۂ عصر، سورۂ قریش، سورۂ فلق (پارہ ۳۰) اِن ہی سورتوں کو سات یوم تک اکیس ۲۱ اکیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے مریض کو پلاتے رہیں۔ اِنشاء اللہ سات ہی روز میں کیسا بھی جادو ہوگا اُتر جائے گا۔

**کاروبار میں برکت کے لئے:** بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب باوضو ہو کر اوّل دُرود شریف گیارہ بار پڑھے۔ اس کے بعد تین سو تیرہ ۳۱۳ بار یہ کلمات پڑھے۔ (یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ) آخر میں گیارہ بار دُرود شریف پڑھ کر دُعا کرے۔ اِنشاء اللہ کاروبار میں ترقی ہوگی۔

**برائے کشائش رزق:** کوئی وقت معین کر کے ہر روز اِسی وقت گیارہ سو مرتبہ (یَابَاسِطُ) پابندی سے پڑھیں۔ اِنشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

**شادی کے لئے:** (یَانُوْرَ کُلِّ شَیْءٍ اَنْتَ الَّذِیْ خَلَقَ الظُّلُمٰتِ بِنُوْرِہٖ) ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ۳۳ بار پڑھا جائے اور دُعا کریں۔ اوّل و آخر دُرود شریف تین بار پڑھیں۔ لڑکی خود بھی پڑھ سکتی ہے۔

**رزق میں فراوانی کے لئے:** بعد نماز عشاء چودہ سو چودہ ۱۴۱۴ دفعہ (یَاوَھَّابُ) پڑھے۔ اوّل و آخر چودہ ۱۴ چودہ دفعہ دُرود شریف پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو دفعہ (یَاوَھَّابُ ھَبْ لِیْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَھَّابُ) پڑھے۔ اولیاء اللہ نے لکھا ہے رزق میں خوب برکت ہوگی۔ بلکہ اس کی نسلیں بھی رزق سے شاد رہیں گی۔

**برائے وسعت رزق:** ہر قمری ماہ کے پہلے اتوار سے مندرجہ ذیل عمل شروع کریں اور ہفتہ کو ختم کریں۔ سورۂ فاتحہ مع اوّل و آخر دُرود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ مندرجہ ذیل طریقہ سے پڑھیں۔ (اتوار: ستر ۷۰ بار، پیر: ساٹھ ۶۰ بار، منگل: پچاس ۵۰ بار، بدھ: چالیس ۴۰ بار، جمعرات: تیس ۳۰ بار، جمعہ: بیس ۲۰ بار، بروز ہفتہ: دس ۱۰ بار)

ہر ماہ میں یہ عمل ایک ہفتہ کیا جائے گا اور سات ماہ تک پابندی کے ساتھ پڑھنا ضروری ہے۔ اس کے بعد روزانہ یہ معمول جاری رکھیں کہ ہر نماز کے بعد سورۂ فاتحہ سات مرتبہ مع اوّل و آخر دُرود شریف گیارہ بار پڑھیں۔

**مشترکہ بیماریوں سے نجات:** ہر قسم کی بیماری سے نجات حاصل کرنے کے لئے دو نقش بنائیں۔ ایک نقش کو مریض کے گلے میں پہنائے اور دوسرے کو چینی کے پیالے پر کالی سیاہی سے لکھ کر چوبیس گھنٹے اِسی میں سے پانی پلایا جائے اللہ کے حکم سے مریض کی سو بیماریوں کا خاتمہ ہوگا۔ گلے میں پہننے والے نقش کے نیچے مختصر سا مقصد بھی ضرور لکھا جائے۔

آلــــــــــــــــر

| | | | |
|---|---|---|---|
| کتب | احکمت | ایته ثمر | فصلت |
| احکمت | ایته ثمر | فصلت | من لان |
| ایته ثمر | فصلت | من لان | حکیم |
| فصلت | من لان | حکیم | خبیر |

آلــــــــــــــــر

**حمل محفوظ ہو:** اگر کوئی عورت حاملہ ہو اور اس پر کوئی جادو یا بدعمل کرتا ہو جس سے اُس کی اور بچے کی جان کو خطرہ ہو تو اِس نقش کو یا موقع پر پانی میں ڈال کر پلایا جائے یا اگر حمل کے تین ماہ گزرنے کے بعد ایک گلے میں پہنایا جائے اور دوسرا پانی میں پلایا جائے۔

آلــــــــــــــــر

| | |
|---|---|
| تلك ایت | الکتب |
| الکتب | المبین |

آلــــــــــــــــر

**پڑھائی میں ترقی ہو:** اگر کوئی بچہ یا بڑا کند ذہن ہو اور جو کچھ بھی یاد کرتا ہو اُسے بھول جاتا ہو تو دو عدد نقش زعفران سے لکھے اور ایک کو اپنے گلے میں باندھے اور دوسرے کو پانی میں ڈال کر اُس پانی کو استعمال کرے اللہ کے حکم سے اُس کا ذہن تیز ہوگا۔ اگر کوئی امتحان میں کامیاب ہونا چاہتا ہو تو اس نقش کو بوقت صبح سورج طلوع ہونے کے بعد سورج کے سامنے بیٹھ کر اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے باریک شکل میں موڑ کر اسے اپنے لکھنے والے قلم کے اندر رکھ لے اور اپنے پاس ایسا قلم بھی رکھے جو لکھتا نہ ہو پھر اس سے امتحانی پرچے پر اس آیت کو لکھے اور جس کے اندر اس نقش کو رکھا ہو اس

نٓ

| | | |
|---|---|---|
| والقلم | وما | يسطرون |
| يسطرون | والقلم | وما |
| وما | يسطرون | والقلم |
| والقلم | وما | يسطرون |

نٓ

کے ساتھ پرچہ تحریر کرے اللہ کے حکم سے امتحان میں غیبی امداد حاصل ہوگی۔ ایک عدد نقش کو اپنے سیدھے بازو پر بھی باندھے اگر کسی کی بولتے ہوئے زبان لکنت کا شکار ہوتی ہو تو اس نقش کو ایک عدد اپنے گلے میں باندھے اور دوسرے کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی استعمال کرے۔ اللہ کے حکم سے زبان صحیح ہوگی اور وہ الفاظ کو صحیح بیان کریگا۔ پڑھائی میں ذہن تیز رکھنے کے لئے اس نقش کو گلاب کے عرق میں ڈال کر اس عرق کو پینا نہایت فائدہ مند ہے۔

**اولاد حکم مانے:** اگر کسی کی اولاد اپنے والدین سے بدتمیزی کرتی ہو اور اُن سے ناجائز خواہشات کی تکمیل چاہتی ہو تو اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اُسے کسی بھی میٹھی شے میں ملا کر پلایا جائے اور دوسرے کو جتنے بھی

الٓمٓ

| | | | |
|---|---|---|---|
| تنزيل | الكتاب | لاريب | فيه |
| الكتاب | لاريب | فيه | من |
| لاريب | فيه | من | رب |
| فيه | من | رب | العلمين |

الٓمٓ

بچے ہوں اُن کے گلے میں زعفران سے لکھ کر پہنایا جائے اللہ کے حکم سے بچے اپنی ناجائز خواہشات کا خاتمہ کرتے ہوئے اپنے والدین کی عزّت کریں گے۔

**دل کی بیماریاں:** اگر کسی کو دل کے وال بند ہو جائیں یا دل سے متعلقہ کوئی بھی بیماری ہو تو اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھے اور اِسے گلاب کے عرق سے دھو کر پی جائے پھر اپنی اُنگلی پر تھوڑا سا شہد لگائے اور اِسی

الٓرٰ

| | |
|---|---|
| تلك ايت | الكتب |
| الكتب | وقران |
| وقران | مبين |

الٓرٰ

آیت کو ایک سو کی تعداد میں پڑھ کر اپنی اُنگلی پر لگا کر شہد پر دم کرے اور اسے کھائے پھر اس نقش کو دوبارہ زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اُسے اپنے دل کے مقام پر باندھے۔

**دیگر برائے ملازمت ملنے اور بیروزگاری دُور ہونے کے:**

اگر کوئی شخص بے کار ہو اور اُسے ملازمت نہ ملتی ہو تو اِس نقش کو مشک و زعفران سے لکھ کر موم جامہ کر کے سیدھے بازو پر باندھے۔

" اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ؕ "

یہ نقش مکرم اس آیت مبارکہ کا ہے اور نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۴ | ۳۲۸ | ۳۲۴ | ۳۲۱ |
| ۳۲۵ | ۳۲۰ | ۳۱۵ | ۳۲۷ |
| ۳۱۹ | ۳۲۲ | ۳۳۰ | ۳۱۶ |
| ۳۲۹ | ۳۱۷ | ۳۱۸ | ۳۲۳ |

**رعشہ ختم:** بلغم اور رعشے کے مکمل خاتمے کیلئے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنے گلے میں باندھے اور اس آیت کریمہ پر دم کر کے صبح نہار منہ ایک چٹکی کھائے۔

کٓھٰیٰعٓصٓ

| | |
|---|---|
| ذكر | رحمت ربك |
| رحمت ربك | عبده |
| عبده | زكريا |

کٓھٰیٰعٓصٓ

**دَرد کان و ناف:** اس نقش کو زعفران سے لکھ کر زیتون کے تیل میں ڈال دے اور اس تیل کے قطرے مریض کے کان میں ڈالے اور اگر ناف ہو تو اِس

الٓمٓ

| | | |
|---|---|---|
| تنزیل | الکتاب | لاریب |
| الکتاب | لاریب | فیه من |
| لاریب | فیه من | رب العلمین |

الٓمٓ

تیل کی مالش پیٹ پر کرے اللہ کے حکم سے کان اور ناف کے جملہ امراض میں شفاء حاصل ہوگی۔

**علم میں زیادتی کے لئے:** اگر کوئی پڑھائی میں کمزور ہو تو وہ اس نقش کو زعفران سے لکھے اور اپنا نام مع نام والدہ لکھے اور اِسے گلے میں ڈالے تو اس کی عقل بڑھ جائے گی۔ اِسے پانی میں گھول کر اس کا پانی صبح نہار منہ پیئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |

**برائے ہر مرض:** کسی ایسے مرض کا شکار مریض کہ جس کو دوائیوں سے شفاء نہ ملتی ہو علاج کروا کر تھک چکا ہو وہ اپنا علاج بذریعہ دوائی بھی کرتا رہے مگر اس کے ساتھ ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ سورہ یٰسین کی آیت مبارکہ:

سَلَامٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيمٍ

پڑھے اس کے ساتھ ہی باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر درج ذیل تعویذ سفید کاغذ پر لکھے اور پانی میں گھول کر پی لے اگر خود نہ لکھ سکتا ہو تو کسی نیک صالح آدمی سے لکھوائے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| سلام ۱۳۱ | قولا ۱۳۷ | من رب ۲۹۲ | الرحیم ۲۸۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۹۳ | ۲۸۸ | ۱۳۲ | ۱۳۶ |
| ۲۸۷ | ۲۹۰ | ۱۳۹ | ۱۳۳ |
| ۱۳۸ | ۱۳۴ | ۴۸۶ | ۲۹۱ |

اس تعویذ کو پانی میں گھول کر بیماری کی حالت میں پینے سے مرض میں افاقہ ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل و کرم سے شفائے کاملہ نصیب ہوتی ہے اس کے علاوہ یہ تعویذ دیگر حاجات ضروریہ کے لئے بھی اثر دکھاتا ہے جو بھی جائز دُعا اللہ تعالیٰ عزوجل سے مانگی جائے اللہ تعالیٰ عزوجل اس کی برکت سے قبول فرماتا ہے

**ہر کوئی عزت کرے:** اگر کوئی بھی اس نقش کو چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کروا کر اپنے سیدھے ہاتھ میں پہنے اور جس سے بھی ہاتھ ملائے تو وہ دوست بن جائیگا اور اس کو ویسے ہی پہنے رکھنا باعث عزت ہوگا۔ **رمط رسولا مسھلا**

**کمر دَرد کا فوری علاج:** جو شخص شدید کمر دَرد میں مبتلا ہو اور درد کی شدت سے تڑپ رہا ہو تو اس کے لیے لازم ہے کہ باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے یہ نقش سفید کاغذ پر لکھ کر اس پر سات مرتبہ آیت الکرسی اور سات مرتبہ سورہ فلق پڑھ کر دَم کر کے اس کے گلے میں ڈال دیں۔ دَرد کو تھوڑی دیر میں آرام آجائے گا اور تین دن کے اندر اندر مکمل رفع ہو جائے گا۔ گیارہ روز کے بعد اس تعویذ کو اُتار کر آٹے میں لپیٹ کر دریا یا نہر میں بہا دیں۔




مرسلہ: حبیب علی سیّد کراچی
موبائل: 0333-2168184

# نمازِ حاجت

حاجت برآنے کے لئے یہ وہ نماز ہے جس کو الصلوٰۃ المضطر بھی کہتے ہیں۔ یہ نماز عجیب و غریب اثر رکھتی ہے۔ اور بے اِنتہا فوائد کے علاوہ ایسی جگہ سے کشود نمودار ہوتے ہیں۔ جہاں کا انسان گمان بھی نہ رکھتا ہو۔

**ترکیب:** پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۲۵ مرتبہ یہ پڑھیں " أُفَوِّضُ أَمْرِيْ إِلَى اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ " اور دوسری رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد ۲۵ مرتبہ " لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ " اور تیسری رکعت میں بعد الحمد ۲۵ مرتبہ " حَسْبِيَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ " اور چوتھی رکعت میں بعد الحمد ۲۵ مرتبہ " لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ " پڑھے اور سلام دیکر ۲۵ مرتبہ دُرود شریف پڑھے اور جناب واہب العطایا سے اپنا مطلب عرض کرے اِنشاءاللہ مراد پوری ہوگی۔

**نوٹ:** بالکل نماز فجر کی طرح دو، دو رکعت کر کے پڑھی جائے۔ البتہ بعد الحمد دوسری سورت نہ پڑھیں بلکہ ۲۵ مرتبہ وہ آیات پڑھیں جو درج کی ہیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# یا علیؑ یا علیؑ یا علیؑ

## اسرارِ غیبی کا حامل عمل (علماء اتقیاء اذکیا، اولیاءؑ کا شعار)

علامہ ذوالفقار علی جعفری خطیب کربلا نجف مقامی سیکرٹری انجمن وظیفہ سادات و مومنین
S - 5 اصغر مال سکیم راولپنڈی فون: 051-4428355

علم جفر وہ علم ہے جس میں اسرار حروف سے بحث ہوتی ہے اور آئندہ کے حالات و واقعات پر اظہار خیالات کیا جاتا ہے۔ حضرت علی علیہ السلام فرماتے ہیں " نَحْنُ نَاشِئَةُ الْقُطْبِ وَاَعْلَامُ الْفَلَكِ " (ترجمہ: ہم قطب کے اور آسمانوں کے نشانوں کے پیدا کرنے والے ہیں) آلِ محمد کون ہیں؟ اس سلسلے میں آپ نے فرمایا! " آلُ النَّبِيِّ مَوْضِعُ سِرِّهٖ وَمَلْجَاءُ اَمْرِهٖ وَ عَيْبَةُ عِلْمِهٖ وَ مَآلُ حِكَمِهٖ وَ كُهُوْفُ كُتُبِهٖ وَ جِبَالُ دِيْنِهٖ " (ترجمہ: آلِ نبیؐ سرِّ خدا کے امین ہیں اور اُس کے دین کی پناہ گاہ ہیں۔ علم الٰہی کے مخزن ہیں، حکمتوں کے مرجع ہیں، کتب آسمانی کی گھاٹیاں ہیں، دین کے پہاڑ ہیں) ان ہی کے ذریعہ اللہ کے دین کی پشت کا خم سیدھا کیا گیا اور اس کے پہلوؤں سے خوف کی کپکپی دُور کی۔

جنگ صفین میں لیلۃ الحریر، تاریخ عالم کی انتہائی کرب انگیز، قیامت خیز رات تھی۔ ہتھیاروں کی کھڑکھڑاہٹ گھوڑوں کے ٹاپوں کی آواز اور شامیوں کی چیخ و پکار کی وجہ سے فضا دہشت انگیز تھی۔ تلواروں سے دست بدست جنگ ہو رہی تھی۔ اس رات ستر ہزار افراد قتل ہوئے۔

مولا علیؑ کی زباں پر دُعائے کرب جاری ہوئی، آخری فقرہ تھا " يَامَنْ هُوَ لِيْ فِيْ كُلِّ مَقَامٍ "ترجمہ: اے وہ ہستی جو میرے ساتھ ہر منزل میں ہے " مولائے کائنات حضرت علی علیہ السلام کے لب متحرک تھے۔ راوی کہتا ہے میں قریب گیا غور سے سُنا کہ لسان اللہ کیا کہہ رہے ہیں، مسلسل ورد تھا " يَا هُوَ يَامَنْ لَا هُوَ اِلَّا هُوَ "

محترم سادات و مومنین حضرت علیؑ کے نام کے (110) عدد ہیں۔ اپنی تمام تر حاجات روائی اور مشکل کشائی کے لئے مندرجہ ذیل (110) مرتبہ پڑھیں۔ اوّل و آخر گیارہ مرتبہ دُرود پڑھیں اور طلب نصرت کریں۔ انشاء اللہ حاجت روائی اور مشکل کشائی ہوگی۔

يَا عَلِيُّ مُرْتَضٰى اُنْظُرْ اِلَيَّ — اے علیؑ مرتضٰی مجھ پر نگاہ کرم فرمایئے
قَدْ اَتَيْتُ خَائِفاً مِنْ كَرْبِيْ — اپنے حالات سے بے سہارا آیا ہوں
يَا وَلِيَّ نَجِّنِيْ مِمَّا اَخَافُ — اے مولا جس سے ڈر رہا ہوں بچایئے
يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

اس کے بعد (110) مرتبہ اوّل و آخر دُرود کے بعد پڑھے " يَا هُوَ يَامَنْ لَا هُوَ اِلَّا هُوَ "

(علامہ ذوالفقار علی جعفری راولپنڈی)

# تسبیح جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

## فیوض برکات کے لئے مجرّب عمل:

۴۰ یوم (۲) نوافل جناب خاتون جنت بجالائیں و تسبیح روزانہ جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

تسبیح جناب فاطمۃ الزہرا: اللّٰہ اکبر ۳۴ بار، الحمد للّٰہ ۳۳ بار، سبحان اللّٰہ ۳۳ بار

دن رات کثرت سے دُرود شریف جناب سیّدہ طاہرہ کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہوجائیں آپ کی روحانیت اس قدر بلند ہو کہ آپ اپنے کانوں سے سلام کا جواب سُن سکیں۔

## زیارت جناب سیّدہ الکونینؑ

۱ - سلام ہو آپ پر اے کنیزِ خدا، ۲ - سلام ہو آپ پر تمام مومنینؑ کی والدہ اے فاطمہ الزہراؑ، ۳ - سلام ہو آپ پر اے بنتِ رسولؐ خدا و جناب خدیجۃؑ الکبریٰ ۴ - سلام ہو آپ پر اے تمام جہانوں کی عورتوں کی سردار، ۵ - سلام ہو آپ پر امیر المومنین علیؑ کی زوجہ، ۶ - سلام ہو آپ پر جناب خاتون جنت ۷ - سلام ہو آپ پر اے ہماری آقا زادی

## حل المشکلات

جب آپ گھر سے باہر نکلیں جناب سیدہ فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کی ذات اقدس پر سلام پڑھیں۔ آپ اللہ کی حفظ و امان میں ہوجائیں گے جب بھی سخت مصیبت اور انتہائی مشکل ہو۔ نماز حاجت ۲ رکعت نماز سیّدہ فاطمہ الزہراؑ بجالائیں۔ فوری مشکل حل ہوگی۔ کسی افسر کے پیش ہونا ہو، کوئی مشکل امتحان ہو، آپریشن کے لئے ہسپتال میں ہوں۔ الغرض آپ مصیبت میں گرفتار ہوں۔ آقا زادی کے حضور ۱۴ سلام پیش کریں۔ پتھر موم ہوجائیں گے، پہاڑ رائی بن جائیں گے، مصیبت فوری ٹل جائے گی۔ رزق میں اضافہ، اولاد نیک، مصیبتیں دُور، رنج و غم ختم اور سکون قلب حاصل کرنے کے لئے سب برادران ایمانی اس عمل سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں۔

(شیخ ولائیت حسین، ذاکرہ اہلبیت علیہم السلام آپا مختار فاطمہ وفیلی عارف والا)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خاص برائے امامیہ جنتری 2004ء



# اوج مشتری

( ہر شخص پر واجب ہے کہ علم سے وابستہ رہے علم نور ہے )

تحریر: آغا حسنین احمد عامل ستارہ سماج گولڈ میڈلسٹ PSA مقام P.O ہمنجی تحصیل احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور فون نمبر 785144-785119 (0698)

دولت کے ستارہ مشتری کے خواص و افعال کو تفصیل سے لکھوں تو ایک کتاب بن جائے گی۔ مختصراً یہ افزائش دوستی خلق، خوش قسمتی، تکمیل اُمید آرزو، حبّ، تسخیر حصول دولت، روحانیت، جذبہ اِنسانیت، ترقی، فراوانی رزق، رہائی از قید، نجات از مصائب و تفکرات، حصول علم، فتح یابی ہر مقابلہ، افادہ زمینداری، ویزہ بیرون ملک، خوشحال شادی، حفظ و امان، تحفظ از جادو سحر ٹونہ، شفائے امراض، حصول اولاد، حوصلہ جرأت، تجاویز میں مثبت تاثیرات، خرید و فروخت، جائداد میں نفع، فرحت و سکون قلب، اس کے ادنیٰ اثرات میں سے ہیں۔

اس کا مطلب ہے ستاروں میں ضرور خدا نے خاص تاثیر رکھی ہے۔ ورنہ اِن کو مسخر کرنے کا فائدہ ہی کیا؟ نظام قدرت سے حصول خوش بختی کی توقع رکھنے والوں کو گزشتہ 13 برس سے اوج مشتری کا اِنتظار تھا۔ دولت کے ستارہ مشتری کو بُرج میزان کے 2 درجہ تک اوج ہوتا ہے۔

ہر زمانہ میں اِنسان کو مصائب دُکھوں ناکامیوں نے پریشان کیا۔ ہر شخص کا مقصد حیات کامیابی و خوشحالی ہوتا ہے اس لئے ہمارے لئے علم الساعات سے واقف ہونا از حد ضروری ہے۔ جدید سائنس نے کائناتی نظام حیات پر ستاروں کے اثرات کو تسلیم کرایا ہے۔ ستاروں سے زمین کی طرف شعاعیں جن کی ہم پیائش نہیں کر سکتے۔ سائنس نے اِن کے نام مقرر کر دیئے ہیں اور ابھی نجوم پر سائنسی تحقیق جاری ہے۔

کوکب مشتری سفید مائل بہ سرخی ہے۔ چھٹے آسمان پر طلوع ہوتا ہے طبع آتشی ہے ہر منزل میں 5 ماہ قیام ہے، دن جمعرات ہے۔ اس دن کی پہلی ساعت مشتری کی ہوتی ہے۔ اس کوکب کا ملک حضرت اسرافیل علیہ السلام ہے۔ جس کا ورد (یا کبیرُ یا مُتعالُ) ہے۔ اعداد 773 ہیں اس فرشتہ کی تسبیح یہ ہے۔

## اوج مشتری 2004ء :

عربی میں اس ستارہ کا نام مشتری ہے۔ فارسی میں برجیس ہے۔ سنسکرت میں برہسپت ہے۔ انگریزی میں Jupiter ہے۔ یہ ستارہ سُست رفتار ہے اس کا قطر 79000 ہزار میل ہے اور ہماری زمین سے بارہ گناہ بڑا ہے۔ اس کی رفتار 9 گھنٹہ 55 منٹ ہے اور 4327 دنوں میں یہ اپنی محوری گردش مکمل کرتا ہے۔ سورج سے اس کا فاصلہ سال کے عرصہ میں ہے۔ ایک بُرج میں اس کا قیام 13 ماہ ہوتا ہے۔

سعد اکبر ستارہ مشتری مال و دولت مالی وسعت اور ترقی کا حاکم ہے۔ جو شخص مالی لحاظ سے بدقسمت ہو۔ مدتوں قرض میں گرفتار ہو۔ آمدن کے باوجود مالی تفکرات و افلاس ہو تو اِس کو اوج مشتری کی قوت سے استفادہ کرنا چاہیئے ورنہ 13 سال مزید اِنتظار کرنا پڑے گا۔ اس کی متعلقہ دھات سونا ہے۔ اوج مشتری میں تیار کی گئی الواح خوشیوں سے محروم مالی پریشانی، بدحالی سے چھٹکارہ حاصل کرنے والوں کے لئے نوید مسرت ہے۔ لوح کو اپنے پرس، بریف کیس، اٹیچی کیس، الماری یا بکس یا سیف میں رکھیں۔ ناپاک نگاہوں سے محفوظ کریں۔

سونا تمام دھاتوں میں قیمتی ہے اور ہیرا تمام پتھروں میں سے سونا سے بھی قیمتی ہے اور امیر ہو یا غریب اس کو سونا ہیرا دیکھنے سے ہی خوشی آجاتی ہے۔ اِسی طرح مشتری کا اوج خدا کی قدرت سے فیضیابی کا ایک سبب ہے۔ گویا ایک نسخہ کیمیا ہے جو رزق کو فراخی دے گا۔ اللہ تعالیٰ مسبب الاسباب ہے۔ اس عالم ارضی کو خدا نے عالم اسباب قرار دیا ہے۔ جب تک مناسب سبب اختیار نہ کیا جائے مقصد حاصل نہیں ہوتا۔ ملازمت نہ کریں، کاروبار نہ کریں تو حصول مال کا وسیلہ نہ ہوگا۔ قرآن پاک میں واضح تحریر ہے کہ (والنجوم مسخرات بامرہ) یہ کواکب اللہ تعالیٰ کے خاص امر کے پابند ہیں۔

**یا کبیر یا جبار یا حی یا قیوم یا حمید یا جواد یا وہاب یا عفو یا عظیم الغطماء انت اللہ الکبیر المتعال**

## صدقات مشتری:

دال چنا، کپڑا سنہری، شکر سرخ، زرد چوب، نمک زرد، عقیق زرد، ذبیحہ جانوران برنگ زرد وغیرہ ہیں 2004-10-29 تا 04-11-2004 بموقع اوج مشتری اِن صدقات کی غربا میں تقسیم آپ کے لئے باعث خوشحالی ہوگی۔اس موقع کو ہرگز ضائع نہ کریں پھر یہ موقع 12 سال بعد آئے گا۔

## ربّ کائنات نے فرمایا

قرآن مقدس پارہ نمبر 27 قال فما خطبکم سورۃ النجم نمبر 53

آیت نمبر 1 (والنجم اذا ھویٰ) (قسم ہے ستارے کی جب کہ وہ اُترا) ستارہ کے معنی ہیں۔روشن کرّوں میں سے ایک کرّہ جورات کو آسمان پر چمکتا دکھائی دیتا ہے اِسی کو نجم یا کوکب بھی کہتے ہیں۔اُنھیں میں سے مشتری ایسا ستارہ ہے جو اِنسان کے لئے خوش نصیبی، اچھا مقدر، اقبال مندی، خوشحالی، کامیابی اور کامرانی کی نوید لاتا ہے۔مشتری مشکل کشاء نہیں۔ مشکل کشاء خود ربّ الرحیم ہے۔اس نے ستارہ مشتری کو بطور سبب پیدا فرمایا جو خوش بختی اور خوشحالی لاتا ہے۔یہ نہایت سُست رفتار سیارہ ہے۔جو الٹی سیدھی چال چلتا ہے۔چونکہ ہر بُرج میں تیرہ ماہ قیام کرتا ہے اس لئے تیرہ سال میں بارہ برجوں کا دورہ مکمل کرتا ہے۔علم نجوم کی بنیاد بارہ بُرجوں اور سات ستاروں پر ہے جن میں سے زحل اوّل درجہ کا نحس اور مریخ نحس درجہ دوم ہے۔باقی پانچ ستارے شمس، قمر، عطارد، زہرہ، مشتری سعد ہیں۔شمس کا تعلق اقتدار، جاہ و جلال، اعلیٰ منصب سے ہے۔قمر کا تعلق صحت سے ہے۔زہرہ کا محبت و تسخیر خلق سے عطارد کا لکھنے پڑھنے سے اور مشتری کا تعلق مال و دولت خوشحالی و کامرانی سے ہے۔یہ کہنا غلط ہے کہ لوح مشتری صرف اِن افراد کو فائدہ دے گی۔جن کا حاکم ستارہ مشتری ہو۔حقیقت ہے کہ ستارہ مشتری واحد سیارہ ہے جو ہر شخص کے طالع برج میں تیرہ ماہ تک حرکت پذیر ہو کر خوشحالی کا باعث بنتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کریم ہے اس نے سیارہ مشتری کو پیدا ہی اس لئے فرمایا کہ مخلوق کے ہر فرد کو فوائد دیتا رہے۔

حجر و شجر، چرند پرند، درند تمام مخلوق خدا پر ستارہ مشتری کے اثرات کا مطالعہ جدید سائنس دان باقاعدہ کررہے ہیں۔ وقت گزرنے پر ستارہ مشتری سے متعلق بہت ہی اچھی معلومات اِنسان حاصل کرلے گا۔

## لوح اوج مشتری کی تیاری:

تواریخ واوقات اوج مشتری سے قبل لوح مخلوط، تانبا + چاندی 3x3 کی گیج 32 میں تیار کرائیں اور اوقات اوج مشتری میں لوح کا سامنے کا

یہ خاتم مشتری علیحدہ بنایا جائے




اس طلسم غلبہ مشتری کو الگ بنائیں




لوح اوج مشتری کا رُخ اوّل

۷۸۶

وَاللّٰهُ خَيْرُ النَّاصِرِين

قول — جبرائیل — کہٰیعص — عزرائیل — حمعسق

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ل | ۳۵۸ | ۷۷ | ۷۴ | ۳۴ | ۳۵۴ | ۸۱ | ع |
| ۷۸ | ۷۳ | ۳۱ | ۳۵۷ | ۸۲ | ۶۹ | ۳۵ | ۳۵۳ |
| ۷۲ | ۷۵ | ۳۶۰ | ۳۲ | ۶۸ | ۷۹ | ۳۵۶ | ۳۶ |
| ۳۵۹ | ۳۳ | ۷۱ | ۷۶ | ۳۵۵ | ۳۷ | ۶۷ | ۸۰ |
| ۳۸ | ۳۵۰ | ۸۵ | ۶۶ | ۴۲ | ۳۴۶ | ۸۹ | ۶۲ |
| ۸۶ | ۶۵ | ۳۹ | ۳۴۹ | ص | ۶۱ | ۴۳ | ۳۴۵ |
| ۶۴ | ۸۳ | ۳۵۲ | ۴۰ | س | ۸۷ | ۳۴۸ | ۴۴ |
| ۳۵۱ | ۴۱ | ۶۳ | ۸۴ | ۳۴۷ | ۴۵ | ۵۹ | ۸۸ |

وفق ۱۲۷۸ ہے۔ جو واللہ خیر الناصرین کے عدد ہیں۔لوح تیار کرنے کے بعد اسی آیت کا (۱۲۷۸) بار ورد کرکے لوح پر دم کریں لوح کو سونا کی پالش کرالیں۔ ۱۲۷۸ کا مؤکل ح ع رغائیل ہے لوح اوج مشتری کی پشت پر یہ طلسمات اور خاتم اور مؤکلات درج کریں۔سائل کا نام معہ نام والدہ بھی لوح کی پشت پر درج کریں۔آئندہ اوج مشتری 12 سال بعد ہوگا۔2004ء سے استفادہ کریں۔

## لوح اوج مشتری کا رُخ عقبی

| |
|---|
| ۷۸۶ |
| یا حعر غائیل مال و دولت لائو بحق |
| یا باسط یا دلیل یٰس یا حکیم یا جلیل |
| یا حاکم یا شفیع یا محیی یا حکم یا الہٗ |
| یا سبوح یا اول یا محیط یا حسیب |
| یااللہ یا باطن یا بدیع یا دیان یا ملک |
| یا ودود یا بدوح یا دائم یا حلیم |

| |
|---|
| اللّٰھم افتح لی ابواب دولت والرزق |
| ذوالمنن وھب لی روبیه کثیراً بحق |
| الوھاب اوج مشتری 2004ء |

نام ........... بن / بنت ...........

رُخ اور لوح کا عقبی رُخ پُر کریں۔ جو افراد لوح کی استطاعت نہ رکھتے ہوں۔ وہ سفید کاغذ پر محلول عرق گلاب + زعفران سے بنالیں۔ اجازت ہے۔ (آغا حسنین احمد)

## قوت حافظہ کا عمل

آغا حسنین احمد عامل
دار البرکات مقام P.O ...
تحصیل احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور

قول علامہ صابرؒ ہے کہ اگر کسی کا حافظہ اس قدر کمزور ہو چکا ہو کہ اس کو بات یا سبق یاد نہ رہے اور بھول جانے کا عارضہ ہو تو وہ شخص ذیل کی آیات کو سفید کاغذ پر زعفران سے 41 (اکتالیس) عدد لکھے روزانہ شب کو سونے سے قبل کپ میں پانی ڈال کر تعویذ کو اس میں ڈبو لے اوپر پرچ یا موٹا کاغذ رکھے کہ کوئی مکھی مچھر پتنگا اس میں نہ پڑے۔ صبح کو تعویذ کو اسی پانی میں نچوڑ کر شاپر میں ڈالے اور پانی کو پی لے۔ نچوڑے ہوئے تعویذ 41 یوم بعد شاپر میں سفید پتھر ڈال کر دریا یا نہر یا سمندر یا ندی نالے چشمہ میں بہادے۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔

محلول زعفران سے یہ آیات تحریر کریں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔ اَلرَّحۡمٰنُ عَلَّمَ الۡقُرۡاٰنَ ؕ خَلَقَ الۡاِنۡسَانَ ۔ عَلَّمَہُ الۡبَیَانَ ۔ اَلشَّمۡسُ وَ الۡقَمَرُ بِحُسۡبَانٍ وَّ النَّجۡمُ وَ الشَّجَرُ یَسۡجُدٰنِ ۔ بَلۡ ہُوَ قُرۡاٰنٌ مَّجِیۡدٌ فِیۡ لَوۡحٍ مَّحۡفُوۡظٍ ۔ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا وَافِیُ یَا بَاقِیُ ؕ

## اسباب خیر و برکت

(۱)۔ مغرب کی اذان سنتے ہی گھر میں روشنی کرنا، (۲)۔ گھر میں داخل ہوتے وقت سورہ قل ہو اللہ احد پڑھنا، (۳)۔ مومن کے واسطے غائبانہ دُعا کرنا، (۴)۔ صبح سویرے اُٹھنا، (۵)۔ نماز پنجگانہ اوّل وقت ادا کرنا، (۶)۔ عموماً باوضو رہنا، (۷)۔ مسجد میں اذان سے پہلے جانا اور نماز باجماعت پڑھنا، (۸)۔ ہر نماز کے بعد تسبیح پڑھنا اور تعقیبات نماز پڑھنا، (۹)۔ اپنے عزیزوں اور ہمسایوں کے ساتھ احسان کرنا، (۱۰)۔ مومن کی مدد کرنا، (۱۱)۔ بہت زیادہ استغفار کرنا، (۱۲)۔ کھانا کھانے سے پہلے ہاتھ دھونا، (۱۳)۔ ہر وقت پاک صاف رہنا، (۱۴)۔ داہنے ہاتھ میں فیروزہ، یاقوت یا عقیق کی انگوٹھی پہننا، (۱۵)۔ ہر روز صبح کے وقت سورۂ یٰسین پڑھنا، (۱۶)۔ ہر روز رات کو سورۂ واقعہ پڑھنا، (۱۷)۔ ہر شب جمعہ حدیث کساء پڑھنا یا سُننا، (۱۸)۔ ہمیشہ سچ بولنا، (۱۹)۔ گھر کو پاک صاف رکھنا، (۲۰)۔ خدا کا شکر کرنا، (۲۱)۔ فرش پر دستر خوان بچھا کر کھانا کھانا۔

## اسباب نحوست و افلاس

(۱)۔ جھوٹی قسم کھانا، (۲)۔ فقیروں کو دھتکارنا، (۳)۔ غسل خانہ یعنی حمام میں پیشاب کرنا، (۴)۔ گھر کو گندہ رکھنا، (۵)۔ کھڑے ہو کر پیشاب کرنا، (۶)۔ طہارت نہ کرنا، (۷)۔ صبح کی نماز کے وقت سوتے رہنا، (۸)۔ حسد کرنا، (۹)۔ نجس جگہ پر وضو کرنا، (۱۰)۔ رات کو جھاڑو دینا، (۱۱)۔ مٹی سے ہاتھ دھونا، (۱۲)۔ قبر پر بیٹھنا، (۱۳)۔ رزق کا احترام نہ کرنا، (۱۴)۔ والدین سے گستاخی کرنا، (۱۵)۔ غیبت کرنا، (۱۶)۔ پکے راگ اور گانے گانا اور سُننا، (۱۷)۔ ساز بجانا اور سُننا، (۱۸)۔ جوا کھیلنا، (۱۹)۔ ناپاکی کی حالت میں مسجد میں جانا، (۲۰)۔ مومن کو دھوکا دینا، (۲۱)۔ جھوٹ بولنا، (۲۲)۔ زنا، (۲۳)۔ بُرے لوگوں کی صحبت میں بیٹھنا، (۲۴)۔ صبح دیر سے سو کر اُٹھنا، (۲۵)۔ کھڑے ہو کر کھانا کھانا، (۲۶)۔ کم تولنا، (۲۷)۔ غلہ یا عوام کی ضروریات کی چیزیں زیادہ منافع حاصل کرنے کے لئے ذخیرہ کرنا، (۲۸)۔ کھانے پینے کی چیزوں میں ملاوٹ کرنا اور ایسی اشیاء کا فروخت کرنا، (۲۹)۔ مغربین کے درمیان سونا، (۳۰)۔ دانتوں سے ناخن کاٹنا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# تسخیر قمر لوح بندھن

## (نصیب کشائی کا قرآنی آیت کا مقناطیسی عمل)

قمر نظام شمسی کا دوسرا روشن ستارہ ہے قمر (چاند) دن سوموار (پیر) سے تعلق رکھتا ہے قمر کا برج سرطان اور اِسے شرف برج ثور سے حاصل ہوتا ہے یہ دن عملیات کے لئے بہت ہی متبرک ہے۔ اِس کے اثرات صرف انسانی دماغ پر نہیں یہ جسم کے ہر اعضاء پر مرتب ہوتے ہیں اور اِنسان عجیب خوشی کی کیفیت محسوس کرتا ہے۔ اُس وقت قمر کی روحانیت اپنے شرف میں ہوتی ہے۔ اُس وقت سے علمائے جفر فائدہ اُٹھاتے ہوئے الواح تیار کرتے ہیں۔ جو کہ بہت ہی موثر ہوتی ہیں۔ یہ لوح تسخیر قمر لوح بندھن اِن خاص اوقات میں تیار ہوتی ہے۔ جو رشتے آسمانوں پر ہوتے ہیں اور کئی وجوہات کی بنا پر زمین پر ملاپ نہیں ہو پاتا یا جو رشتے چھپے ہوئے ہیں گرہ اور بندش میں ہوں جس بچی کا نکاح نہ ہوتا ہو، یا شادی کا پیغام نہ آئے، یا رشتے کی بات چل کر ختم ہو جائے تو لوح اپنے مقناطیسی اثرات پیدا کر کے اپنی طرف کھینچ لیتی ہے جو بھی اِس عمل کو کریں گے۔ اِنشاء اللہ سو فی صد اپنی مراد پائیں گے اور اِنسان اللہ ذوالجلال و اکرام کے علوم کا احاطہ نہیں کر سکتا ہے جس نے اپنے بندوں کو بھید کی باتیں بتائی ہیں اور جس قدر جس کا یقین کامل ہوگا اُسی قدر قرآن الحکیم سے فائدہ حاصل ہوگا۔

### لوح کی تیاری کا طریقہ:

جب قمر برج، سرطان برج، ثور برج، میزان یا قمر کی نیک ساعت ہو تو نام بمعہ والدہ۔ مقصد اور سورۂ فاتحہ کے اعداد جمع کر کے چوبیس اعداد نفی کریں بعد از تین پر تقسیم کریں۔ اگر تقسیم سے ایک بچے تو خانہ نمبر سات میں تین کا اضافہ ہوگا اگر تقسیم سے دو بچیں تو خانہ نمبر چار میں تین کا اضافہ ہوگا بقیہ خانہ جات زوج در زوج پُر کرنے ہیں۔ اِس کے بعد لوح کے نیچے طلسم قمر لکھیں، دو الواح تیار کریں، ایک لوح کو پلاسٹک کرا کے اپنے پاس رکھیں۔ دوسری ایسی جگہ لٹکائیں (کھلا رکھیں) جہاں ہوا لگے۔ ہر سوموار کو سفید میٹھی چیز بچوں میں تقسیم کریں اور روزانہ صبح کو 27 مرتبہ الحمد شریف اور رات 30 مرتبہ الحمد شریف پڑھ کر دُعا مانگیں اوّل و آخر دُرود شریف 3-3 مرتبہ۔ اِنشاء اللہ ربّ عظیم کے فضل سے چند ہفتوں میں مراد ملے گی۔

### مثال:

طاہرہ بنت فاطمہ کبریٰ کی نصیب کشائی ہو

۲۲۰ + ۴۵۲ + ۳۶۸ + ۵۰۶ = ۱۵۴۶ + ۲۹۳۶۷ = ۳۰۹۱۳

۳۰۹۱۳ نفی ۲۴ بقایا ۳۰۸۸۹ تقسیم تین پر کیا ۱۰۲۹۶ بقایا ایک بچا خانہ نمبر سات میں تین کا اضافہ ہوگا۔

### لوح بندھن

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم اللّٰھُمّ صَلِّ علی محمدؐ و آل محمدؐ




یارحمٰن یا رحیم طاہرہ بنت فاطمہ کبریٰ
کی نصیب کشائی فرمائیں بحق ایاك نعبدو
ایاك نستعین و بحق اللّٰھُمّ یسرلنا امورنا

| | |
|---|---|
| بتث۔ جفذ | البفطع ن |
| زشض | سط ۵ لا ۵ سه |
| ظغفنی | ططس |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# جفر آسان

جفار ایم غلام عباس اعوان
دفتر بزم جفر محبت پور ضلع خوشاب
فون: 0454-723737، موبائل: 0320-4882427

علم جفر کے ادق اور علمی قواعد سے ہٹ کر ایک نہایت سلیس آسان اور دلچسپ جفری قاعدہ لکھ رہا ہوں۔ اِس قاعدہ سے ماہرین جفر کے علاوہ نئے قارئین اور نو آموز طلبہ بھی یکساں مستفید ہو سکیں گے۔ اِنشاءاللہ

## تشریح قوانین

1 - اپنا سوال جامع اور مختصر لکھ لیں۔

2 - سوال کے ہر لفظ کو الگ الگ بسط حرفی کریں۔

3 - ہر لفظ بسط شدہ کا پہلا اور آخری حرف لے کر الگ سطر میں لکھتے جائیں یہ سطر جوابیہ ہے۔ مربوط با معنی فقرہ بنائیں اور جواب سے محظوظ ہوں۔ اس سطر میں 70 فی صد خود ناطق حروف ہوں گے۔ جو حروف جواب بنانے میں ضد کریں۔ اُنھیں نظیرہ یا ہم رتبہ حرف سے بدل دیں۔

ابجد قمری میں ہر حرف سے پندرھواں حرف نظیرہ کا ہوتا ہے۔

مثلاً الف کا نظیرہ س۔ ج کا نظیرہ ف وغیرہ وغیرہ

### ہم رتبہ حروف یہ ہیں

ای ق غ ب ک ر ج ل ش دم ت ھ ن ث وس خ زع ذ ح ف ض ط ص ظ

مثلاً ج کا ہم رتبہ لینا ہے تو ل اور ش اس کے ہم رتبہ ہیں۔

قاعدہ چونکہ بالکل سطحی قسم کا ہے۔ اس لیے علمی قسم کے سوالات کے جوابات بنانے میں قانونِ ترفع و تنزل بھی استعمال ہوتا ہے۔ ترفع کے معنی ابجد میں ایک حرف آگے کا لینا اور تنزل کے معنی ایک حرف پیچھے کا لینا کہلاتا ہے۔

مزید تفہیم کے لیے مثالوں پر غور فرمائیں۔

**مثال نمبر 1 :** یا علیم: علیؑ کی عظمت کا مقام کیا ہے؟

ع ل ی ک ی ع ظ م ت ک ا م ق ا م ک ی ا ھ ی

پہلا اور آخری حرف: ع ی ک ی ع ت ک ا م م ک ا ھ ی

سطر مستحلہ: ع ی ک ی ع ت ک ا م م ک ا ھ ی

ترفع — ہم رتبہ — نظیرہ — نظیرہ — ہم رتبہ

ع ی ل ق ب ح ر ا م م ک ا ھ ی

علیؑ — برحق — اِمام کہے (بلاشبہ)

**مثال نمبر 2 :** یا علیم: کیا مظہر عباس بن شریفاں کا بڑا اِنعام نکلے گا؟

پہلا اور آخری حرف: ک ی ا م ظ ھ ر ع ب ا س ب ن ش ر ی ف ا ن

ک ا م ر ع س ب ن ش ن

ک ا ب ر ا ا ن ع ا م ن ک ل ی ک ا

ک ا ب ا ا م ن ی ک ا

سطر مستحلہ:

ک ا م ر ع س ب ن ش ن ک ا ب ا ا م ن ی ک ا

ہم رتبہ — ہم رتبہ نظیرہ — ×

ک ا م ر ع س ب ن ش ھ ک ی ع ا ا م ن ک ا

کام — عُسر (تنگی) — بن — شہ (بڑا) — کے — اِنعام — کا

یعنی بڑے اِنعام والا کام نہ ہو سکے گا۔ (واللہ اعلم بالصواب)

**نوٹ:** علم جفر کو با قاعدہ سیکھنے کے خواہش مند طلبہ میری کتب آفتاب جفر اور فیوض جفر کا مطالعہ فرمائیں جو کہ اِفتخار بک ڈپو مین بازار اسلام پورہ لاہور سے دستیاب ہیں۔ بذریعہ ڈاک علم جفر کی تدریس کے لئے ہم سے رابطہ فرمائیں۔

## سعد و نحس ایام ہفتہ بنا بر احادیث معصومین علیہم السلام

| ایام | قطع لباس | نیا لباس | سفر | شادی بیاہ | دوسرے تمام کاموں کے لئے |
|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | نحس | نیک | نیک | میانہ | نیک |
| اتوار | نحس | میانہ | میانہ | نیک | میانہ لیکن تعمیر کے لئے نیک |
| پیر | نیک | نحس | نحس | نحس | نحس |
| منگل | نحس | نیک | نیک | میانہ | میانہ |
| بدھ | نیک | نحس | نحس | نحس | بد لیکن تعمیر کے لئے نیک |
| جمعرات | نیک | نیک | نیک | نیک | نیک |
| جمعہ | نیک | نیک | نیک | نیک | نیک |

# کلونجی ایک قدرتی غذا اور دوا

مرسلہ: عدیلہ بابر رضوی کراچی

ایک ایسی بوٹی ہے جو غذا بھی اور دوا بھی ہے۔جس میں بے شمار امراض کا علاج بھی ہے۔اس کی صفات شفائیہ کا اندازہ نبی کریمؐ کی اس حدیث مبارکہ سے لگایا جاسکتا ہے جس میں فرمایا گیا ہے کہ " تم حبۃ اسود (کلونجی) استعمال کرو جس میں ہر مرض کا علاج ہے، سوائے موت کے "

کلونجی دراصل ایک معروف پودے کے بیج ہیں جن کو عربی میں حبۃ اسود، فارسی میں شونیز اور انگریزی میں نائجیلا سیڈز کہتے ہیں۔اس کا پودا سونف کے پودے سے کچھ مشابہت رکھتا ہے اونچائی میں تقریباً 45 سینٹی میٹر تک ہوتا ہے اس کے پھولوں کا رنگ نیلگوں اور شاخیں باریک اور پھلیاں لمبی ہوتی ہیں۔پک جانے کے بعد اِن میں سے پیاز کے بیجوں جیسے تخم نکلتے ہیں۔کیمیاوی لحاظ سے اس میں کچھ مقدار روغن قراری، روغن نمی تخمی کی پائی جاتی ہے۔اس کے علاوہ اور کئی کیمیاوی اجزاء پائے جاتے ہیں۔کلونجی کو داخلی اور خارجی دونوں طرح استعمال میں لایا جاتا ہے اور دونوں ہی طرح مفید ہے۔

## کلونجی کے طبی فائدے

کلونجی پر بڑے محقق سائنسدانوں اور ڈاکٹروں نے جو تجربات کئے اور جو امور اُن کے مشاہدے میں آئے وہ اُنھوں نے برصغیر کی دوائی خواص کی حامل جڑی بوٹیوں کے بارے میں اپنی تحقیقی کتابوں میں درج کر دیئے۔کلونجی کے کچھ خواص ایسے بھی ہیں جن میں حیرت انگیز فوائد موجود ہیں۔مثلاً کلونجی کے استعمال سے دودھ پلانے والی عورت کے دودھ میں لازمی اضافہ ہوجاتا ہے۔اکثر طبیب کلونجی کو دودھ کی کمی دُور کرنے کے لئے پہلے سے استعمال کرواتے رہے ہیں۔کلونجی سوت کے بخار میں مفید پائی گئی ہے۔کلونجی پھوڑے پھنسی کے لئے بڑے کام کی چیز ہے اس مقصد کے لئے اس کا ایک آسان طریقہ یہ ہے کہ اِسے باریک کر کے تلوں کے تیل میں اچھی طرح گھوٹ کر پھوڑے پھنسیوں پر لگایا جائے اس تدبیر سے بہت فائدہ ہوتا ہے اور پھنسیوں کا پھیلنا بند ہوجاتا ہے۔اسی طرح تمام ڈاکٹر صاحبان اس بات پر متفق ہیں کہ جلدی امراض میں کلونجی کا اندرونی اور بیرونی استعمال مفید پایا گیا ہے خاص طور پر کھجلی اور پھنسیوں کو کلونجی کے استعمال سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔اس کے علاوہ بواسیر کے سوجے ہوئے دردناک مسّوں کو کلونجی کی دھونی دینے سے عام طور پر بواسیر کی تکلیف میں کمی واقع ہوتی ہے۔بواسیر کے مسّوں کی سوجن اور جلن کم ہوجاتی ہے اور مریض بہت آرام محسوس کرتا ہے۔کلونجی پیشاب آور ہے۔یعنی کلونجی کے استعمال سے پیشاب خوب آتا ہے۔یہ بھی مشاہدہ ہوا ہے کہ کلونجی پسینہ لاتی ہے یعنی اس کے استعمال سے مسامات کھل جاتے ہیں اور خوب پسینہ آتا ہے یوں جسم کو سکون ملتا ہے۔پیٹ کے امراض میں بھی کلونجی کا استعمال بہت پُرانا ہے۔چنانچہ غذاؤں کی اصلاح کے لئے اِن میں کلونجی کو شامل کیا جاتا ہے۔اچار کی تیاری میں بھی اسی مقصد کے لئے کلونجی ڈالی جاتی ہے۔

## کلونجی سے علاج

جرمنی کے سائنسدانوں نے کینسر کے لئے کلونجی کو مفید قرار دیا ہے۔ان کی تحقیق کے مطابق یہ آنتوں کے سرطان کو ٹھیک کرتی ہے، گردے اور مثانے کی پتھری کے لئے کلونجی کا جوشاندہ شہد میں ڈال کر پلایا جاتا ہے جس سے پتھری ریت بن کر خارج ہوجاتی ہے۔کلونجی کو خارجی طور پر سرد امراض میں استعمال کیا جاتا ہے۔نزلہ زکام میں صرف اس کے سونگھنے سے فائدہ ہوتا ہے۔اس مقصد کے لئے کلونجی دو گرام، نوشادر اور سونٹھ، دو، دو گرام کا سفوف بنا کر ایک پوٹلی بنائیں جس کو سونگھنے سے ناک کی بندش ختم ہوجاتی ہے۔غیر ضروری ڈکاروں کی تکلیف میں جو بلغم یا سودا کے اجتماع کے سبب ہوں کلونجی کے سفوف کا استعمال فائدہ مند رہتا ہے۔

اعصابی امراض میں کلونجی کا سفوف شہد میں ملا کر کھانے سے جسمانی اعضاء کے سدے کھل جاتے ہیں اس آمیزے کا نصف چمچ صبح نہار منہ استعمال کرنے سے اعصاب کو تقویت ملتی ہے۔کلونجی سانس کے امراض میں بھی فائدہ دیتی ہے۔خصوصاً دمہ کے امراض میں تو حیرت انگیز طور پر شفائیت کا مظاہرہ کرتی ہے۔کلونجی معدہ کی ٹھنڈک کو بھی دُور کرتی ہے۔مختلف قسم کے بخار، بلغمی کھانسی، مرگی بڑھتی ہوئی تلی اور اشتاق الرحم کے عوارض میں خاص طور پر ٹھنڈک کے امراض میں کلونجی کا استعمال فائدہ دیتا ہے۔

کلونجی پیٹ کے کیڑے ہلاک کرنے کا بہترین ذریعہ ہے، پیٹ میں کیڑوں کی بیماری کو طب کی اصلاح میں دیدان الامعاد، انگریزی طب میں Intestinal Worms کہا جاتا ہے۔ان کی متعدد اقسام ہیں ہمارے ہاں کیڑوں کی جو اقسام پائی جاتی ہیں ان میں Hook, Thoroad اور Ascaris عام ہیں۔پیٹ میں کیڑے خواہ کسی قسم کے بھی ہوں کلونجی کا استعمال بے حد مفید ثابت ہوتا ہے۔کلونجی کے پون چائے کے چمچ کا (تین گرام) صبح و شام کھانے کے بعد استعمال کیڑوں کی اکثر اقسام کو ختم کردیتا ہے۔ بقیہ: صفحہ نمبر ۷۶

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ



# کینسر کا علاج قرآنی



## کینسر کے مریض کی داستان حیات

قرآن پاک خداوند کریم کی جانب سے بھیجا گیا ایک ایسا نسخہ کیمیا ہے، جس میں ہر مرض کا علاج موجود ہے۔ دنیا میں خواہ کوئی بھی مرض موجود ہو اگر اعتقاد کے ساتھ کلام پاک سے رجوع کیا جائے اور قرآنی آیات کی تلاوت کی جائے تو کوئی وجہ نہیں کہ مریض صحت یاب نہ ہو۔ مندرجہ ذیل مضمون ایک ایسے مریض کی داستان حیات ہے، جو کینسر کے خوفناک مرض میں مبتلا تھا اور ڈاکٹروں نے اُسے لاعلاج قرار دے دیا تھا۔ ایسے میں ایک مومنہ عورت نے پورے قرآن پاک میں سے چند چھوٹی چھوٹی آیتیں لکھ کر دیں۔ اِن آیات کی روزانہ تلاوت کرنے سے چند سالوں میں اس شخص کا مرض جڑ سے چلا گیا۔ اس مرض سے صحت یاب ہونے کے بعد اُس شخص نے اِن آیات مبارکہ کی فوٹو کاپیاں نکلوا کر سال ۱۹۸۸ء میں ابوظہبی کے امام بارگاہ میں مجلس کے بعد تقسیم کیں تاکہ مومنین خدا کے پاک کلام سے فیض یاب ہو سکیں۔ امامیہ جنتری ۱۹۸۹ء میں یہ مضمون شائع ہو چکا ہے۔ اس کی افادیت کے پیشِ نظر اور مومنین کے اصرار پر تیسری بار شائع کیا جا رہا ہے۔ مریض کا کہنا ہے کہ جب میں ۱۹۷۲ء میں کینسر کے موذی مرض میں مبتلا تھا تو میں نے اس مرض کا علاج ڈھونڈنے کے لئے قرآن پاک کا سہارا لیا اور یہ آیات میرے سامنے آئیں۔

**بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط**

### (آیات شفاء)

۱۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ہ (سورہ ۱۷، آیت ۸۲)

۲۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ ہ (سورہ ۲۶، آیت ۸۰)

۳۔ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ہ (سورہ ۲۳، آیت ۱۱۸)

۴۔ اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَیَكْشِفُ السُّوْٓءَ ہ (سورہ ۲۷، آیت ۶۲)

۵۔ قُلْنَا یٰنَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ ہ (سورہ ۲۱، آیت ۶۹)

۶۔ وَاَیُّوْبَ اِذْ نَادٰی رَبَّهٗٓ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ہ (سورہ ۲۱، آیت ۸۳)

۷۔ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ہ (سورہ ۵۴، آیت ۱۰)

### (ترجمہ:)

۱ - "اور ہم تو قرآن میں وہی چیز نازل کرتے ہیں جو مومنوں کے لئے (سراسر) شفا اور رحمت ہے"

۲ - "اور جب بیمار پڑتا ہوں تو وہی مجھے شفا عنایت فرماتا ہے"

۳ - "اور (اے رسولؐ) تم کہو پروردگار تو (میری اُمت کو) بخش دے اور ترس کھا اور تو سب رحم کرنے والوں سے بہتر ہے"

۴ - "بھلا وہ کون ہے کہ جب بے قرار اُسے پکارے تو دُعا قبول کرتا ہے اور مصیبت کو دُور کرتا ہے"

۵ - "ہم نے حکم دیا! اے آگ تو ابراہیم پر بالکل ٹھنڈی اور سلامتی کا باعث ہو جا (کہ اِن کو کوئی تکلیف نہ پہنچے)"

۶ - "اور (اے رسولؐ) ایوبؑ (کا قصہ یاد کرو) جب اُنھوں نے اپنے پروردگار سے دُعا کی کہ (خداوندا) بیماری تو میرے پیچھے لگ گئی ہے اور تو تو سب رحم کرنے والوں سے کہیں بڑھ کے ہے"

۷ - "اُنھوں نے اپنے پروردگار سے دُعا کی کہ (اے بارالٰہا) میں (اُن کے مقابلہ میں) کمزور ہوں تو اب تو ہی (اُن سے) بدلہ لے"

میں قرآن پاک میں ان آیاتِ مبارکہ کی تلاش کررہا تھا کہ جن میں " نگہبان، محافظ، وارث، سرپرست، کارساز، دستگیر، والی، محفوظ رکھنے والا اور پناہ دینے والا " جیسے القاب استعمال ہوئے ہیں۔ چنانچہ میری تلاش کا ثمر مندرجہ ذیل آیات مبارکہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۸ - لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ہ (سورہ ۲۱، آیت ۸۷) | ۸ - " (پروردگارا) تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو (ہر عیب سے) پاک و پاکیزہ ہے " |
| ۹ - فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ہ (سورہ ۲۱، آیت ۸۸) | ۹ - " بے شک میں قصوروار ہوں تو ہم نے اُن کی دُعا قبول کرلی اور انھیں رنج سے نجات دلائی اور ہم تو ایمانداروں کو یونہی نجات دیا کرتے ہیں |
| ۱۰ - اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ ہ (سورہ ۱۱، آیت ۵۷) | ۱۰ - " اس میں تو شک نہیں کہ میرا پروردگار ہر چیز کا نگہبان ہے " |
| ۱۱ - حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ہ (سورہ ۳، آیت ۱۷۲) | ۱۱ - " خدا ہمارے واسطے کافی ہے اور کیا اچھا کارساز ہے " |
| ۱۲ - وَتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ ط وَکَفٰی بِاللّٰہِ وَکِیْلًا ہ (سورہ ۳۳، آیت ۳) | ۱۲ - " اور خدا ہی پر بھروسہ رکھو اور خدا ہی کارسازی کے لئے کافی ہے " |
| ۱۳ - اَلَیْسَ اللّٰہُ بِکَافٍ عَبْدَہٗ - (سورہ ۳۹، آیت ۳۶) | ۱۳ - " کیا خدا اپنے بندوں (کی مدد) کے لئے کافی نہیں ہے " |
| ۱۴ - ھُوَ مَوْلٰکُمْ فَنِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ ہ (سورہ ۲۲، آیت ۷۸) | ۱۴ - " وہی تمہارا سرپرست ہے تو کیا اچھا سرپرست ہے اور کیا اچھا مددگار ہے " |

جس جگہ میں شعاع کے ذریعہ اپنا علاج کروارہا تھا وہاں ایک ایرانی نے مجھے مندرجہ ذیل آیاتِ قرآنی کی تلاوت کے لئے کہا۔

| | |
|---|---|
| ۱۵ - اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ہ | ۱۵ - " سب تعریف خدا ہی کے لئے (سزاوار) ہے جو سارے جہاں کا پالنے والا ہے " |
| ۱۶ - نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ ہ | ۱۶ - " اللہ اچھا آقا اور اچھا مددگار ہے " |
| ۱۷ - تَبٰرَکَ اللّٰہُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِیْنَ ہ | ۱۷ - " اللہ برکت دینے والا بہترین خالق ہے " |
| ۱۸ - لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ہ | ۱۸ - " نہ کوئی طاقت ہے نہ قوت سوائے اللہ کے " |

سورۂ فاتحہ اور آیۃ الکرسی کی تلاوت میں تمام بیماریوں سے شفا حاصل کرنے کی بے پناہ تاثیر موجود ہے چنانچہ میں نے قرآن پاک میں سے یہ تمام سورتیں زبانی یاد کرلیں اور ہر سورہ کی تلاوت سے پہلے اور آخر میں دُرود وصلوٰۃ کی تلاوت کی۔

ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ سفید کپڑے میں لپٹا ہوا ایک جنازہ بمبئی مسجد کی امام بارگاہ کے باورچی خانہ میں لایا گیا (جہاں پچھلے اَسّی برس سے ہر مجلس کے بعد اور افطاری کے لئے مومنین کے لئے کھانا پکایا جاتا ہے) میں نے بڑھ کر اس لاش کے چہرے پر سے کپڑا ہٹایا تا کہ صورت دیکھ سکوں۔ مجھے وہ مردہ سانس لیتا ہوا دکھائی دیا اور میرے دیکھتے ہی دیکھتے وہ اُٹھا اور چلنے لگا۔ اس کے ساتھ ہی میری آنکھ کھل گئی۔ میرے لئے یہ خواب اس بات کی شہادت تھا کہ میرا کینسر کا مرض بالکل ختم ہوگیا ہے اور خدا نے مجھے نئی زندگی عطا کی ہے۔ میرے اور اس ایرانی شخص کے علاوہ (جس نے مجھے قرآنی آیات کی تلاوت کے لئے کہا تھا) تمام دوسرے افراد جو کینسر میں مبتلا تھے اس دنیائے فانی سے کوچ کر گئے جبکہ میں بالکل صحت یاب ہوگیا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# طلسمات شفا برائے بلڈ پریشر

# مہروں اور کمر کی تکلیف

سیّد ابن مظفر شیرازی اِدارہ اصلاح عملیات وفیض روحانی
673-3-D-Z گرین ٹاؤن لاہور پاکستان فون: 5111015

الحمدللہ ربّ کریم نے ایک بار پھر مجھے بتصدق پنجتنؑ پاک قارئین امامیہ جنتری سے ہمکلام ہونے کا موقع عطا کیا۔ اِس بار ایسے طلسمات کے ساتھ حاضر ہوں۔ جو بلند یا سُست فشار خون (بلڈ پریشر) اور مہروں اور کمر کی تکلیف سے متعلق ہیں۔

بلڈ پریشر ہائی ہو یا لو دونوں صورتوں میں اِنسانی زندگی کی ڈور کاٹنے کا باعث بن سکتا ہے۔ لو بلڈ پریشر (سُست فشار خون) کو حکماء خاموش قاتل کے نام سے پکارتے ہیں۔ اِسی طرح ہائی بلڈ پریشر (بلند فشار خون) دماغ کی شریانیں پھٹنے اور دل کے دَورے (ہارٹ اٹیک) کا باعث بنتا ہے۔ بلند اور سُست فشار خون کے لئے میں نیچے جو طلسماتی اعداد دے رہا ہوں۔ یہ میرے سالہا سال سے مجربہ ہیں۔ یہ مجھے تحصیل کنڈیارو صوبہ سندھ کے جنگلات سے ایک فقیر سیّد لطیف حسین شاہ نے بطور تحفہ عطا کیے تھے اور اِنھیں "فقیری تحفہ" قرار دیا تھا۔ جن خواتین و حضرات کو بلند فشار خون کی تکلیف ہو۔ وہ سبز رنگ کا نیا مارکر لیں اور سیدھی کلائی پر سیدھی طرف سے موٹا طلسم لکھ لیں۔ خود نہ لکھ سکیں۔ تو کسی کسی دوسرے فرد سے لکھوالیں اس طرف سے لکھنا شروع کریں۔ ۸۲۱۲۶۶۳۶

موٹا کر کے کہنی کی طرف سے ہاتھ کی طرف لکھنا ہوگا یعنی یہ اتنا بڑا لکھیں کہ کہنی اور ہتھیلی کے درمیان پورا آجائے۔ صبح وشام اِس پر مار کر دوبارہ پھیر کر گہرا کرلیا کریں۔ مولا کے کرم سے چند یوم میں بلند فشار خون کی تکلیف ختم ہوجائے گی۔

اِسی طرح سُست فشار خون کے لئے آپ درج ذیل طلسمی اعداد سُرخ مارکر کے ساتھ سیدھی کلائی پر بالکل اُسی طرح لکھیں گے جس طرح بلند فشار خون کے لئے بتایا گیا ہے۔ سُست فشار خون کے لئے طلسمی اعداد درج ذیل ہیں۔ ۸۲۱۲۶۶۶۳

چند یوم صبح وشام اِن اعداد کو گہرا کرتے رہیں۔ کامل شفا ہوگی۔ بعد از شفاء نیاز چہاردہ معصومین علیہم السّلام دیں جو کہ گھر میں پکائی جائے اور باقاعدہ اہتمام کے ساتھ دی جائے۔

کمر کے مہرے اپنی جگہ سے ہل جائیں تو زندگی عذاب بن جاتی ہے۔ چلنا پھرنا، اُٹھنا بیٹھنا مشکل ہوجاتا ہے۔ بلکہ لیٹے ہوئے بھی تکلیف ہوتی ہے۔ مہروں کی دَرد بھی یہی تکالیف پیدا کرتی ہے۔ اِس تکلیف کے لئے ڈاکٹرز حضرات (فزیوتھراپسٹ) فزیوتھراپی کرتے ہیں اور ہفتوں ہسپتالوں کے چکر لگانے پڑتے ہیں۔ میں آپ کو مہروں کی ہر طرح کی تکالیف مثلاً کمر دَرد بوجہ مہرے کی خرابی، مہرہ کا اپنی جگہ سے ہل جانا وغیرہ کیلئے ایک ایسا طلسم پیش کر رہا ہوں۔ جو مہروں کی ہر خرابی کو دُور کر کے کامل شفاء سے نوازے گا۔

نیلی اور زرد سیاہی ملا کر ایک سیاہی تیار کریں اور اُس سیاہی سے درج ذیل طلسم لکھیں۔ اگر وہ شخص اس طلسم کو لکھے جس کے سَر میں ایک بال بھی کالا نہ ہو۔ تو نتیجہ سو فیصد ملے گا۔



اِس طلسم کو تعویذ کی طرح لپیٹ کر نیلے کپڑے یا نیلے دھاگے میں باندھ کر جس جگہ دَرد ہوتی ہو یا جو مہرہ ہلا ہوا اُس پر باندھ لیں۔ اگر مہرے درست ہوں ویسے ہی کمر میں دَرد رہتا ہوں تو بھی یہ طلسم کمر سے باندھ لیں کامل شفاء ہوگی۔ یہ صدری مجربات تھے جو میں نے محبان محمدؐ آلِ محمدؐ کے لئے تحریر کر کے عام کر دیئے ہیں۔ استفادہ حاصل کریں اور اپنی دُعاؤں میں مجھے اور جناب آغا افتخار حسین صاحب معہ متعلقین کو ضرور یاد رکھیں۔ مولا کریم امامیہ جنتری کے بانیان، نگران، ملازمین، مضمون نگاران وقارئین خواتین وحضرات پر اپنا خصوصی کرم فرمائے۔ دین ودنیا کی سرفرازی عطا فرمائے۔ آمین

اگر کسی امر کی سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافہ بھیج کر وضاحت طلب کر سکتے ہیں جملہ امراض کا روحانی علاج فی سبیل اللہ کیا جاتا ہے۔ (سیّد ابن مظفر شیرازی)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دماغی امراض کا روحانی علاج

خاکپائے سادات۔ شرافت حسین حیدری معرفت ادارہ اصلاح عملیات وفیض روحانی
II-D-3-673 گرین ٹاؤن لاہور (پاکستان) فون: 5111015

جو لوگ دماغی امراض میں مبتلا ہوں۔ پاگل پن ہو۔ دماغ میں رسولی ہو۔ قوت حافظہ بہت کمزور ہو کر سر کے بال کمزور ہو کر گر جاتے ہوں۔ بالچر کی تکلیف ہو۔ الغرض گردن سے لیکر سر تک جملہ امراض کے لئے شافی روحانی علاج ہے۔ میں اپنے اُستاد مکرم قبلہ سید ابن مظفر شیرازی صاحب کی کتاب " اسرار الحروف " سے ایک عمل درج کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ جو مندرجہ بالا امراض کے لئے شفائے کاملہ کی حیثیت کا مظہر ہے اور قبلہ صاحب کے روحانی مطب کا معمول ہے۔ درویش فقیر ابو بکر شبلی ؒ کے پاس ایک شخص نے درخواست کی۔ میرا ایک ہی بیٹا ہے۔ جس کی عقل گم ہو گئی ہے ہر وقت حواس باختہ رہتا ہے۔ میں بہت پریشان ہوں۔ میری مدد فرمائیں۔ حضرت شبلیؒ نے ایک کاغذ لیا۔ اُس پر حرف " ق " لکھا۔ اِرد گرد سات دائرے بنائے اور اُس سائل کو دے دیا اور کہا اِسے اپنے بیٹے کو چٹائیں، کامل شفا ہوگی۔ چند یوم کے اندر مریض شفایاب ہو گیا۔




جملہ امراض بالا کے شافی روحانی علاج کے لئے پیر کی صبح پہلی ساعت میں سفید کاغذ پر مشک و زعفران کی سیاہی سے پہلے حرف " ق " لکھیں۔ پھر اُس کے گرد سات دائرے لگائیں۔ پھر اُن دائروں کے سات اطراف سات حرف " ق " لکھیں۔ نیچے مؤکل کا نام اس طرح لکھیں۔ جیسے اُوپر مثال میں لکھا گیا ہے۔

آپ کل سات تعویذ بروز پیر بنائیں گے۔ ایک تعویذ دماغی مریض بالوں میں لگا کر رکھے۔ جبکہ ایک روزانہ نہار منہ پانی میں گھول کر پی لیا کرے۔ چالیس تعویذ بلا ناغہ کامل یقین کے ساتھ پینا ہوں گے۔ ہر پیر کی صبح سات تعویذ بنانا عمل کی شرائط میں شامل ہے۔ دورانِ علاج عامل و معمول بڑے گوشت سے مکمل پرہیز کریں گے۔ ہر تعویذ پر سات مرتبہ سورۂ الحمد مع اوّل و آخر سات مرتبہ دُرود بر محمدؐ آلِ محمدؐ پڑھ کر دَم کر دیا جائے۔ بتصدق چہاردہ معصومینؑ چالیس ایام میں جملہ امراض گردن، سَر اور دماغ کا خاتمہ ہوگا۔ یہ معجزاتی حیثیت کا حامل صرف " ق " کا اسراری عمل ہے اور شفائے کاملہ کا مظہر بھی۔ عمل کی اِجازت قبلہ صاحب کی طرف سے عام ہے۔ عمل سے استفادہ کریں۔ تو میرے اُستاد قبلہ شیرازی صاحب و محترم آغا اِفتخار حسین صاحب کے لئے دُعا ضرور فرمائیں۔ مولا آپ جملہ قارئین کا حامی و مددگار ہو۔ عمل مفصل تحریر کر دیا ہے پھر بھی کوئی بات سمجھ نہ آئے۔ تو جوابی لفافہ کے ساتھ معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# برائے وسعت رزق و دیگر مقاصد

(فی سبیل اللہ) یہ نقش صندل و عرق گلاب سے تحریر کیے ہیں۔ ہر مقصد کے حصول کے لئے تیز بہدف ہیں۔ اگر شفاء کے لئے لینا چاہیں تو سورۂ فاتحہ کچھ تعداد میں نقش کے ساتھ پڑھنے کو دیتی ہوں اگر کوئی بانجھ ہے تو اُس کے لئے آیات الگ ہیں۔ اگر امتحان میں کامیابی چاہیئے تو اِس کا الگ طریقہ کار ہے۔ اگر اثرات بد زائل کرنے ہیں تو اُس کے لئے آیات الگ ہیں۔

صبر فاتبال — سر حاملکبل

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۸ | ۳ | ۷۸۸ | ۹۳۰۹ | ۲۳۶۴ |
| ۵ | | ۷ | ۳۹۴۰ | مقصد لکھنا ہے | ۵۵۲۱ |
| ۶ | ۴ | ۲ | ۴۷۳۳ | ۳۱۵۲ | ۱۵۷۶ |
| بَاقِیُ | اَلْقدیمُ | شَافِیُ | رَزَّاقُ | مُهَيْمِنُ | بحق کھیعص |

**نقش کو رکھنے کا طریقہ:** لباس پاکیزہ، طہارت ذہنی و جسمانی، رجال الغیب اور نحس نظرات سے محفوظی کے لئے چند آیات پڑھنا لازم ہیں۔ نقش تیار مل سکتے ہیں جوابی لفافہ بھیجنا لازمی ہے۔ ہر قسم کے نقوش لوح بھی تیار کی جاتی ہیں۔ صرف خواتین ملاقات کے لئے آ سکتی ہیں۔ مرد حضرات بذریعہ ڈاک نقش حاصل کریں۔ وقت ملاقات: صبح 10 تا 12 بجے، شام 4 تا 7 بجے تک

۷۸۶




گزشتہ سالوں کی امامیہ جنتریوں میں دیئے گئے نقوش بھی دستیاب ہیں۔

منجانب: سیدہ تحسین شیرازی
42-EE سیکٹر ڈیفنس لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# معصومین علیہم السّلام کے ارشادات کی روشنی میں بعض بیماریوں کا علاج

سید ضیاء الحسن تقوی بفرزون کراچی

## بعض امراض کے فائدے:

خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد پاک ہے کہ زکام خدا کے لشکروں میں سے ایک لشکر ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کو بیماری پر نازل کرتا ہے کہ وہ مرض کو بھگا دے اور فرمایا کہ چار چیزوں سے کراہت نہ کرو۔ اس لئے کہ وہ فائدہ مند ہیں۔(1) - زکام سے کیونکہ وہ جذام سے بچاتا ہے۔ (2) - پھوڑوں سے کہ وہ برص سے بچاتے ہیں۔(3) - آشوب چشم سے کہ وہ اندھا ہونے سے بچاتا ہے۔(4) - کھانسی سے کہ وہ فالج سے محفوظ رکھتی ہے۔ اور فرمایا کہ ہر آدمی میں دو رگیں ہوتی ہیں۔ ایک اُس کے سر میں جو جذام پیدا کرتی ہے اور ایک اُس کے جسم میں، جو برص پیدا کرتی ہے۔ تو جب سر کی رگ ہیجان میں آتی ہے تو خداوند کریم اُس پر زکام کو مسلط کر دیتا ہے تاکہ اُس کے ذریعے مرض (مادّہ) بہہ جائے اور جب جسم کی رگ ہیجان میں آتی ہے تو خداوند کریم اُس پر پھوڑوں کو مسلط کر دیتا ہے تاکہ اُن کے ذریعے مرض خارج ہو جائے۔ اگر تم میں سے کسی کو زکام ہو جائے یا پھوڑے نکل آئیں تو اُسے چاہیئے کہ اپنی عافیت پر خداوند کریم کا شکر ادا کرے۔

## ہدایات امیرالمومنین علیہ السّلام:

حضرت امیرالمومنین ابن ابی طالب علیہ السّلام کا ارشاد گرامی ہے کہ چار باتوں سے دوا و علاج کے محتاج نہیں رہو گے۔(1) - جب تک بھوک نہ لگے کھانا نہ کھاؤ۔(2) - کچھ کھانے کی خواہش باقی رہنے پر کھانا ترک کر دو۔ (3) - کھانا خوب چبا کر کھاؤ۔(4) - سوتے وقت رفع حاجت کر کے سوؤ۔

## نظر ختم ہوجانے کا علاج:

حضرت رسول خدا صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا ارشاد گرامی ہے کہ کمات (کھمبی) کھانے سے بصارت واپس آجاتی ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ حضرت رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا کہ کمات (کھمبی) اُس "من سلویٰ" میں شامل تھی جو بنی اسرائیل پر نازل ہوا تھا اور اُس کھانے میں بھی شامل تھی جو میرے لئے بہشت سے نازل ہوا تھا۔ اس کا پانی بھی آنکھوں کے لئے شفاء ہے۔

## کان بہنے کا علاج:

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے کسی نے کان بہنے (کان سے پیپ اور خون آنے) کی شکایت کی۔ آپؑ نے فرمایا بہت پُرانا پنیر تھوڑا سا لو۔ اُسے باریک پیس کر عورت کے دودھ میں ملا کر پھر آگ پر نیم گرم کر کے اُس کے چند قطرے کان میں ٹپکالو۔

## جذام (کوڑھ) برص (پھلبھری) کا علاج:

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ چقندر گائے کے گوشت میں پکا کر کھانے سے سفید داغ جاتے رہتے ہیں۔ آپؑ نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ سفید داغ (برص) والا چھیپ والا مریض جب حمام میں جائے تو وہ نورے میں مہندی ملا کر داغوں والے مقامات پر مل لے داغ دُور ہو جائیں گے۔ واضح رہے نورا بال صاف کرنے والا پاوڈر ہوتا ہے۔ جو یونانی طبی طریقہ سے بنایا جاتا ہے اور یونانی دواخانے سے مل جائے گا۔

## غلبۂ خون (بلڈ پریشر) کا علاج:

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کے ایک خادم کو خون کے غلبہ کا عارضہ ہو گیا آپؑ نے فرمایا کہ اسے ستو پلاؤ کیونکہ یہ خون کے ہیجان کو کم کرتے اور شدت حرارت کو ختم کرتے ہیں۔

## خطرناک پھوڑوں کا علاج:

متوکل عباسی کے جسم میں ایک ایسا پھوڑا نکل آیا تھا جس سے مرنے کا اندیشہ تھا اور طبیب لوگ خوف کے مارے اُس کے چیرنے کی جرأت نہیں کرتے تھے۔ فتح ابن خاقان وزیر متوکل نے کسی شخص کو حضرت امام علی نقی علیہ السّلام کی خدمت اقدس میں بھیج کر متوکل کی حالت سے آگاہ کیا۔ امام علیہ السّلام نے ارشاد فرمایا کہ بھیڑوں کی مینگنیاں جو اُن ہی کے پاؤں کے نیچے آکر کچل گئی ہوں۔ اُنھیں عرق گلاب میں ملا کر لیپ بنایا جائے اور اُسے پھوڑے پر لگا دیا جائے۔ اُس شخص نے آکر جب یہ علاج بتایا تو طبیب لوگ ہنسنے لگے۔ لیکن وزیر فتح بن خاقان نے کہا کہ حضرت امام علی نقی علیہ السّلام اِس وقت مخلوق خدا میں سب سے بڑے عالم ہیں۔ لہٰذا آپ کے ارشاد کے مطابق عمل کرنا چاہیئے۔ چنانچہ وہ لیپ استعمال کیا گیا تو تکلیف وجلن تو اُسی وقت ختم ہو گئی۔ متوکل سو گیا۔ تھوڑی دیر کے بعد وہ پھوڑا

پھوٹ گیا بہت زیادہ گند مواد خارج ہوا اور شفاء ہوگئی۔ واضح رہے اسی متوکل عباسی نے حضرت امام حسین علیہ السّلام کی قبر اقدس پر ہل چلوائے، نہر کا پانی چھوڑا، سادات کو قتل کروایا طرح طرح کے مظالم توڑے۔ ایسے ظالم کا دُکھ دُور کرنے بلکہ نئی زندگی دینے کے لئے امامؑ وقت نے اپنی بارگاہ رحمت سے علاج تجویز فرمادیا۔

## حضرت امام علی رضا علیہ السّلام:

☆ حضرت امام علی رضا علیہ السّلام نے مامون رشید عباسی کو چند صحت سے متعلق باتیں تحریر فرمائیں۔ جن میں چند حسب ذیل ہیں۔

☆ جو شخص مثانے کی شکایت سے محفوظ رہنا چاہتا ہو اُسے چاہیئے کہ پیشاب کبھی نہ روکے۔ خواہ وہ کسی سواری ہی پر کیوں نہ ہو۔

☆ جو شخص معدہ کی تکلیف سے بچنا چاہتا ہو۔ وہ کھانے کے دوران پانی نہ پیے اور اگر پیے گا تو اُس کے جسم میں رطوبت بڑھے گی۔ معدہ ضعیف ہوگا اور رگوں میں خوراک کی پوری قوت نہ پہنچ سکے گی کیونکہ پانی کی وجہ سے کھانا لئی بن جاتا ہے۔

☆ جو شخص پتھری کے کبھی نہ ہونے کا خواہش مند ہو وہ پیشاب کبھی نہ روکے اور مقاربت کے لئے امساک کی تدبیر نہ کرے۔

☆ قوت حافظہ بڑھانے کے لئے نہار منہ تین تولے مونیر منقّی کھانا چاہیئے۔

☆ انڈے اور مچھلیاں اکٹھے استعمال نہ کئے جائیں کیونکہ اس سے نقرس قولنج بواسیر اور ڈاڑھ کا دَرد پیدا ہوتا ہے۔

☆ بھرے پیٹ سے حمام جانا قولنج کو دعوت دیتا ہے۔

☆ مچھلی کھا کر ٹھنڈے پانی سے نہانا فالج کا سبب ہے۔

☆ اگر شہد کے سونگھنے سے فوراً پیاس معلوم ہو تو شہد خالص ہوگا۔ لیکن اگر اُس کے چکھنے کے ساتھ ہی شدت کی گرمی معلوم ہو تو یہ قسم زہر قاتل ہے۔

☆ ناف کی شکایت والے کو چاہیئے کہ ناف سے بچنے کے لئے سر میں تیل لگاتے وقت ناف میں بھی لگالیا کرے۔

## عرق النساء کا علاج:

عرق النساء کو رینگنی کا دَرد، لنگڑی کا دَرد بھی کہا جاتا ہے۔ یہ بہت نامراد مرض ہے۔ اِس مرض میں کولہے کے مقام پر کافی گہرائی میں ہڈی کی سطح کے قریب واقع عصب میں دَرد ہوتا ہے۔ یہ عصب وہاں سے نکل کر پوری ران ٹانگ سے ہوتا ہوا ایڑی اور ٹخنے تک جاتا ہے۔ یہ دَرد بہت شدید ہوتا ہے۔ عرق النساء کی وجہ سے بعض اوقات آدمی چلنے پھرنے سے بھی محروم ہوجاتا ہے۔ یہ مرض کمزوری، بڑھاپا اور اعصاب کی خشکی سے ہوتا ہے۔ حضرت نبی اکرمؐ نے اُس کا علاج دُنبہ کی چکی سے (جو چکنائی ہوتی ہے) کرنے کا ارشاد فرمایا ہے۔ حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ حضرت رسول اللہ نے فرمایا عرق النساء بیماری کی دوا عربی دُنبے کی چکی میں ہے۔ اِسے پگھلایا جائے پھر اس کے تین جُز کئے جائیں اور تین دن میں پیا جائے۔ یہ مرض اعصاب کی خشکی سے ہوتا ہے۔ اور دُنبہ کی چکی میں یہ خاصیت ہوتی ہے کہ اِس کی چکنائی خشکی کو دُور کرسکتی ہے۔ آنحضرتؐ نے دُنبہ کی چکی کو عرق النساء کا علاج قرار دیا ہے۔

## کھانسی کا علاج:

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام نے کھانسی کے لئے یہ نسخہ ارشاد فرمایا کہ انجدان رومی اور مصری دونوں ہم وزن لے کر ان کا سفوف بنا کر ایک دو روز کھانے سے کھانسی جاتی رہتی ہے۔

## نمونیہ (دَرد سینہ) کا علاج:

تہذیب الاسلام میں ہے کہ کسی شخص نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کی خدمت میں حاضر ہو کر دَردِ سینہ (نمونیہ) کی شکایت کی۔ حضرت نے فرمایا کہ تو قرآن مجید سے طلب شفاء کر کیونکہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے " فیہ شفاء لما فی الصدور " یعنی جو کچھ تمہارے سینوں میں ہے قرآن مجید میں اُس کیلئے شفاء موجود ہے۔

## مرض سل کا علاج:

کسی شخص نے امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام سے مرض سل کی شکایت کی۔ حضرت نے فرمایا سنبل، قاقلہ، زعفران، عاقر قرحا، بزرلنج، خربق سفید، فلفل سفید مساوی الوزن لے کر اور فرفیون تمام ادویہ سے دو چند۔ پھر یہ سب اجزاء پیس کر ریشم کے کپڑے میں چھان کر صاف شدہ شہد میں ملالو۔ اور چنے کے برابر یہ دوا گرم پانی کے ساتھ تین شب سوتے وقت پی لو۔

بقیہ: از صفحہ ۷۰

## کلونجی

کلونجی کا استعمال بالوں کے لئے بھی مفید ہے۔ اس کے استعمال سے بالوں کا گرنا بند ہوجاتا ہے۔ بال لمبے اور گھنے ہوجاتے ہیں۔ اس مقصد کے لئے کلونجی کو خوب باریک پیس کر کچھ دیر بالوں کی جڑوں میں اچھی طرح لگا رہنے دیں، بعد میں نیم گرم پانی سے دھولیا جائے بالوں کی خوبصورتی اور مضبوطی کے لئے یہ قدرتی اجزاء بے حد مفید ثابت ہوتے ہیں۔ کلونجی بالوں کے لئے ایک ٹانک ہے۔ اس طرح چہرے کے کیل مہاسوں کی شکایت میں بھی کلونجی فائدہ مند ہے۔ کلونجی کو سرکہ میں پیس کر رات کو چہرے پر لگایا جائے اور صبح چہرہ دھولیا جائے، صرف چند دنوں میں اس نسخے پر عمل کرنے سے چہرے کے مہاسے ختم ہوسکتے ہیں اور خواتین کو ان سے نجات مل سکتی ہے۔

# برائے خوشنودی پنجتن پاکؑ عدد 5

## علم الاعداد کی روشنی میں اہم تحقیق

قمر عباس، محمد کاظم علی شاداب کالونی، جھنگ صدر فون: 0471-622059

(1) - پنجتن پانچ محمدؐ، علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ۔ (2) - سب سے اوّل عبادت نمازیں پانچ۔ (3) - اصول دین پانچ، توحید، عدل، نبوت، امامت، قیامت۔ (4) - محمدؐ، علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ میں نقطے پانچ۔ (5) - خمس کا حصہ پانچواں۔ (6) - آیہ مباہلہ میں پانچ کی شرکت محمدؐ، علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ۔ (7) - آیہ تطہیر میں شرکت پانچ کی محمدؐ، علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ۔ (8) - حدیث کساء میں بھی شرکت پانچ کی محمدؐ، علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ۔ (9) - قرآن کی سورتیں (الحمد کے علاوہ) 113 مختصر کرنے پر عدد 5 بنتا ہے۔ (10) - کھٰیٰعٓصٓ میں لفظ پانچ کا استعمال۔ (11) - نوروز کے 23 دن بعد نیساں کا مہینہ شروع ہوتا ہے۔ جس میں برسنے والے پانی پر مختلف سورتیں پڑھنے اور دُعاؤں سے فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ تاریخ مختصر کرنے پر عدد 5 بنتا ہے۔ (12) - لفظ الحمد بھی پانچ الفاظ پر مشتمل ہے۔ (13) - پارہ نمبر 2 سیقول کے لفظ بھی پانچ۔ (14) - لفظ سورۃ انعام بھی پانچ الفاظ پر مشتمل ہے۔ (15) - لفظ الکھف میں بھی پانچ الفاظ۔ (16) - النمل میں بھی پانچ الفاظ۔ (17) - القصص میں بھی پانچ الفاظ۔ (18) - الروم کے بھی پانچ لفظ۔ (19) - لقمٰن کے بھی لفظ پانچ۔ (20) - یٰسین کے بھی پانچ لفظ۔ (21) - سورۃ الصفٰت کے رکوع بھی پانچ۔ (22) - سورۃ صٓ کے رکوع بھی پانچ۔ (23) - سورۃ الفیل کی کل آیات پانچ۔ (24) - سورۃ اللھب کی کل آیات پانچ۔ (25) - سورۃ فلق کی کل آیات پانچ۔ (26) - حضرت یوسفؑ کے اعداد شمسی 2030 کو مفرد کریں تو عدد 5 بنتا ہے۔ (27) - حضرت سلیمانؑ کے اعداد شمسی 2831 کو مفرد کریں تو عدد پانچ بنتا ہے۔ (28) - حضرت عیسیٰؑ کے عدد شمسی 2120 کو مفرد کریں تو عدد 5 بنتا ہے۔ (29) - السّلام کے عدد بھی 131 مفرد کرنے پر پانچ بنتا ہے۔ (30) - المتین کے عدد 500 مفرد کرنے پر پانچ بنتا ہے۔ (31) - مالک الملک کے عدد 212 مفرد کرنے پر پانچ بنتا ہے۔ (32) - الباقی کے عدد 113 مفرد کرنے پر پانچ بنتا ہے۔ (33) - البصیر کے عدد 302 مفرد کرنے پر پانچ بنتا ہے۔ (34) - حضرت فاطمہؑ کی ولادت نبوت سے 5 سال قبل ہوئی۔ (35) - اللہ بھی پانچ الفاظ پر مشتمل ہے۔ (باقی آئندہ)

# اسرار حسینیؑ بحق آئمہ معصومین علیہم السلام

(امامیہ جنتری 2004ء کیلئے خصوصی تحفہ حسینیؑ)
سید احمد رضا کاظمی سجادہ نشین امام بریؒ سرکار پیر آف نور پور شاہاں اسلام آباد
فون: 0451-213971 ، موبائیل: 0303-6759624

بندہ ناچیز اپنے مرشد حقی والسید مروّت حسین زیدی الحسینی آف پاکپتن شریف کے عطا کردہ چند مجرب عمل قارئین امامیہ جنتری کی نظر کر رہا ہے اور یقین رکھتا ہے کہ اِن وظائف سے مومنین استفادہ کر سکیں گے۔

## ہر بیماری سے شفاء اور ہر جائز حاجت کے لئے

سیّد الشہداء امام حسینؑ سے مدد طلب کریں بعد از نماز عصر دو رکعت نماز بارگاہ امام حسینؑ قربۃً الا اللہ ادا کریں۔ پھر پانچ عدد اگربتیاں سلگائیں۔ پانچ عدد سُرخ گلاب کے پھول رکھیں اور نیاز مولا حسینؑ سُرخ شربت رکھیں پھر اوّل و آخر دُرود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر درمیان میں 128 مرتبہ یا حسین ابن علیؑ سب پہ آپ کا احسان ہے کا ورد کریں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے کسی سیّد کو 128 روپے ہدیہ دیں۔ پھر حسب توفیق دودھ کی سبیل نیاز مولا علی اصغرؑ معصوم بچوں میں تقسیم کریں۔ اس عمل کے بعد سُرخ شربت گلاب کے پھول ہر قسم کے موذی اور لاعلاج مرض کے لئے شفاء بن جائیں گے۔ پھر صدقہ اپنی جان مال اور اولاد کا گندم، جو، چاروں دالیں پاؤ پاؤ، ایک عدد دیسی انڈہ پانچ روپے، آدھا گز نیلا کپڑا خرید کر سب چیزیں اس میں ڈال کر کسی مستحق کو دے دیں۔ یا قبرستان میں رکھ دیں یہ عمل صرف بروز اتوار مسلسل تین اتوار تک جاری رکھیں۔ تو انشاء اللہ مولا حسینؑ ہر قسم کے موذی اور لاعلاج مرض سے نجات عطا کریں گے۔ اور ہر جائز شرعی حاجت پوری کریں گے۔

## باب الحوائج سرکار وفا مولا عباسؑ علمدار کی بارگاہ سے مدد کے لئے برائے حصول حاجات

مولا عباسؑ کے علم مبارک کے نیچے دو رکعت نماز برائے حاجت بارگاہِ مولا عباسؑ میں ادا کرنے کے بعد اوّل و آخر دُرود پاک سات سات مرتبہ پڑھ کر درمیان میں 1000 مرتبہ یا عباسؑ کا ورد کریں۔ تو انشاء اللہ باب الحوائج سرکار آپ کی جائز حاجات ضرور بر لائیں گے۔ 133 روپے کسی سیّد کو ہدیہ دے کر عمل شروع کریں۔ بروز جمعرات کو عمل کا آغاز کریں اور مسلسل سات دن تک جاری رکھیں۔

**برائے رزق:** اوّل و آخر پانچ پانچ مرتبہ دُرود پاک پڑھ کر بعد نماز فجر اور عشاء 1000 مرتبہ اللہ الصمد اور 1000 مرتبہ یا محمدؐ یا علیؑ کا ورد کریں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ بروز جمعرات سے آغاز کریں۔ اور آئندہ جمعرات تک جاری رکھیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اعداد کی دنیا ایک نیا زاویہ

محمد اکمل بلوچ
جامعہ حسینیہ کروڑ لعل عیسن ضلع لیہ
فون: (0671) 811103

تفصیل کے لئے ہماری زیر طبع کتاب اعداد اور حقائق کا انتظار کیجئے۔

ہر شخص کے نام کا عدد اس کا عدد ذات کہلاتا ہے۔ یہ عدد اس شخص کے کردار، زندگی کے مختلف معاملات میں رویے، رجحان، ذہنی قابلیت اور اس کی خواہشات کا عکاس ہے۔ اس طریقہ میں کسی شخص کے پورے نام کے اعداد لیے جاتے ہیں۔ مثلاً محمد اجمل کے اعداد اس طرح حاصل کیے جائیں گے۔

| م | ح | م | د | ا | ج | م | ل | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۸ | ۴۰ | ۴ | ۱ | ۳ | ۴۰ | ۳۰ | = ۱۶۶ |

۱۶۶ ، ۱+۶+۶=۱۳ ، ۱+۳=۴

عدد ذات ۴ حاصل ہوا۔ اب اس عدد کے منسوبات یوں ہیں۔ دینوی معاملات سے متعلق، دولت کا خواہاں، شہرت ناموری، حصول مقصد، رنج و راحت، دوسروں سے منفرد سوچ کا حامل، ترقی کا خواہش مند، پر اعتماد اور اپنی بات منوانے والا وغیرہ۔

لیکن بارہا کے تجربات سے یہ بات سامنے آئی ہے کہ جس طرح عدد کسی کی مکمل شخصیت کی عکاسی کرتے ہیں اسی طرح اُس شخص کے نام کے حروف بھی بڑی معنویت کے حامل ہیں۔ حروف کی عنصر کے لحاظ سے چار قسمیں ہیں۔ آتش، باد، آب، خاک۔ اب عدد کے ساتھ کسی شخص کے نام کے حروف سے بھی بڑے دلچسپ نتائج سامنے آتے ہیں۔ کسی ایک عدد کے چند افراد کے ناموں کے حروف یقیناً علیحدہ علیحدہ ہونگے۔ جبکہ عدد سب کا مشترک ہوگا۔ اس صورت میں اُن کے مزاج و کردار میں باوجود عدد کے مشترک ہونے کے کافی فرق ظاہر ہوگا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اِن کے ناموں کے حروف کا جو مزاج ہے وہ بھی اِن پر کافی اثر انداز ہو رہا ہے۔ اوپر کی مثال میں محمد اجمل کے نام کے عدد " ۴ " بنے ہیں۔ جبکہ نام میں حروف کا مزاج کچھ یوں ہے۔

| | آتشی حروف | بادی حروف | آبی حروف | خاکی حروف |
|---|---|---|---|---|
| | ا،م،م،م | ۰ | ج | د،ح،ل |
| اعداد: | ۱،۴۰،۴۰،۴۰ | ۰ | ۳ | ۴،۸،۳۰ |
| میزان: | ۱۲۱ | ۰ | ۳ | ۴۲ |

اب محمد اجمل کے نام میں سرحرف " م " ہے جو آتش سے متعلق ہے اس لیے محمد اجمل کا مزاج آتشی ہوگا۔ جبکہ نام کے تمام حروف کو کو بتقسیم عناصر جانچیں تو آتش کے " ۱۲۱ " عدد ہونگے۔ نام میں بادی حروف موجود نہیں اس لیے عنصر بادی صفر ہوگی۔ آب کے تین " ۳ " عدد ہونگے اور خاک کے " ۴۲ " عدد ہونگے۔

محمد اجمل کے مزاج پر سب سے زیادہ حاوی عنصر آتش یا آگ، پھر خاک کا ہے۔ جبکہ عدد چار ذاتی عدد ہے۔ اب اِن دونوں چیزوں کے اشتراک سے محمد اجمل کی شخصیت کا ایک مکمل خاکہ ہمارے سامنے ہوگا۔ اب چار عدد کے ساتھ آتش و خاک عنصر کی صفات بھی پیش نظر رکھنی ہوں گی۔ یقیناً! معزز قارئین کے لئے کسی شخص کے نام کا ایسا تجزیہ انتہائی دلچسپ اور نتیجہ خیز ہوگا۔ جس طرح اعداد میں جذب و دفع، دوستی اور دشمنی کے اثرات پائے جاتے ہیں۔ اسی طرح حروف کے عناصر کا مطالعہ بھی اسی نہج پر ہوتا ہے۔ کسی شخص کے نام کے پہلے حرف سے بھی اس کا مزاج معلوم کیا جاسکتا ہے۔ ساتھ ہی کسی دوسرے شخص کے نام کے پہلے حرف سے اس کا موازنہ کر کے دوستوں کے درمیان فطری کشش، دوستی، اور دشمنی کا پتہ بھی چلایا جاسکتا ہے۔ ایک شخص کا نام محمد اکرم اور دوسرے کا جاوید اختر ہے تو دیکھیں گے کہ اِن دونوں شخصوں کا آپس میں تعلق کس قدر پائیدار رہے گا۔ اب حرف " م " اور حرف " ج " کے عنصر دیکھنے سے معلوم ہوا کہ " م " آتشی اور " ج " آبی ہے۔ اس لیے اِن دونوں کا آپس میں فطری طور پر تصادم رہے گا اور اُن کا ساتھ زیادہ عرصہ تک نہیں نبھ سکتا۔ قارئین اِسی کلیے سے کسی شادی بیاہ جیسے اہم کام میں بھی استفادہ حاصل کر سکتے ہیں اور شادی شدہ جوڑے بھی ایک دوسرے کی عادتوں اور مزاج کو سمجھ کر اس کے مطابق اپنے رویے میں لچک پیدا کر سکتے ہیں۔ اب قارئین کی خدمت میں مختصراً اعداد کی صفات اور ہر عنصر کے حروف مع صفات پیش کیے جاتے ہیں۔

آتشی حروف: ا ہ ط م ف ش ذ
بادی حروف: ب و ی ن ص ت ض
آبی حروف: ج ز ک س ق ث ظ
خاکی حروف: د ح ل ع ر خ غ

نوٹ: پ، گ، چ، ژ، ڑ، ڈ کے متبادل حروف ب، ک، ج، ر، ز، د، لیں۔

## عناصر کی خاصیتیں

**آتش:** انانیت، شدید غصہ، بلا تصدیق غصے میں آنا، ہر بات منوانا، جنگجویانہ اور جھگڑالو مزاج، انتہائی ضدی، جلد آپے سے باہر ہونا، خوشامد پسند ہونا۔

**باد:** سیر و تفریح کا شوقین ہونا، آوارہ گردی، بے راہ روی، جنسی طور پر غیر محتاط، سرگرداں، ہوا کی طرح کسی کی گرفت میں نہ آنا، زمانے کے سرد و گرم سے یکساں گزرنا۔

**آب:** سنجیدگی، سرد مزاجی، پانی کی طرح دھیما مزاج، آہستگی سے اپنی راہ ہموار کرنا، خوش اخلاق، بلغمی مزاج، دل کا دریا ہونا۔

**خاک:** محنتی ہونا، مستقل مزاج ہونا، پریشان حال ہونا، عصبی تکالیف، زرعی کاموں میں دلچسپی لینا، انتہائی غریبی یا انتہائی امارات کی زندگی بسر کرنا۔

## اعداد کی مختصر صفات

**عدد (۱):** سیارہ شمس کا نمبر۔ خودمختار، ضدی، بلند حوصلہ، طاقتور، خواہش ملکیت واقتدار، اپنی بات منوالینا، کسی سے کمتر نہ رہنا، بلندی درجات، رعب وجلال، نام و نمود کی خواہش، اختیارات کا حصول، نڈر و بے باک، قرض لینا، فضول خرچی کرنا، زندگی کے ہر معاملے میں نمایاں رہنے کی خواہش، مغرور، انا پرست۔ دن: اتوار، سوموار، رنگ سنہرا، تاریخیں: ۱، ۱۰، ۲۸۔

**عدد (۲):** سیارہ قمر کا نمبر۔ سیر و سیاحت کا شوقین، رومان پسند، جلد اعتبار کرنے والا، ساتھ نباہنا، پرتخیل، لچکدار طبیعت کا مالک، اچھا منصوبہ ساز، فطری طور پر بزدل اور امن پسند، غیر مستقل مزاج، انتہائی ہمدرد، صبر و تحمل، حساس ہونا، متلون مزاج، خود اعتمادی کی خاصی کمی۔ دن: سوموار، اتوار، جمعہ۔ رنگ: سبز، سفید، کریم۔

**عدد (۳):** سیارہ مشتری کا نمبر۔ متین ہونا، آزادی پسند، مستقل مزاج، منطقی، ہر دلعزیز، مغرور، باتونی، طبیعت میں حس مزاح زیادہ، مبالغہ آمیزی کرنا، دوسروں کی مدد کرنا جبکہ مدد لینے میں مغرور ہونا، نکتہ چین، دانا، مذہبی روایات کا پاسدار، انفرادیت پسند، حوصلہ مند، ہمدرد، روشن پہلو کو دیکھنے والا، فضول خرچ، شہرت پانے والا۔ دن: جمعرات، جمعہ اور منگل۔ رنگ: گہرا سرخ، بنفشی، ارغوانی، گلابی اور قرمزی۔ تاریخیں: ۳، ۱۲، ۲۱، ۳۰۔

**عدد (۴):** شمس و یورانس کا نمبر۔ مادیت پسند، حصول جائیداد کا خواہاں، انفرادیت پسند، دوسروں سے ہٹ کر اپنا نقطہ نظر رکھنا، عظیم الشان صبر و تحمل اور بے پناہ خود اعتماد ہونا، مخلص ہونا، شکی مزاج ہونا، خوش وضع، راستی پسند ہونا، زود رنج ہونا، بے انتہا ہٹیلا ہونا، نظریات میں اختلاف۔ دن: ہفتہ، اتوار اور پیر کا دن۔ رنگ: سبز، بھورا، نیلگوں، زرد اور پیلا۔ تاریخیں: ۴، ۱۳، ۲۲۔

**عدد (۵):** سیارہ عطارد کا نمبر۔ تبدیلیوں کا خواہش مند، فوراً غصے میں آنے والا، جلد باز، قناعت سے بے خبر، گونا گوں صفات کا مالک، ہنرمند، گھومنے پھرنے والا، تغیر پسند، متلون مزاج، نکتہ چین، بے وفا، مغرور، تیز فہم، ہر عدد کے ساتھ نباہ کرنے والا۔ دن: بدھ، جمعہ۔ رنگ: سفید، لائٹ براؤن۔ تاریخیں: ۵، ۱۴، ۲۵۔

**عدد (۶):** سیارہ زہرہ کا نمبر۔ اُمید پرست، حسن پسند، صبر و تحمل والا، فطری ماحول کو پسند کرنے والا، مقناطیسی شخصیت کا حامل، مصلح اور امن کا پیغامبر، عمدہ اخلاق کا مالک، قوت ارادی کم، فضول خرچ، مغرور، کبھی غیر ذمہ داری کا ثبوت دینے والا۔ دن: جمعہ، جمعرات، منگل۔ رنگ: پیلا، گلابی، نیلا۔ تاریخیں: ۶، ۱۵، ۲۴۔

**عدد (۷):** سیارہ نیپچون کا نمبر۔ عقل اور فہم و فراست والا، قابل اعتماد، وجدانی قوتوں کا مالک، دور رس سوچ، خاموشی پسند، متفکر، دور اندیش، سیر سیاحت کا شوقین، خود مختار، اختراعی طبیعت، تساہل پسند، بے چین طبیعت۔ دن: اتوار، پیر۔ رنگ: سفید، سبز۔

**عدد (۸):** سیارہ زحل کا نمبر۔ انتہائی قابل اعتبار، ہوشیار و ذمہ دار، کفایت شعار، فلسفیانہ خیالات کا مالک، شہرت پانا، مضبوط قوت ارادی، جاہ و حشم کا دلدادہ، تنظیمی صلاحیتوں کا مالک، قدامت پرست، نا اُمید ہونا، تاریک پہلوؤں پر نظر رکھنا، احساس تنہائی کا شکار۔ دن: ہفتہ، اتوار۔ رنگ: سیاہ، نیلا اور گہرا بھورا۔ تاریخیں ۸، ۱۷، ۲۶۔

**عدد (۹):** مریخ کا نمبر۔ خود اعتماد، جلال و دبدبہ، بعد از زوال عروج حاصل کرنا، انتہائی حساس، پرتخیل، دوسروں کا احترام کرنے والا، طعن کرنے والا، جلد اشتعال میں آنے والا، سرکشی کرنے والا، آزاد خیال، آخری عمر میں ترقی کرنے والا۔ دن: منگل، جمعرات، جمعہ۔ رنگ: سرخ، قرمزی، گلابی۔

اللہ کے حفظ وامان میں جا۔انشاء اللہ فتح مند ہوگا اور تیرا دشمن مغلوب ہوگا۔ (نیک)



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فال نامہ چہاردہ معصومین علیہم الصّلوٰۃ والسّلام

اِس فالنامہ کوشروع کرنے سے پہلے خیال رہے کہ آپ باوضو ہوں۔ سب سے پہلے چودہ مرتبہ دُرود محمدؐ آلِ محمدؐ پر بھیجئے بعدازاں دومرتبہ سورۂ الحمد تین مرتبہ سورۂ قل ھواللہ۔ تین مرتبہ سورۂ کوثر، تین مرتبہ سورۂ عصر اور ایک مرتبہ سورۂ قدر پڑھنے کے بعد پھر چودہ مرتبہ دُرود محمدؐ آل محمدؐ پر بھیجئے۔ پھر نقشہ ذیل میں اپنا سوال تلاش کریں۔

## نقشہ سوالات

| | | |
|---|---|---|
| ۱ - میری مراد پوری ہوگی یا نہیں؟ | ۵ - میرے ہاں اولاد ہوگی یا نہیں؟ | ۹ - ارادۂ سفر میرے لئے مبارک ہوگا یا نہیں؟ |
| ۲ - میری مالی حالت اس وقت کیسی ہے؟ | ۶ - مریض کو صحت ہوگی یا نہیں؟ | ۱۰ - میرے کاروبار اور نوکری کی کیفیت کیا ہے؟ |
| ۳ - مجھے حصول علم میں کامیابی ہوگی یا نہیں؟ | ۷ - میری ازدواجی زندگی یا میری اہلیہ کیسی ہوگی؟ | ۱۱ - جس کام کا میں نے ارادہ کیا ہے، اُس میں فائدہ ہوگا یا نقصان؟ |
| ۴ - مجھے اپنے گھر کا آرام نصیب ہوگا یا نہیں؟ | ۸ - قرض کی ادائیگی ہوگی یا نہیں؟ | ۱۲ - مجھے موجودہ مشکلات میں غلبہ ہوگا یا شکست؟ |

## دائرہ اقدس




اپنا سوال تلاش کرنے کے بعد یہ آیہ مبارکہ " سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ؕ " کا وِرد کرتے ہوئے آنکھیں بند کر کے دائرہ اقدس پر انگشت شہادت رکھیں۔ جس خانے میں اُنگلی آئے وہاں سے خانۂ معصومینؑ کی طرف رجوع کریں۔ پس جس خانہ امام پر رجوع ختم ہو اُسی امام پاک کے نقشہ جوابات میں اُسی نمبر پر جواب پڑھ لیں جس نمبر کا آپ کا سوال ہے اِنشاءاللہ جواب صحیح ہوگا۔

### حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

۱ - اے صاحب فال تیری مراد پوری ہوگی۔
۲ - زکواۃ دینے والے کی مالی حالت اچھی ہوگی۔
۳ - علم خدا کی دین ہے متقی پرہیزگار کو ملتا ہے۔
۴ - جس نے صلۂ رحمی کیا اُس کو گھر کا سکون ملا۔
۵ - تیرے گھر میں ایک چراغ جلنے والا ہے۔
۶ - مریض کو کلی صحت حاصل ہوگی۔
۷ - تیرا گھر آباد ہوگا۔
۸ - خدا کی نصرت سے تیرا کام جلد ہوگا۔
۹ - سفر وسیلۂ ظفر ہے۔
۱۰ - خدا روزی رساں ہے۔
۱۱ - خیرات کر کہ اُسی میں برکت و منفعت ہے۔
۱۲ - غلبہ تمہیں ہی حاصل ہوگا۔

### حضرت امام علی ابن ابی طالبؑ

۱ - اگر مراد جائز ہے تو پوری ہوگی۔
۲ - جس نے خیرات نہیں کی اس کی حالت کیا اچھی ہوگی
۳ - جس نے علم کا شوق کیا علم اُسے حاصل ہوا
۴ - کاش تو بیوی بچوں کا حق پہچانتا۔
۵ - اے صاحب فال تو صاحبِ اولاد ہوگا۔
۶ - مریض دیر سے صحت یاب ہوگا۔
۷ - اے صاحب فال نیک بیوی اللہ کی رحمت ہے
۸ - ادائیگی قرض میں تاخیر ہے۔
۹ - سفر میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔
۱۰ - اللہ روزی کا سبب جلد بنائے گا۔
۱۱ - دہ در دنیا وستر در آخرت۔
۱۲ - خدا کو یاد کر تا کہ تو غالب ہو۔

### جناب سیدۃ النساء فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا

۱ - اپنے ربّ کو یاد کر وہی تیری مراد پوری کرے گا۔
۲ - کبیرہ گناہوں سے اجتناب کرتا کہ زردار ہو۔
۳ - کچھ دین کا علم حاصل کر کہ تجھے دنیا کا علم ملے۔
۴ - تنگی برداشت کرنا اور گھر کا سکھ ایک ہی شے کے دو نام ہیں
۵ - خدا تجھے اولاد کا سکھ دے گا۔
۶ - مریض کو جلد صحت نصیب ہوگی۔
۷ - رفیقۂ حیات سے مہربانی کا سلوک کرو۔
۸ - قرض ذرا دیر سے ادا ہوگا۔
۹ - سفر میں نقصان کا اندیشہ ہے۔
۱۰ - تیری روزی وطن سے دُور ہے۔
۱۱ - دیکھو اس کام کو جلدی کرنا کہ فائدہ ہو۔
۱۲ - مفاہمت ہی تیرا غلبہ ہے۔

### حضرت امام حسن مجتبیٰ علیہ السلام

۱ - صاحب فال تیری مراد اصلاً پوری ہوگی۔
۲ - تجھے اچانک کہیں سے مال ملے گا۔
۳ - علم تجھے ہرگز ہرگز حاصل نہ ہوگا۔
۴ - تیرا خانہ آباد ہوا چاہتا ہے۔
۵ - اولاد کا سکھ تیری قسمت میں نہیں ہے۔
۶ - مریض کو جلد صحت نصیب ہوگی۔
۷ - شادی خانہ آبادی میں ابھی کچھ دیر ہے۔
۸ - کوشش جاری رکھو۔
۹ - یہ سفر قطعاً منفعت بخش نہیں۔
۱۰ - تیرا روزگار جلدی لگنے والا ہے۔
۱۱ - اِس کاروبار میں تجھے بہت نفع ہوگا۔
۱۲ - مفاہمت کر کہ تجھے شکست کا اندیشہ ہے۔

### حضرت امام حسین علیہ السلام

۱ - مراد پوری ہوگی لیکن ذرا دیر سے۔
۲ - دولت تجھے خود کمانی پڑے گی۔
۳ - تیرا تعلیمی درجہ بلند ہوگا۔
۴ - جب کہ تو گھر میں نہ رہا تو گھر کا سکھ کیسا۔
۵ - اولاد تیرے لئے باعث پریشانی ہے۔
۶ - مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی۔
۷ - نیک بیوی کا ملنا بہت مشکل ہے۔
۸ - قرض محبت کی قینچی ہے۔
۹ - سفر دُور کا ہے لیکن نفع دے گا۔
۱۰ - تیرا بگڑا ہوا کاروبار دُرست ہو۔
۱۱ - نفع ونقصان برابر برابر ہو۔
۱۲ - تجھے مقابل پر غلبہ ہوگا۔

### حضرت امام زین العابدین علیہ السلام

۱ - کسی مدد سے مراد پوری ہوگی۔
۲ - دولت وراثت میں ملے گی۔
۳ - علم کثیر حاصل ہو۔
۴ - گھر کا سکھ نہیں مل سکتا۔
۵ - اولاد دُکھ کا باعث بنے۔
۶ - مریض کو جلد شفا حاصل ہو۔
۷ - شادی ہو کر تازہ پیدا ہو۔
۸ - مشکلات ہی مشکلات ہیں۔
۹ - سفر قطعاً نہ ہو سکے گا۔
۱۰ - بگڑے ہوئے کام دیر سے درست ہوں۔
۱۱ - نقصان عظیم ہوگا احتیاط لازمی ہے
۱۲ - مقابلے میں عزت اور جان کا خطرہ ہے۔

### حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

۱ - غیب سے مدد حاصل ہوگی اور کام ہو جائے گا۔
۲ - مال ملے لیکن جلد خرچ ہو۔
۳ - تعلیم ختم ہو۔
۴ - کسی دوسرے گھر میں آباد ہو۔
۵ - اولاد صالح پیدا ہو۔
۶ - مرض معمولی ہے جلد صحت ہوگی۔
۷ - بیوی تلخ مزاج ملے گی۔
۸ - رسوائیاں ہونگی۔
۹ - سفر ملک غیر کا درپیش ہو۔
۱۰ - ترقی کی جگہ تنزلی ہو۔
۱۱ - پچھلی زکواۃ ادا کر تجھے عظیم فائدہ ہو۔
۱۲ - ایک مقدمہ باعث پریشانی ہو۔

### حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

۱ - مراد پوری نہیں ہو سکتی۔
۲ - مال باعث ابتلاء ہو۔
۳ - حصول علم میں مشکل واقع ہو۔
۴ - گھر کا سکھ کسی عدوئے جان نے خراب کیا ہے
۵ - اولاد حمل میں ضائع ہو۔
۶ - غلط علاج مریض کی جان لے گا۔
۷ - بیوی صاحب نصیب ہوگی۔
۸ - قرض کی خاطر جان جانے کا اندیشہ ہے۔
۹ - سفر میں چند رکاوٹیں ہوگی۔
۱۰ - ترقی رفتہ رُک جائے گی۔
۱۱ - تیرے لئے شراکت میں فائدہ ہے۔
۱۲ - مصیبت میں اور اضافہ ہو۔

### حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

۱ - شکر خورے کو شکر مل جاتی ہے۔
۲ - مال و دولت کثیر ملے گی۔
۳ - خدا تجھے عالم باعمل بنائے گا۔
۴ - گھر والوں کی محبت ہی گھر کا سکھ ہے۔
۵ - اولاد تیرا نام روشن کرے گی۔
۶ - صدقہ و خیرات کر کہ تجھے صحت ہو۔
۷ - دائم المریض رفیقہ حیات ملے گی۔
۸ - قرض میں اضافہ ہو۔
۹ - سفر میں حصول زر و مال ہو۔
۱۰ - ترقی میں ابھی ذرا دیر ہے۔
۱۱ - شرکت میں تجھے نقصان ہوگا۔
۱۲ - قرائن تجھے مغلوب بنائیں گے۔

### حضرت امام علی رضا علیہ السلام

۱ - نیک مراد پوری ہوگی۔
۲ - غیب سے خزانہ ملے۔
۳ - علم و حکمت میں یکتائے زمانہ ہو۔
۴ - گھر میں امن پیدا ہونے میں ابھی کچھ دیر ہے۔
۵ - صاحب نصیب فرزند پیدا ہو۔
۶ - مریض علاج روحانی سے صحت یاب ہوگا۔
۷ - قسمت والی زوجہ ملے گی۔
۸ - بہت مشکل ہے۔
۹ - سفر میں کوئی بڑا آدمی ملاقاتی ہو۔
۱۰ - کاروبار بنے اور عزت حاصل ہو۔
۱۱ - یہ کام نفع کا ہے جلدی کرو۔
۱۲ - غلبہ صاحب فال کو ہوگا۔

### حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

۱ - اللہ تیری سب مرادیں پوری کرے گا۔
۲ - دولت جیسی آوے ویسی جاوے۔
۳ - صرف دینی علم حاصل ہو۔
۴ - گھر کا سکھ کسی کی مدد سے ملے گا۔
۵ - خوش نصیب بچی پیدا ہوگی۔
۶ - مریض چند دن کا مہمان ہے۔
۷ - زوجہ صاحب جائداد ہو۔
۸ - کوششیں رائیگاں جائیں گی۔
۹ - سفر رُک نہیں سکتا۔
۱۰ - کاروبار ختم ہو کر عزت میں فرق آئے۔
۱۱ - اس میں نقصان ہوگا۔
۱۲ - تم یہ مقدمہ جیتو گے۔

### حضرت امام علی نقی علیہ السلام

۱ - محمدؐ و آل محمدؐ مرادوں کے پورے کرنے والے ہیں
۲ - دولت دنیا اندازہ سے زیادہ ملے گی۔
۳ - کوشش کرو کہ دنیاوی علوم حاصل ہوں۔
۴ - ماں کو خوش کر کہ تیرا گھر آباد ہو۔
۵ - اولاد پیدا نہیں ہو سکتی۔
۶ - مرض جلد دُور ہو جائے گا۔
۷ - زوج مریض و منحوس ہو۔
۸ - کوششوں میں کامیابی حاصل ہو۔
۹ - سفر بالا ارادہ ترک ہو۔
۱۰ - کاروبار میں ترقی ہو۔
۱۱ - نفع نقصان سے زیادہ ہو۔
۱۲ - ابھی مقدمہ جیتنے میں دیر ہے۔

### حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

۱ - مراد سند مبارک ہو کہ تیری مراد عنقریب پوری ہو
۲ - مالی معاملات میں پریشانیاں جلد دُور ہوں۔
۳ - صاحب فال کے علمی مدارج میں ترقی ہوگی۔
۴ - گھر میں امن چین رہے گا۔
۵ - اولاد تمہاری قسمت میں نہیں ہے۔
۶ - مریض کو طبیب روحانی سے صحت ملے گی۔
۷ - یہ شادی خانہ آبادی نہ ہوگی۔
۸ - کوششیں بارآور ہوں گی۔
۹ - سفر نمونہ سفر در پیش ہوگا۔
۱۰ - کارگزاری صدا بہ صحرا ثابت ہوگی۔
۱۱ - اس بیوپار میں خوب نفع حاصل ہوگا۔
۱۲ - اس مہم میں فتح صاحب مال کی ہے۔

### حضرت امام مہدی آخرالزمان عجل اللہ فرجہ علیہ السلام

۱ - تمہاری مراد کسی صنف نازک سے پوری ہو۔
۲ - مال و دولت خوب ہاتھ آئے۔
۳ - علوم روحانی و طبعی میں ترقی ہو۔
۴ - گھر میں امن حاصل نہ ہو سکے گا۔
۵ - اولاد کثیر ہوگی۔
۶ - مریض کو صحت یاب ہونے میں ابھی دیر ہے۔
۷ - یہ شادی خانہ آبادی ہے۔
۸ - کوششیں دیر سے کوئی نتیجہ برآمد کریں گی۔
۹ - سفر میں رکاوٹ ہوگی اور یہ اچھا ہے۔
۱۰ - خدا پر دھیان رکھو وہ مسبب الاسباب ہے۔
۱۱ - کسی کی بدبختی سے اس کام میں نقصان ہوگا۔
۱۲ - فتح حاصل ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# روشن مستقبل کے لئے نام کا اِنتخاب

سید تنویر حیدر نقوی (ایم۔اے) راولپنڈی
I-371-H سردار عالم روڈ، راولپنڈی
فون: 5538783 (051)

قارئین السلام علیکم! مدیر امامیہ جنتری کی فرمائش پر مومنین کی راہنمائی کے لئے یہ آرٹیکل پیش کیا جارہا ہے۔ ہماری پوری کوشش ہوگی کہ روایتی انداز سے ہٹ کر تمہیدی منازل کو مختصر ترین کرتے ہوئے قارئین کے علم میں ایک ایسا اضافہ کیا جائے جس پر عمل کرتے ہوئے آپ اپنے نونہالوں کو مستقبل کے عملی مصائب و الام سے نجات دلانے کے لئے اذان واقامت کے بعد ایک گوہر نایاب عطا کرنے کا باعث بن جائیں۔ جس کے ثمرات سے مستقبل میں جہاں بچہ آرام وآسائش کی ممکنہ راہ پر گامزن ہوگا وہاں فطرتاً والدین کو بھی راحت وسکون ضرور میسّر آئیگا۔

**زندگی کیا ہے؟ عناصر میں ظہور ترتیب**

**موت کیا ہے؟ انہیں اجزاء کا پریشان ہونا**

موضوع کی اہمیت کو مدّ نظر رکھتے ہوئے نجوم، جفر، رمل، اعداد کے خصوصی لمبے چوڑے تضاداتی امور سے بچتے ہوئے صرف سادہ ایسا کلیہ پیش کرنے کی کوشش ہے کہ جس کو صاحبان علم بھی اکثر نظر انداز کر جاتے ہیں۔ اُن کی نگاہ صرف " نام کے حرف اوّل تک مرکوز رہتی ہے جبکہ عملی زندگی میں حروف کے اور اعداد کے باطنی تضادات ایک پرسکون زندگی کو جہنّم کی دہکتی بھٹی بنانے کا موجب بن جاتے ہیں اور ان تضادات کے اثرات سے اِنسان بے چینی و بے کلی میں تڑپ تڑپ کرنا کامیوں اور نا اُمیدیوں کا سامنا کرتا رہتا ہے اور اس کا حل ممکن نظر نہیں آتا۔ اگر مندرجہ ذیل امور پر معمولی توجہ دے دی جائے تو روز اوّل ہی سے مخالف قوتوں کو زیر کر کے حتی الامکان پرسکون زندگی کا سامان میّسر کیا جاسکتا ہے۔ اِن امور کی نشان دہی درج ذیل ہے۔

نومولود کی پیدائش پر والدین کا اوّلین فرض ہے کہ بچہ کی درست وقت پیدائش، دن، مہینہ اور سال فوری طور پر ذاتی ڈائری میں نوٹ کرلیں۔ پھر مندرجہ ذیل امور پر عمل کر کے نام کا تعین کرلیں۔

1 - وقت کو نظر انداز کرتے ہوئے دن، مہینہ، سال کا " مفرد عدد " حاصل کیا جائے۔

2 - اِس مفرد عدد کے حاصل کرنے کے بعد " ذیل ابجد قمری جدول ہم رتبہ " میں یہ دیکھیں کہ اِس مفرد عدد کا ابجد میں حرف کیا بنتا ہے۔ اس سے (سرنامہ نام) کے حرف کا اِنتخاب کریں۔

**ابجد قمری جدول ہم رتبہ**

| اعداد مفردہ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم رتبہ حروف | ا ی ق غ | ب ک ر | ج ل ش | د م ت | ہ ن ث | و س خ | ز ع ذ | ح ف ض | ط ص ظ |

3 - سرنامہ نام کے حرف کے تعین کے بعد جدول عنصری یعنی آگ، ہوا، پانی، مٹی میں یہ دیکھیں کہ یہ لفظ کس " عنصر " سے تعلق رکھتا ہے۔ نام میں اُسی " عنصر " کے باقی حروف استعمال کرنے کی کوشش کریں یا اس کے درجہ اوّل دوست عنصر کے حروف گویا ایک عنصر کے " 7 " حروف ہیں اس طرح " 14 " حروف میں سے نام میں زیادہ سے زیادہ حروف لیں۔ نیز خصوصیت حروف سے نام کے کلیدی حصے جتنے بھی ہوں لازمی اِنہی " 14 " حروف سے ہوں۔

**جدول عنصری**

| | | | | | | | | | سمتیں |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| درجہ اوّل دوست | حروف آتشی (آگ) | ا | ہ | ط | م | ف | ش | ذ | مشرق |
| | حروف بادی (ہوا) | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض | شمال |
| درجہ اوّل دوست | حروف آبی (پانی) | ج | ز | س | ک | ق | ث | ظ | جنوب |
| | حروف خاکی (مٹی) | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ | مغرب |

★ آتش و باد میں موافقت ہے۔ ★ خاک وآب میں دوستی ہے۔
★ آتش وآب میں مخالفت ہے۔ ★ باد و خاک میں دشمنی ہے۔

4 - خالص نام کے جتنے بھی حروف ہوں اُنکی تعداد بھی مفرد " تاریخ پیدائش " سے مطابقت رکھتی ہو یا کم سے کم تعداد " دوست اعداد " میں سے ہو۔

دوست اعداد کی لسٹ درج ذیل ہے۔

مفرد اعداد کے دوست عدد

| مفرد اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دوست عدد | ۲ ۳ ۵ | ۱ ۴ | ۱ ۲ ۵ | ۱ ۶ ۸ ۹ | ۱ ۲ ۳ | ۷ ۴ ۸ ۹ | ۶ ۴ ۸ ۹ | ۷ ۶ ۴ ۹ | ۷ ۲ ۸ |

5 - نام کے " اِنتخاب " کے بعد " سرنامہ نام " کے حروف کو عنصری لسٹ میں دیکھیں کہ کس سمت سے تعلق رکھتی ہے۔ عملی زندگی میں تمام اہم ترین امور میں کامیابی کے لئے اس سمت یا دوست عنصر کی سمت میں کاوشیں، ممالک، شہر، ترقیاں، سکون وراحت عطا کریں گی۔ نیز بچوں کی شادیوں کی کامیابی اور ناکامی کا تجزیہ بھی اس سے کیا جاسکتا ہے۔

اب ایک عملی مثال کے ذریعے مزید وضاحت کرتا ہوں تا کہ ہر شخص آسانی سے عمل کر سکے۔

(ا) ۔ بالفرض ایک بچہ 15-07-2003 کو پیدا ہوا۔
9=1+5+7+2+3 " نو " کا مفرد عدد حاصل ہوا۔

(۲)۔ دوسرے مرحلے میں جدول ہم رتبہ میں عدد " 9 " کے حروف دیکھے تو حروف " ط، ص، ظ " حاصل ہوئے۔ بس " سرنامہ نام " کا اوّل حرف اُن تین حروف سے کوئی سا لے لیں۔ مثلاً طاہر ایک نام تجویز کیا گیا۔

(۳)۔ تیسرے مرحلے میں جدول عنصری میں دیکھا کہ " سُرنامہ نام " آتشی، بادی، آبی، خاکی کس عنصر سے تعلق رکھتا ہے یعنی طاہر نام کا حرف " ط " آتشی صفت یعنی آگ، روشنی سے نسبت رکھتا ہے۔ بس اب ایسی کوشش کریں کہ " ط " سے ایسا نام جس میں اکثریت " آتشی حروف " کی ہو یا دوست عنصر " بادی حروف " کی ہو جیسے طاہر میں " ط، الف، ہ " ایک ہی عنصر کے ہیں استعمال ہیں۔

(۴)۔ پھر نام کے مکمل کرنے کے لئے جتنے بھی حصّے بنتے ہیں اُن سب کا سر نامہ یعنی پہلا حرف لازمی اِنہی " 14 " حروف سے ہو۔ مثلاً " طاہر اقبال " میں حروف " ط " اور " الف " دونوں آتشی تاثیر رکھتے ہیں۔

(۵)۔ خالص نام کے جتنے بھی حروف ہوں اُن کی تعداد بھی مفرد عدد " 9 " ہو تو بہترین ہے۔ ورنہ اِتنے " اعداد حروف " ہوں۔ جن کی " 9 " سے دوستی ہے جیسے طاہر اقبال کے حروف بھی " 9 " ہی ہیں۔ اِس کے دوست اعداد 8,7,2 بھی ہیں مفرد میں۔ مثلاً طاہر مہدی میں کل حروف " 8 " بنتے ہیں۔ یہ بھی ٹھیک ہیں۔ پس طاہر اقبال نامی شخص کے نام میں صرف مجموعی " ق " کا ایک لفظ مخالف ہے جبکہ طاہر مہدی میں کل کے کل اعداد و حروف ترقی و خوشحالی کی نشاندہی کرتے ہیں۔

* مندرجہ بالا مثال میں 15-07-2003 کو پیدا ہونے والے مولود کا مفرد عدد " 9 " نام سیّد طاہر اقبال زیدی یا سیّد طاہر مہدی نقوی کی عملی زندگی میں " مشرق " اور " شمال " کی سمتوں کو اہمیت حاصل ہے۔ پس اِن ناموں والے افراد کو بیرون ملک " مشرق یا شمال " کے ممالک معاون و مددگار ہونگے۔ نیز رہائش، کاروبار، نوکری، کارخانہ یا نجی ملکیت و دوست بنانے میں اِنہی سمتوں میں 2,7,8,9 اعداد کے حامل اِدارے یا لوگ یا آتشی و بادی تاثیر کے " 14 " حروف والے افراد اِنتہائی مفید ترین ثابت ہونگے۔

ناموافق نام کی ایک مثال " زاہدہ اختر " ہیں۔ پہلا حرف " ز " آبی ہے دوسرا " الف " آتشی ہے۔ دونوں مخالف دشمن ہیں۔ کل حروف نام " 9 " ہیں۔ آتشی و بادی " 5 " اور مخالف خاکی + آبی گروپ کے " 4 " سخت ترین زندگی بسر کر رہی ہیں۔

## ہر ماہ کی پیدائش سے نگینوں کا تعلق

| ماہ | نگینہ |
|---|---|
| جنوری | یاقوت۔ لعل۔ عقیق سُرخ |
| فروری | نیلم۔ لاجورد۔ حجر القمر |
| مارچ | فیروزہ |
| اپریل | ہیرا۔ نیلم۔ یاقوت |
| مئی | زمرد۔ عقیق یمنی |
| جون | موتی۔ زمرد |
| جولائی | یاقوت۔ عقیق یمنی |
| اگست | مونگا۔ یاقوت |
| ستمبر | نیلم۔ یاقوت |
| اکتوبر | اوپل۔ دُرِ نجف۔ زبرجد |
| نومبر | پکھراج۔ زبرجد |
| دسمبر | لاجورد۔ یاقوت |

## ستاروں کا ایام ہفتہ سے تعلق

**ہفتہ:** کا تعلق زحل سے ہے۔ برائے عمل تفریق وجدائی۔

**اتوار:** کا تعلق شمس سے ہے۔ برائے محبت و بدروح۔

**سوموار:** کا تعلق قمر سے ہے۔ برائے زبان بندی و ابطال سحر

**منگل:** مریخ سے منسوب ہے۔ برائے دفع دشمن و سحر و جادو۔

**بدھ:** کا تعلق عطارد سے ہے۔ عقد اللسان اور دشمن کو آوارہ کرنے کے لئے

**جمعرات:** مشتری سے تعلق ہے۔ طالب و مطلوب میں محبت پیدا کرنے کے لئے۔

**جمعہ:** کا تعلق زہرہ سے ہے۔ عزت، رغبت دلانے، بستہ امور کو کھولنے اور توسل امام عصر کے لئے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# نومولود کے اسلامی نام

سال 2003ء تا 2004ء میں پیدا ہونے والے بچے کے لئے نام مطابق علم نجوم درج ذیل ہیں آنے والے سال کی مناسبت سے اپنے بچوں کے نام کے ساتھ معصومین کے نام کا ضرور اضافہ کریں۔ فی سبیل اللہ زائچہ بنوانے کے لئے اپنا نام والدہ کا نام اور تاریخ پیدائش ہمراہ جوابی لفافہ دئے ہوئے پتہ پر رابطہ کریں۔ (سید قمر حسین نقوی مکان نمبر 24، کنٹونمنٹ بورڈ کالونی سرور روڈ لاہور کینٹ)

| لڑکوں کے اسلامی نام | | | | لڑکوں کے اسلامی نام | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آل علی | عزادار حسین | شہباز علی | اعزاز حیدر | بوعلی | محمد تقی | حسن حیدر | خضر عباس |
| محمد شوزب مہدی | آل حسنین | شہزاد علی | اقتدار حیدر | حسن امام | شہادت علی | حسنین رضا | نثار عباس |
| محمد عابس مہدی | سیدین عباس | امانت رضا | عروج حیدر | سرفراز علی | سعادت علی | جواد حسین | فہیم عباس |
| حسن عسکری | محسن رضا | علی رضا | شباب حیدر | ریاض حسین | اظہر حسنین | صابر حسین | مرید حسین |
| صداقت حسین | علی نقی | کاشف رضا | عمران رضا | قائم حسین | احسن علی | ضیاء حیدر | نثار عباس |
| اظہر علی | محمد تقی | علی حیدر | زین رضا | مدبر حسین | یوسف رضا | شبر عباس | مختیار حسین |
| آصف حسین | جعفر علی | حسن مرتضیٰ | حسنین رضا | ثاقب علی | حسن مہدی | دعا حسین | نصرت علی |
| خرم عباس | فدا عباس | ضمیر حیدر | قلب حیدر | اویس حیدر | اسد علی | سجاد حسین | امداد حسین |
| ذیشان حیدر | قلب عباس | شبیر حیدر | افتخار حسین | فرمان رضا | عامر علی | توقیر عباس | غلام قمر |
| بدر قمر عباس | محمد علی | غلام رضا | منور علی | ظہیر عباس | نجف حسین | حسنات علی | لطافت حسین |
| بدر حسین | غلام پنجتن | صفدر عباس | محمد عباس | اذکار حسین | دانش علی | نوروز علی | ظاہر علی |
| ساجد حسین | جری حیدر | مظہر عباس | شبیر حسین | قمر حسین | مہتاب حسین | جون عباس | مبین عباس |
| ناظم حسین | وصی حیدر | محمد رضا | محسن علی | اظہر حسین | کرار حسین | تصور عباس | مبارک علی |
| عابد حسین | وسیم عباس | اخلاق حسین | کرار حیدر | شہزاد رضا | جون عباس | محمد مطیع الحسنین | عطا حسین |
| مظہر علی | مدبر علی | علی رضا | مبشر حسین | مونس رضا | عمیر عباس | منظر حسین | ثقلین رضا |
| ظفر عباس | وجہ الحسن | ساجد علی | شاہد حسین | سکندر علی | مزمل حسین | قلب حسین | احمد حسین |
| عادل حسین | علی حسنین | علی موسیٰ | تنظیم حسین | نذر عباس | نصیر حسین | مجاہد عباس | یادگار حسین |
| مظفر علی | مقداد مہدی | زین العابدین | نسیم عباس | علی کمیل | لقا علی | نوازش علی | حبیب علی |
| اوصاف حیدر | ناصر علی | محمد باقر حسین | عرفان حیدر | علی معتشم | تصدق حسین | عنایت علی | محمد ابوالحسن |
| تقریم حسین | عباس اصغر | محمد تقی | محمد کاظم | عون محمد | شکیل رضا | زوار حسین | منہاج الحسین |
| ابوذر علی | امیر علی | علی اکبر | مقبول حسین | کمیر حسین | کوثر حسین | شجاع الحسن | بنیاد علی |
| ندیم رضا | اعجاز حسین | اصغر علی | علی عظیم | علی مصطفیٰ | مظاہر حسین | کفایت حسین | ولایت حسین |
| یاسر عباس | حر عباس | قاسم علی | حیدر کرار | علی شہریار | علمدار حسین | غیور حسین | وارث علی |

## لڑکوں کے اسلامی نام

مبشر علی
سبط الحسن
مجمل حسین
ظہور حسین
تنویر عباس
صفیر حسین
فرحت عباس
محبوب حسین
ذاکر حسین
فضل امام
دلبر حسین
دلاور حسین
ظفریاب حسین
شفیق حیدر
توفیق حیدر
مطلوب حسین
مطلع حیدر
شاکر حسین
انیس حیدر
نواب حیدر
وقاص حیدر
وزارت حسین
حامد علی
عاطف علی
اظہار الحسنین
وقار الحسنین
ذوالفقار علی
سہیل عباس
فتح علی
حیدر علی
فیاض حیدر
عباس حیدر

مراتب علی
مشتاق حسین
غضنفر علی
طالب حسین
شبیہ حیدر
شوکت حسین
صائم رضا
عاصم رضا
دانیال حسین
کاشف حسین
عدیل حسین
عقیل عباس
فضل عباس
نبیل حسین
رجب علی
نصیر حسین
اقبال حسین
منتظر مہدی
الطاف حسین
شرافت علی
امداد حسین
علی شاہ
معظم علی
علی حسنین
واحد عباس
شاہد عباس
صفیر الحسن
وجاہت حسین
انتظار حسین
سلیمانی علی
علی ناصر
شبر رضا

## لڑکیوں کے اسلامی نام

حجاب زہرا
وفا بتول
اُم رباب
عالیہ رباب
کنیز فاطمہ
ارم بتول
کرن زہرا
صائمہ بتول
سائرہ بتول
شائستہ بتول
راحیلہ بتول
کائنات زہرا
مسکان بتول
مقدس زہرا
لبہا بتول
قاطیر بتول
قندیل فاطمہ
بنت فاطمہ
زینب بتول
اُم کلثوم
شہربانو
صدف بتول
ثمینہ بتول

خیر النساء
فاخرہ بتول
معظمہ بتول
عذرا بتول
فرحانہ بتول
ناہید بتول
شریں فاطمہ
فرح بتول
معقل زہرا
زریں بتول
اُم فروا
طہٰ بتول
انجم زہرا
دُر فاطمہ
معصومہ بتول
آرزو فاطمہ
عشرت فاطمہ
صنا بتول
تحسین زہرا
رباب فاطمہ
صبا بتول
ردا زینب
شبنم فاطمہ

نوشابہ بتول
سبین بتول
گل فاطمہ
دعا بتول
رخسانہ زینب
شائلہ بتول
طاہرہ بتول
سحرش بتول
پھول زہرا
تطہیر فاطمہ
منزہ بتول
میمونہ بتول
نزہت فاطمہ
کوکب فاطمہ
اشکِ زینب
خوشبو زینب
مدیحہ بتول
شمسہ کنول
نگاہ زینب
ناصرہ بتول
اُم لیلیٰ
کثیف زہرا
عمارہ بتول

مہک زہرا
ساجدہ بتول
رمشا بتول
فضہ بتول
زہرا بتول
فائزہ بتول
نورین فاطمہ
نیلم بتول
امبر بتول
رُوپ علی
نازیہ بتول
شازیہ بتول
جیا علی
ولیجہ فاطمہ
مریم بتول
ربیعہ بتول
کنزا بتول
عیشہ بتول
بشریٰ بتول
عاتکہ بتول
ماہم بتول
حفصہ بتول
افراء بتول

صباحت فاطمہ
عروہ زینب
انعم بتول
فیبہ مسوم
بسمہ بتول
شائزہ فاطمہ
مائرہ بتول
یشفا زہرا
ساریہ بتول
ردا فاطمہ
اریج فاطمہ
ضحیٰ بتول
زرناب جمال
قراۃ العین علی
ماہین بتول
علینہ فاطمہ
نمرہ بتول
ورشیہ بتول
عکاس زینب
کنول زہرا
علیشان بتول
عارفہ بتول
ثمر بتول

کرن علی
ثناء بتول
بشریٰ بتول
جبیں زہرا
روا بتول
افشاں بتول
فائیلہ بتول
سعیدہ بتول
صدف بتول
عقیلہ بتول
سکینہ بتول
ناصرہ بتول
نسیم بانو
شاہدہ بتول
وصف زہرا
تنظیم فاطمہ
عروج فاطمہ
نین فاطمہ
عکس بتول
آرزو فاطمہ

## آپ کا معاون و مبارک نگینہ (نگینوں کا تعلق راس کے ساتھ)

بحوالہ کرشمہ قدرت
مؤلفہ ہمایوں مرزا لکھنوی

| برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ | برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل-میکھ | مریخ | سُرخ | ہیرا، مونگا، یاقوت، عقیق یمنی، اوپل | میزان-تلا | زہرہ | سفید سیاہی مائل | مرجان، ہیرا، پکھراج، دُرِ نجف، لسنیہ |
| ثور-بیرکھ | زہرہ | سفید | مرجان سرخ، ہیرا، دُرِ نجف، موتی | عقرب-برچھک | مریخ | سرخ | ہیرا، یاقوت، مونگا، عقیق |
| جوزا-متھن | عطارد | سرخی مائل | پکھراج، زمرد، زبرجد | قوس-دھن | مشتری | زرد | فیروزہ، پکھراج زرد، لسنیہ، زمرد |
| سرطان-کرک | قمر | سفید | نیلم، حجر القمر، عقیق زرد، پکھراج زرد، لسنیہ | جدی-مکر | زحل | سیاہ و نیلا | موتی، نیلم، عقیق یمنی، دُرِ نجف |
| اسد-سنگھ | شمس | نارنجی | نیلم، مرجان، عقیق، یاقوت | دلو-کنبھ | زحل | نیلا سیاہ | عقیق، مرجان، نیلم |
| سنبلہ-کنیا | عطارد | سفید | عقیق زرد، زبرجد، اوپل | حوت-مین | مشتری | زرد پیازی | پکھراج سفید، دُرِ نجف |



# صدائے کواکب یا نوشتۂ تقدیر

## ۲۰۰۴ء میں کیا پیش آنے والا ہے؟

پروفیسر ڈاکٹر مرید عباس چوہان عامل روحانی، ماہر علوم مخفی، فلکیات و عملیات

### افلاکی شعاعیں اور ہمارا باہمی رابطہ

قدیم اور جدید سائنٹیفک نظریات و تجربات اور مشاہدات سے یہ تسلیم شدہ امر ہے کہ نظامِ شمسی اور انسانی نظام عصبی کا آپس میں گہرا تعلق ہے۔اس لئے سیارگان کی کاسمک شعاعیں ہمیں اور ہمارے امور کو متاثر کرتی ہیں کیونکہ یہ برقی مقناطیس قوت کی حامل شعاعیں انسانی جسم کا احاطہ کیے رہتی ہیں اس لئے ہمارے خیالات، عادات، مزاج اور رنگ روپ پر اثر انداز ہوتی ہیں اور ہمارے جذبات میں مدوجذر پیدا کرتی ہیں۔تمام بروج کے حالات اجتماعی نقطہ نظر سے پیش کئے جاتے ہیں۔

**ARIES**

برج: حمل

سیّارہ: مریخ

سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ حمل پر اثرات!



**رنگ:** ـــــ گلابی، ہلکا نیلا، سبز

**پتھر:** ـــ مرجان، یاقوت، اُوپل، عقیق یمنی

**موافق برج:** ـــــ اسد، قوس

**ناموافق:** ـــــ سرطان، حوت، جدی

**حروف:** ـــــ ا، ل، ع، ی

**دن:** منگل **عنصر:** آتشی

**عدد:** 9 (21مارچ تا 20اپریل)

بیماریاں: تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، درد شقیقہ

شروع سال میں آپ کا حاکم سیارہ آپ کے زائچہ کے طالع میں ہمراہ قمر مقارن ہے۔گرچہ نحس اور سعد کوکب کا قیران اچھا نہیں ہوتا لیکن یہاں پر آپ کا حاکم ستارہ اگرچہ حالت وضع میں بیٹھا ہے جو آپ کی شخصیت میں اضافی خوبیاں پیدا کر رہا ہے۔آپ کی بات میں وزن محسوس کیا جا رہا ہے۔زحل گزشتہ سال جون سے آپ کے چوتھے گھر میں آچکا ہے اور سال نو کی ابتدا سے یہ رجعت پذیر ہے۔جسکی وجہ سے آپ کے خانگی اور گھریلو معاملات بالخصوص والدین کی طرف سے پریشانی لاحق ہوگی۔

**صحت:** سال کے شروع سے مشتری ستارہ آپ کی صحت کے گھر میں بحالت رجعت حرکت پذیر ہے۔ماہ مئی میں مشتری اور زحل کے مابین مقابلہ کی کیفیت ہوگی جو کہ آپ کی اور افراد خانہ کی صحت کے لئے اچھا شگون نہیں ہے۔چونکہ دوران مقابلہ مشتری رجعت اختیار کر چکا ہوگا۔کسی اہم چیز کے گم یا چوری ہونے کا خطرہ بھی ہے۔

**سماجی تعلقات:** ماہ فروری میں زہرہ شرفیاب ہوگا آپ کی خفیہ معاملات اور امور میں دلچسپی بڑھے گی غیر شادی شدہ یا شادی شدہ افراد خفیہ شادی کے لئے منصوبہ بندی کریں گے۔اوسط آپ عام لوگوں سے میل جول اور روابط میں محتاط رویہ اختیار کریں گے۔عزیز و اقرباء سے تعلقات کسی بھی وجہ سے کشیدگی اختیار کر سکتے ہیں احتیاط ضروری ہے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** حمل کے افراد کے لئے اس سال شراکتی معاملات بھی بہتر نہیں رہیں گے آپ کے شراکت دار خفیہ طور پر آپ کو کمزور کرنے کی کوشش کرتے رہیں گے۔سال کے وسط میں شراکتی سلسلہ اختتام پذیر ہو سکتا ہے۔رقم کے لین دین یا قرض کے معاملات میں حمل کے افراد کو بہت احتیاط سے کام لینا ہوگا بالخصوص **2004**ء میں حمل کے لوگ کسی قسم کی سرکاری و غیر سرکاری قرض، گارنٹی جیسی نوعیت کے دستاویزات پہ دستخط نہ کریں بصورت دیگر اُن کے لئے مشکلات در مشکلات ہونگیں۔ازدواجی معاملات صرف اُن حمل کے افراد کے لئے پُر سکون ہونگے جن کی بیوی یا خاوند بُرج اسد، قوس، جوزا یا دلو سے تعلق رکھتے ہیں دیگر بُروج کے حامل مرد و زن کے لئے ازدواجی معاملات تلخ اور پریشان کن رہیں گے۔

**اولاد۔انعام۔لاٹری:** حمل کے بے اولاد لوگوں کے لئے یہ سال کسی خوشخبری سے کم نہیں ہے۔بالخصوص حمل کی خواتین کے لئے گزشتہ سال نسوانی امراض کے حوالے سے بہت بھاری رہا ہے۔سیارہ مشتری گزشتہ سال اگست سے بعد از تیرہ ماہ گھر بدل چکا ہے۔اس کی موجودگی کی وجہ سے آپ کو اولاد کے حصول کے لئے انتہائی تکلیف دہ مراحل سے گزرنا پڑا ہے۔اب جبکہ حصول اولاد کے لئے سیارگان کا ماحول آپ کے لئے بہت سازگار ہے۔حمل کے افراد کو نئے سال کی انعامی سکیموں سے

فائدہ ہو سکتا ہے۔ جس کے لئے ماہ اپریل، جولائی، اگست موضوع ترین ہیں۔

**سفر:** گذشتہ کئی سالوں سے حمل کے افراد کو بالخصوص بیرون ملک سفر میں دُشواریوں کا سامنا رہا ہے۔ 2004ء کی ابتدا سے عطارد آپ کے سفری معاملات میں مشکلات پیدا کرے گا۔ بالخصوص اہم کاغذات کی گمشدگی، امیگریشن کے معاملات میں مشکلات وغیرہ۔ ماہ فروری کے پہلے عشرہ میں رُکاوٹیں دُور ہو جائیں گی۔ حمل کے لوگوں کو بیرون ملک سفر کے لئے ماہ فروری کے بعد کی منصوبہ بندی کرنا اُن کے حق میں بہت خوب ہوگا۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** شروع سال سے آپ کا کرئیر اور روپے پیسے یا آمدنی کے معاملات دباؤ کا شکار ہیں بلکہ اوپن مارکیٹ، انٹرنیشنل ٹریڈ یا سٹاک ایکسچینج میں کام کرنے والے افراد کو مارچ تک بہت محتاط چلنا ہوگا۔ روزمرّہ کے اُتار چڑھاؤ سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ ماہ اپریل سے بہتری شروع ہوگی۔ بالخصوص حمل کے وہ افراد جو شراکتی کاروبار سے منسلک ہیں اور حمل کے وہ لوگ جو نئے سرے سے کاروبار کرنا چاہتے ہیں اُن کے لئے 2004ء کسی خوشخبری سے کم نہیں ہے۔ غیر متوقع طور پر سرمایہ ملے گا۔ مجموعی ترقی کا رجحان رہے گا۔

ملازمت پیشہ لوگوں کو ترقی، بونس یا اچھا سکیل ملنے کے امکانات ہیں۔

حمل کے وہ لوگ جن کے ملازمتی امور سے متعلق مقدمات کسی عدالت میں چل رہے ہیں اُن کی بحالی یا حسب منشاء فیصلہ کی توقع کی جاسکتی ہے۔ حمل کے وہ لوگ جن کے زائچہ پیدائش میں زحل رجعت میں تھا اُن کے لئے 2004ء میں بوجہ نحوست زحل مشکلات ضرور ہونگی۔ خاص طور پر کاروباری و ملازمتی معاملات میں دُشواریوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اُن لوگوں کو رد نحوست زحل کے صدقات باقاعدگی سے کرنا ہونگے اور دُعائے رد نحوست زحل و دیگر سیارگان باقاعدہ ورد اپنا معمول رکھیں۔

**منگنی۔ شادی:** شادی یا منگنی کے لئے بعد از مارچ منصوبہ بندی کریں۔ گزشتہ برس یہ معاملات التواء در التواء کا شکار رہے ہیں۔ بعض حمل کے افراد کی منگنی نکاح یا نسبت ٹوٹ بھی چکی ہے۔ البتہ 2004ء کی ابتدا آپ کو اچھا ماحول فراہم کرے گی۔ اس کے لئے ماہ اپریل، جون، جولائی بہت سازگار ہونگے۔ ان مہینوں میں منگنی شادی یا نکاح کرنا بہت سعد اور خوشگوار ازدواجی مستقبل کی طرف اشارہ ہے۔ حسب منشاء شادی کے خواہشمند لوگ اپنے مقصد میں کامیاب ہونگے۔

**خصوصی احکامات:** شروع سال سے تین اہم کواکب رجعت کی پوزیشن میں ہیں یہ صورت حال اچھی نہیں ہے۔ نحس اصغر مریخ طالع میں بیٹھا چوتھے اور آٹھویں گھر کے منسوبات کو دبا رہا ہے۔ یہاں پر والدہ اور زوجہ کی طرف سے پریشانی ظاہر کر رہا ہے اور آپ کو بلاوجہ ٹینشن کا شکار رکھے ہوئے ہے۔ جس کی وجہ سے آپ انجانا سی پرابلم کا شکار بھی ہو سکتے ہیں۔ زحل رجعت پذیر ہے اور زائچہ کے تیسرے اور دسویں سے ناظر ہے۔ یہ بھی آپ کی صحت کے معاملات میں مشکلات اور پریشانی کی طرف اشارہ ہے۔ زحل زائچہ کے چوتھے میں قابض ہے اور دسواں آپ کا طالع ہے جہاں پہلے سے مریخ نحس اصغر موجود ہے یہ بھی کوئی اچھی علامت یا اشارہ نہیں ہے۔ آپ کی شخصیت اور کردار کو دُھندلا کر رہا ہے۔ سعد اکبر کوکب مشتری گذشتہ سال 27 جون سے بُرج سنبلہ میں آچکا ہے یہاں سے یہ سیارہ پانچویں اور نویں گھر پر نظر رکھے ہوئے ہے۔ مشتری اپنی فطرت کے مطابق جہاں قیام کرتا ہے اُس گھر کے منسوبات کو دبا دیتا ہے اور جہاں نظر رکھے ہو اُن کے منسوبات اور معاملات میں خاطر خواہ ترقی ہوتی ہے۔ لیکن اس سال ایسا نہیں ہوگا۔ چونکہ مشتری آپ کے دسویں گھر میں رجعت کی حالت سے ناظر ہے اور یہ اُس کا ہبوطی گھر ہے ایسی صورت میں آپ کے کیریئر کو مئی 2004ء تک خاصی دُشواریاں ہیں۔

**صدقات:** ہر ہفتہ کے روز بوقت طلوع آفتاب دال ماش سوا کلو بہتے پانی یا پرندوں کو ڈالیں یا کسی مستحق کو دیں۔ ہر منگل بوقت طلوع آفتاب دال مسور سوا کلو صدقہ کریں۔

**ورد خاص:** " یَا اَللّٰہُ یَاعَزِیْزُ یَا لَطِیْفُ " 313 مرتبہ یومیہ



## TAURUS

برج: ثور

سیّارہ: زہرہ

سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل ثور پر اثرات!

**رنگ:** خاکی، بھورا، سفید، آف وائٹ

**حروف:** ب، و

**پتھر:** زمرد، عقیق، دُرِ نجف

**دن:** جمعہ — **عنصر:** خاکی

**موافق بُرج:** سنبلہ، جدی

**عدد:** 6 — (21 اپریل تا 20 مئی)

**ناموافق:** اسد، میزان، قوس، حمل

بیماریاں: حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

**اہم نکات:** اپریل 1996ء سے ثور کے لوگ نحس اکبر زحل کی ساڑھ ستی سے گزر رہے تھے۔ جس کی وجہ سے ثور کے حامل افراد کی زندگی کے جملہ معاملات ابتری کا شکار ہوئے رہے۔ گذشتہ برس 4 جون سے زحل کی ساڑھ ستی ان پر سے ختم ہو چکی ہے۔ ثور کے حامل لوگ بتدریج اپنے معاملات میں بہتری پائیں گے۔ سال 2004ء کی ابتدا آپ کے لئے خوشگوار ثابت ہوگی۔ البتہ آپ کے طالع میں راہو کی موجودگی آپ کے مزاج میں چڑچڑاپن یا بدمزاجی پیدا کر سکتی ہے۔

سال کی ابتدا میں تین اہم کواکب چوتھے اور چھٹے میں بالترتیب زحل و مشتری حالت رجعت میں ہیں۔ ان سیارگان کی رجعت کے پیش نظر آپ کے خانگی و خاندانی مراسم یا روابط متاثر ہونگے۔ بہتر ہوگا آپ جنوری تا مئی اپنے قریبی عزیز و

اقرباسے تعلقات میں میانہ روی خوش اخلاقی اور صبر وتحمل کا مظاہرہ کریں۔ دوسری اہم بات اس عرصہ میں انعامی بانڈز یالاٹری وغیرہ میں قسمت آزمائی کی کوشش نہ کریں۔

**صحت:** سارا سال صحت بہتر رہے گی۔ البتہ ماہ فروری، مارچ، اکتوبر میں آپکو صحت کے بارے میں خصوصی خیال رکھنا ہوگا۔ آپکی صحت کا حاکم زہرہ اس عرصہ میں آپکو تبخیر معدہ کی شدت میں مبتلا کردے گا۔ سال کی پہلی سہ ماہی میں کسی بزرگ رشتہ دار عزیز یا والدین کی صحت کا معاملہ بھی پریشان کن ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** زحل کی ساڑھ ستی اور نحوست ختم ہونے سے آپکے سماجی و معاشرتی و پیشہ وارانہ تعلقات میں بہتری پیدا ہوگی۔ عزیز اقربا سے ماضی کی پیدا شدہ رنجش ختم ہونگی اور بہتر مراسم پیدا ہونگے۔ اگرچہ ثور کے لوگوں کے لئے 2003ء کی آخری سہ ماہی میں سماجی تعلقات کے آثار پیدا ہو چکے تھے۔ لیکن عملی ثمر آپ سال نو میں حاصل کریں گے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** ثور کے حامل مرد و خواتین کیلئے اپنے گھریلو ماحول کو پرسکون اور پُر امن رکھنے کے لئے بہت سمجھداری سے کام لینا ہوگا۔ سارا سال آپ کے ازدواجی معاملات میں ایک گھٹن کی کیفیت قائم رہے گی۔ ثور کے حامل وہ مرد و زن جو جوائنٹ فیملی سسٹم سے منسلک ہیں اُن کے لیے ازدواجی اور خانگی مسائل نت نئے رنگ میں جنم لیں گے۔ البتہ بڑوں کی مداخلت آپ ہمیشہ محسوس کریں گے۔ شراکتی کاروبار یا ایک سے زیادہ افراد کی شراکت میں چلنے والے ادارے ریشہ دوانیوں اور سازشوں کا شکار رہیں گے۔ گویا سال نو اس بات کا متقاضی ہے کہ آپ متذکرہ بالا معاملات میں نہایت احتیاط برتیں۔

**اولاد۔ انعام۔ لاٹری:** جیسا کہ پہلے بتایا جاچکا ہے کہ 2004ء کی ابتدا تین اہم ترین کواکب کی حالت رجعت سے ہو رہی ہے۔ برج ثور کے حامل افرا کے زائچہ کے پانچویں گھر میں مشتری سعد اکبر کوکب رجعت پذیر ہے۔ ثور کی حامل حاملہ خواتین کو بچے کی پیدائش میں مشکلات اور پیچیدگیوں کا سامنا کرنا ہوگا۔ بعض خواتین اُوبارشن جیسے تکلیف دہ مراحل سے بھی گذر سکتی ہیں۔ اولاد کے خواہش مند ثوری مرد و زن بعد از مئی جون خوشخبری کر سکیں گے۔ مئی جون 2004ء تک انعامی بانڈز لاٹری وغیرہ سے خاطر خواہ فائدہ نہیں مل سکتا۔

**سفر:** 2004ء میں ثور کے لوگ اندرون ملک چھوٹے بڑے سفر کرتے ہیں گے۔ گرچہ شروع سال میں آپ کے زائچہ کے بیت السفر میں شمس قابض ہے اور وسط جنوری یہاں پر عطارد کی آمد سے بیرون ملک سفر کے خواہش مند لوگ کامیابی سے ہمکنار ہو سکیں گے۔ البتہ ماہ جون میں بیرون ملک سفر کیلئے ویزہ اپلائی نہ کیا جائے تو بہتر ہوگا۔ چونکہ اس عرصہ میں عطارد و زحل کا قرآن ہوگا۔ جس کی وجہ سے حصول ویزہ میں مشکلات اور مسائل پیدا ہونگے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** جیسا کہ پہلے بتایا جاچکا ہے کہ ثور کے افراد کی عملی ترقی کا دَور شروع ہو چکا ہے۔ مجموعی طور پر حصول معاش و روزگار میں کامیابی کے امکانات روشن ہیں۔ پھر بھی سال کے 365 دنوں میں کواکب کی بدلتی ہوئی پوزیشنوں کو مدنظر رکھنا ہوگا۔ شروع سال سے آپکا حاکم کوکب زہرہ آپکے زائچہ کے دسویں گھر بیت العزت میں قابض ہے۔ وسط جنوری تک یہ کوکب یہاں قیام پذیر رہے گا۔ یہاں پر اس کی حالت کمزور اور ابتر ہے۔ آپ کے لئے خوشخبری یہ ہوگی کہ بعد از وسط جنوری آپکا حاکم زہرہ آپکے زائچہ کے گیارہویں گھر بیت الامید میں شرف یاب ہوگا۔ جو آپکی خواہشات کی تکمیل میں بھرپور کردار ادا کرے گا۔ سعد اصغر کوکب زہرہ حاکم برج ثور کے شرف یاب ہونے سے آپ کو غیر متوقع مالی فوائد ملیں گے۔ بے روزگار یا حصول ملازمت کے لیے کوشاں لوگ اپنے مقصد میں کامیاب ہونگے۔ مجموعی طور پر ذرائع آمدنی اور مسائل میں وسعت پیدا ہوگی۔

**منگنی۔ شادی:** سال کی ابتدا سے مشتری آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر میں رجعت پذیر ہے اور ساتویں میں کیتو قابض ہے۔ گرچہ مشتری کے مستقیم ہو جانے سے حسب خواہش شادی منگنی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ البتہ بعض ثور کے حامل خواتین حضرات کے لئے حسب منشا شادی کے معاملات التوا کا شکار رہیں گے۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر سال نو آپ کے لیے ایک نئی زندگی کی شروعات کا دَور ثابت ہوگا۔ زائچہ کے گیارہویں گھر میں یورانس کی موجودگی اور حاکم زہرہ کا شرف آپ کی ترقی اور استحکام کا سبب ہوگا۔ 2004ء کی پہلی سہ ماہی میں اپنی زندگی کے جملہ امور کو نہایت احتیاط کے ساتھ انجام دیں۔ بقیہ سال آپکو ترقی کے نت نئے مواقع ملتے رہیں گے۔

**صدقات:** ہر نئے چاند کے پہلے جمعہ کو بوقت طلوع آفتاب سوا کلو چاول بہتے پانی یا پرندوں کو ڈالیں۔ **ورد خاص:** " یَا بَاسِطُ، یَا رَحِیْمُ، یَا کَرِیْمُ " (313 مرتبہ)



## GEMINI

برج : جوزا

سیّارہ: عطارد

سیّارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ جوزا پر اثرات!

**رنگ:** ـــــــ پیلا، بلئی شیڈز
**پتھر:** ـــــــ زمرد، زرد عقیق
**موافق بُرج:** ـــــــ میزان، دلو
**ناموافق:** ـــــــ سنبلہ، ثور، حوت

**حروف:** ـــــــ ق، ک
**دن** : بدھ **عنصر**: ہوا
**عدد**: 5 (21 مئی تا 20 جون)
بیماریاں : نمونیہ، سینے کے عوارض، کمزور سانس کی تکلیف، اعصابی تکلیف

جوزا کے لوگ گزشتہ کئی سالوں سے نحس اکبر زحل کی ساڑھ ستی (ساڑھے ساتھ سالہ دَور) میں گزر رہے ہیں۔ **1999**ء کے آغاز سے زحل جوزا کے حامل افراد کے لئے بتدریج مشکلات اور مسائل میں اضافہ کررہا ہے۔ 4 جون **2003**ء کو زحل نے (ڈھائی سال بعد) گھر بدلا ہے اور یہ آپ کے طالع سے ہوتا ہوا بیت المال یعنی زائچہ کے دوسرے گھر میں راجمان ہو چکا ہے۔ گزشتہ برسوں میں زحل آپ کی شخصیت، وقار اور کردار کو متاثر کرتا رہا ہے۔

**صحت:** ابتدا سال سے سعد اکبر کوکب مشتری آپ کے چوتھے گھر میں بیٹھا ہے اور فطرت کے مطابق زائچہ کے آٹھویں اور بارھویں گھر پر نحس ناظر ہے۔ چونکہ آپ کا آٹھواں گھر جدی ہے اور مشتری کو جدی میں ھبوط ہوتا ہے اور یہ گھر براہِ راست آپ کے ہائی بلڈ پریشر، ہارٹ پرابلم سے تعلق رکھتا ہے اور ایک انجانے خوف میں مبتلا رکھتا ہے گویا سالِ رواں میں آپ کو اپنی صحت کے بارے میں بہت محتاط رہنا ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** رواں سال میں کواکب کی پوزیشن آپ کو خبردار کرتی ہے کہ کسی بھی نوعیت کے خفیہ مراسم اور خفیہ امور سے اجتناب کریں۔ آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر میں عطارد رجعت پذیر ہے اور بارھویں میں بیٹھا ہے۔ گرچہ آپ سماجی تعلقات میں کسی حد تک بہت ریزرو اور محتاط ضرور ہوں گے۔ لیکن کواکب کی نحس پوزیشن آپ کو دانستہ طور پر کسی بھی معاملے میں اُلجھا سکتی ہے۔ البتہ کسی رشتہ دار یا دوست سے دیرینہ رنجش صلح میں بدل جائے گی۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** سعد اصغر عطارد شروع سال سے آپ کے ازدواجی گھر میں رجعت کی حالت میں حرکت پذیر ہے۔ ازدواجی معاملات میں اونچ نیچ کا امکان ہے۔ جوائنٹ فیملی سسٹم میں رہنے والے جوزا کے لوگ علیحدگی اختیار کریں گے۔ سُسرالی خاندان میں اختلافات ہوں گے۔ بوجہ نحوست عطارد شراکت داروں میں حساب کتاب اور لین دین کے معاملہ پر اختلاف علیحدگی کا باعث بن سکتا ہے۔ عین ممکن ہے کہ معالیاتی معاملات میں اختلاف اور تنازعہ عدالت تک جا پہنچے۔

**25** فروری کے بعد عطارد حوت میں چلا جائے گا جو آپ کے کیریئر اور روزگار میں وابستہ معاملات کا گھر ہے یہاں پر عطارد کو ھبوط ہوگا۔ جو کہ آپ کے لیے اِنتہائی پریشانی اور مشکلات کا باعث ہو سکتا ہے۔

**اولاد، انعام، لاٹری:** جن جوزا افراد کو دیرینہ اولاد کی خواہش رہی ہے اس سال اُن کی دُعائیں قبول ہوں گی۔ سال کی پہلی اور تیسری سہ ماہی آپ کے لیے خوشخبری ثابت ہوگی۔ پرائز بانڈ اور لاٹری کے شائقین افراد کے لیے **2004**ء میں کوئی اچھا موقع نہیں ہے۔

**سفر:** جوزا کے افراد کو خصوصی طور پر تنبیہ کی جاتی ہے۔ نئے سرے سے بیرون ملک سفر اختیار نہ کریں اور جعلی دستاویزات کی بنیاد پر بھی بیرون ملک جانے کا رسک قطعی نہ لیں۔ کامیابی ناممکن ہے۔ عمومی طور پر اہم دستاویزات کی گمشدگی کے واقعات بھی ہو سکتے ہیں۔ بیرون ملک میں قیام پزیر افراد بیپر میرج سے کم و بیش جولائی **2004**ء تک اجتناب کریں۔ بیرون ملک میں قید وہ لوگ جو کسی نہ کسی ایمیگریشن کے قوانین کی زد میں ہیں اِن کے **2004**ء میں خلاصی کے امکانات ہیں۔

**معشیت کیریئر روزگار:** 4 جون **2003**ء کو زحل آپ کے زائچہ کے بیت المال میں آچکا ہے۔ زحل سیارہ یہاں ڈھائی سال قیام کرے گا۔ اس کی موجودگی آپ کی معشیت کو بری طرح متاثر کرے گی۔ گرچہ یورانس شروع سال سے آپ کے زائچہ کے دسویں گھر میں بیٹھا ہے۔ یہاں پر یورینس 7 سال قیام کرے گا۔ گرچہ یورینس کی یہاں موجودگی اچھی بات ہے لیکن ماہ جون تا نومبر یورینس رجعت پذیر ہوگا۔ ایسی صورت میں یہ آپ کو روزگار کے حوالے سے بہت نئے تجربات کرائے گا۔ یورینس کی رجعت کے دور میں سوچ میں غیر سنجیدگی کا عنصر غالب رہے گا۔ اس لیے آپ کو محتاط رویّہ اور سوچ اختیار کرنی ہوگی۔ سال کی ابتدا میں سوا ماہ کا عرصہ بہتر ثابت ہوگا۔ کیونکہ آپ کے کیریئر کے گھر میں سعدِ اصغر زہرہ شرفیاب ہوگا۔

**منگنی شادی:** جوزا کے لوگ حسبِ منشاء شادی یا منگنی کے معاملے میں اس سال کامیاب نہیں ہوں گے البتہ ماہ فروری، مارچ، جون اور جولائی کے عرصہ میں کوشش کرنے سے اچھے نتائج مل سکتے ہیں۔ شروع سال میں قطعی طور پر ایسا پروگرام تشکیل نہ دیں۔ بصورت دیگر نتائج ناخوشگوار ہوں گے۔ زائچہ کے گیارھویں گھر میں مریخ کی موجودگی آپ کی خواہشات کی تکمیل میں مددگار ضرور ثابت ہوگی لیکن تنازعات، فساد اور جھگڑے کے بعد آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔

**خصوصی احکامات:** **2004**ء تا وسط **2005**ء زحل آپ کے بیت المال میں حرکت پزیر رہے گا۔ ذرائع آمدن اور روزگار کے معاملات کو بری طرح متاثر کرے گا۔ شروع سال سے آپ کا حاکم عطارد ساتویں گھر میں رجعت پزیر ہوگا۔

یہ نحس کیفیت ہے۔ شراکتی امور میں محتاط رہیں۔ رقم کی گمشدگی، کسی مالیاتی غبن یا فراڈ کا الزام لگ سکتا ہے۔ سال نو سنجیدہ منصوبہ بندی کا متقاضی ہے۔ کیونکہ عمومی اور خصوصی طور پر کواکب آپ کو اچھا ماحول فراہم نہیں کر رہے۔

2004ء میں نوروز ہفتہ کے دن ہوگا۔ بادشاہ سال زحل ہونے کی وجہ سے زحل کے حامل افراد اپنی زندگی کے تمام معاملات میں کٹھن اور مشکلات محسوس کریں گے۔ ایسی صورت میں رد نحوست زحل کا روحانی تدراک از حد ضروری ہوگا۔

**صدقات:** ہر ہفتہ کے دن سوا کلو بڑے جانور کا گوشت کسی کو دیں۔ یہ صدقہ سارا سال جاری رکھیں۔

**ورد خاص:** " یَا کَرِیمُ یَا مُجِیبُ یَا رَحِیمُ " (313 مرتبہ)

## CANCER

برج: سرطان

سیارہ: قمر

ستارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل سرطان پر اثرات!



| | |
|---|---|
| **رنگ:** سفید، دودھیا، آسمانی | **حروف:** ح، ہ |
| **پتھر:** پکھراج، مروارید، حجر القمر | **دن:** پیر **عنصر:** آبی |
| **موافق برج:** عقرب، حوت | **عدد:** 2 (21 جون تا 22 جولائی) |
| **ناموافق:** میزان، جدی، حمل | **بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکلیف |

**اہم نکات:** سرطان کے حامل لوگ بدستور نحس اکبر زحل کے ساڑھے سات سالہ دور کی زد میں ہیں۔ گزشتہ برس 4 جون کو زحل نے جوزا میں ڈھائی سال قیام کرنے کے بعد اپنا گھر بدلا ہے اور آپکے شمسی طالع میں آچکا ہے یہاں پر اس کا فطری قیام ڈھائی سال ہوگا۔ جس کے منفی اثرات آپ کی شخصیت، وقار اور کردار پر مرتب ہونگے۔ سرطان کے حامل لوگوں کے لئے ابھی پانچ سال کا کٹھن بحرانی دور باقی ہے۔ زحل کی آپ کے طالع میں موجودگی زائچہ کے تیسرے اور دسویں گھر کو متاثر کرے گی۔ جس سے آپ کے خاندانی مراسم انتہائی محدود ہوجائیں گے اور آپ کے روزگار کی ابتری یا حالات مخدوش ہوجانے کے واضح امکانات موجود ہیں۔ سال کی ابتداء زحل کی رجعت سے ہو رہی ہے اور بالخصوص جنوری کا پہلا ہفتہ اہل سرطان کے لئے بھاری ثابت ہوسکتا ہے دشمنوں کی طرف سے کرائے گئے سحر و جادو کے اثرات مرتب ہونگے۔

**صحت:** سال نو آپ کی صحت کی لئے بہتر ثابت نہیں ہوگا۔ اوائل میں آپ کو بہت احتیاط سے کام لینا ہوگا اور حفظان صحت کے اصولوں پر سختی سے کاربند رہنا ہوگا۔ آپ کے زائچہ کے بیت الصحت میں عطارد رجعت پذیر ہے اور آپ کی صحت کا حاکم ستارہ زائچہ کے تیسرے گھر میں شروع سال سے رجعت اختیار کیے ہوئے ہے۔

**سماجی تعلقات:** معاشرتی روابط بھی اس سال کچھ بہتر نظر نہیں آتے زحل کی آپ کے طالع میں موجودگی آپ کے سوشل معاملات اور تعلقات کو متنازعہ اور متاثر کر رہی ہے۔ معاشرے میں کسی بھی قسم کی گارنٹی اور لین دین کے معاملات کی ذمہ داری اور عدالت میں کسی قسم کی گواہی سے اجتناب کریں آپ کا حاکم کوکب زائچہ کے بارہ گھروں میں سیر کرتا ہوا ہر ماہ زحل کے ہمراہ طالع میں قِران کرے گا۔ گویا قمر اور زحل کا طالع میں قِران ہر ماہ آپ کو کسی نہ کسی پریشانی یا اُلجھن میں مبتلا کرتا رہے گا۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپ کے شراکتی و ازدواجی معاملات کا حاکم کوکب زائچہ کے طالع میں حالت رجعت میں ازدواجی شراکتی گھر کے مقابل موجود ہے۔ ایسی صورت میں شراکتی معاملات میں تناؤ اور تنازعہ کی کیفیت سارا سال موجود رہے گی۔ گرچہ سال کے شروع سے آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر میں شمس بحالت نحس قابض ہے۔ زحل سارا سال آپکے ازدواجی گھر کے مقابل رہے گا جس سے آپ کی ازدواجی زندگی اور ازدواجی معاملات و شراکتی امور متاثر ہوتے رہیں گے۔ بعض سرطانی افراد بعض سرطانی جوڑے علیحدگی بھی اختیار کر سکتے ہیں۔ سرطان کے حامل لوگوں کے لیے مئی اور جون کا مہینہ بہت زیادہ خطرناک ثابت ہوسکتا ہے۔ مئی کے آخری عشرہ میں زحل اور مریخ یعنی نحس کا قِران زائچہ کے طالع میں ہوگا۔ جو آپ کی ازدواجی و شراکتی معاملات میں کسی بڑے حادثہ کا سبب بن سکتا ہے۔

**اولاد۔ انعام۔ لاٹری:** گزشتہ سال سرطانی افراد راہو کے شرف کی بدولت اولاد کی خوشخبری حاصل کر چکے ہیں۔ سال نو میں بھی وہ بے اولاد سرطانی افراد جو اولاد کے خواہش مند ہیں اُن کی دُعائیں ضرور قبول ہونگیں۔ البتہ کواکب کی سارا سال بدلتی ہوئی پوزیشنوں اور نظرات کے پیش نظر بہت زیادہ احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ مئی اور جون کے عرصہ میں حاملہ سرطان کی خواتین کو انتہائی محتاط رہنا ہوگا۔ چونکہ اس عرصہ میں اُن کے خانہ اولاد کا حاکم کوکب مریخ اپنے ہبوطی درجات سے گزرے گا۔ سارا سال کسی بھی قسم کے انعامی بانڈ یا لاٹری میں کامیابی کا امکان نہیں ہوگا۔

**سفر:** گزشتہ سال یورانس زائچہ کے آٹھویں گھر میں سات سال قیام کرنے کے بعد زائچہ کے نویں گھر بیت السفر میں آئندہ سات سال کے لئے آچکا ہے۔ سرطان کے لوگوں کے لئے یہ ایک اچھی خبر ہے۔ وہ سرطانی لوگ جو بالخصوص بیرون ملک سفر کے خواہشمند ہیں سنجیدگی سے اپنی کوشش جاری رکھیں۔ سال کی پہلی سہ ماہی میں سعد اصغر زہرہ آپ کے زائچہ کے نویں گھر میں شرفیاب ہوگا۔ اسی عرصہ میں زہرہ و مریخ کا قِران بھی واقع ہوگا۔ جو آپ کو بیرون ملک سفر کرنے میں کامیابی سے ہمکنار کرے گا۔ امپورٹ ایکسپورٹ سے وابستہ لوگ بھی اس موقع سے فائدہ اُٹھا سکیں گے۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** سرطانی لوگ گزشتہ کئی سالوں سے زحل کی نحوست کی زد میں ہیں 2004ء میں اُن کا کیرئر، روزگار اور آمدنی کے وسائل

دباؤ کا شکار رہیں گے۔ غلط منصوبہ بندی سے روپے پیسے کا نقصان ہوسکتا ہے۔ سال کے شروع سے مریخ آپ کے زائچہ کے دسویں گھر میں قمر کے ہمراہ موجود ہے۔ یہاں پر مریخ کی موجودگی آپ کو جلد بازی کی طرف مائل کررہی ہے اور عدم مشاورت کے سبب آپ کا کیریئر متاثر ہوسکتا ہے۔ ماہ فروری اور مارچ میں بھی آپ کو محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی۔ البتہ مارچ کے وسط میں نظام شمسی کا بادشاہ کوکب شمس آپ کے زائچہ کے دسویں گھر بیت العزت میں شرفیاب ہوگا۔ شمس فطری طور پر ساتویں گھر سے ناظر ہوگا۔ قبل ازیں عطارد بھی دسویں گھر کو کراس کر چکا ہوگا۔ ان دو کواکب کی دسویں گھر میں مختلف اوقات میں موجودگی اور سعد نظرات آپ کے لئے اس بُرے دَور میں خوشحالی کی طرف ایک مضبوط قدم ثابت ہوگا۔ جون اور جولائی میں شمس آپکے طالع میں ہمراہ زحل براجمان ہوگا۔ گرچہ زحل کی موجودگی کسی اچھی بات کا اشارہ نہیں ہے۔ لیکن شمس آپ کے طالع میں حالت اوج میں رہ کر آپ کے روزگار کے معاملات شخصیت کردار اور شراکتی امور میں تقویت دے گا۔ سرطان کے حامل افراد منصوبہ بندی سے کام کرنے میں کامیاب ہوسکتے ہیں۔ سرکاری و نیم سرکاری ملازمت سے وابستہ لوگ ماہ فروری جون اور جولائی میں ترقی یا پروموشن حاصل کریں گے۔

**منگنی ۔ شادی:** برج سرطان کے حامل مرد و خواتین کے لئے شادی منگنی یا حسب خواہش جگہ پر شادی کرنے کے لئے ستمبر اکتوبر کا عرصہ انتہائی موزوں اور خوشگوار ثابت ہوگا۔ سال کے بقیہ عرصے میں وہ سرطانی افراد جن کی منگنی یا نسبت پہلے سے طے ہوچکی ہے ختم ہونے کا خدشہ موجود ہے۔

**خصوصی احکامات:** گرچہ سارا سال کواکب کی ملی جلی کیفیات اثر انداز رہیں گی۔ زحل کی ساڑھ ستی مشتری اور عطارد کی رجعت آپ کی زندگی کے معاملات پر بُرے اثرات مرتب کرے گے۔ اِن تمام باتوں کے برعکس سیارگان کے شرفات اور سعد نظرات آپ کو سارا سال ترقی خوشحالی خانگی و سماجی امور میں بہتری، صحت اولاد عزیز اقربا کے معاملات میں بہتر مواقع مہیا کریں گی۔ ضرورت اِس بات کی ہے کہ آپ اپنے معاملات میں دُور رس نتائج کی توقع رکھیں۔

**صدقات:** ہر نئے چاند کے پہلی پیر کو دودھ چاول کی کھیر پکا کر بچوں میں تقسیم کریں

**ورد خاص:** " یَا حَیُّ ، یَا قَیُّومُ " (313 مرتبہ ورد کریں)



## LEO



برج: اسد

سیّارہ: شمس

ستارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ اسد پر اثرات!

**رنگ:** ــــــ بھورا، سفید، گولڈن رنگ

**پتھر:** ــــــ یاقوت، لہسنیہ

**موافق برج:** ــــــ قوس، حمل

**ناموافق:** ــــــ عقرب، دلو، ثور

**حروف:** ــــــ م، ٹ

**دن:** اتوار　**عنصر:** آتشی

**عدد:** 4-1　(23 جولائی تا 22 اگست)

بیماریاں: ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**اہم نکات:** گذشتہ کئی سالوں سے برج ثور، جوزا اور سرطان کے لوگ زحل کی ساڑھ ستی کا شکار چلے آرہے ہیں۔ جبکہ اسد برج کے حامل افراد نحس اکبر زحل کی نحوست سے محفوظ رہے ہیں۔ گذشتہ سال 4 جون سے زحل زائچہ کے بارہویں گھر میں ڈھائی سال کے لئے آچکا ہے۔ یہاں سے آپ کی ساڑھ ستی کا پہلا دَور شروع ہوچکا ہے پہلے ڈھائی سالہ دَور میں زحل آپ کے مالی معاملات اور بیرون ملک سے منسلک معاملات کو شدید نقصان پہنچائے گا۔ سالِ نو کی ابتدا زحل کی رجعت سے ہورہی ہے رواں سال کا بادشاہ کوکب بھی ظاہر ہوگا تمام باتیں برج اسد کے حامل خواتین و حضرات کے حق میں اچھی ثابت نہیں ہونگیں۔ خفیہ معاملات میں اُلجھنا دشمنوں کی خفیہ سازشیں جنم لے لیں گی۔ گویا زندگی کے جملہ معاملات روزگار، ترقی، خوشحالی وغیرہ جمود کا شکار رہیں گے۔

**صحت:** گذشتہ سال اسد کے لوگ اپنی صحت کے بارے میں ضرور پریشان رہے ہونگے البتہ اس سال مجموعی طور پر آپ کی صحت بہت بہتر رہے گی۔ حامل برج اسد کے افراد موروثی طور پر ہائی بلڈ پریشر کے مریض ہیں۔ سالِ رواں میں اس مرض کو علاج بالغذا کے ذریعے کنٹرول کیا جاسکتا ہے۔

**سماجی تعلقات:** سماجی تعلقات کا حاکم کوکب یورانس گذشتہ سال سے اپنا گھر بدل چکا ہے۔ ماضی میں یورانس کی موجودگی آپ کے سوشل تعلقات کو مضبوط کرتی رہی ہے۔ سالِ نو کی ابتدا سے آپ کے سماجی تعلقات کے گھر میں زہرہ کی حرکات و سکنات متاثر کرے گی اور اس کے ہمراہ ماہ فروری تک کوکب شمس بھی بیٹھا نظر آتا ہے۔ اِن دو کواکب کی موجودگی آپ کے معاشرتی مراسم کو کمزور کردے گی۔

**شراکتی امور و ازدواجی معاملات:** سال کی ابتدا آپ کے ازدواجی گھر میں زہرہ اور شمس کی حرکات و سکنات سے پریشان کن ثابت ہوگی۔ بیوٹی پارلر، بوتیک اور ڈیکوریشن کی اشیاء زیورات کا کام کرنے والے لوگ مسائل کا شکار رہیں گے۔ اسد کے حامل خواتین و مرد کو یہ نہیں بھولنا چاہیئے کہ گذشتہ سال جون

سے اُن کے لئے نحس دَور کی شروعات ہو چکی ہے اور کواکب کی پوزیشنیں بھی اُن کے حق میں بہتر نہیں ہیں۔ اسی صورت میں ازدواجی خانگی معاملات اُونچ نیچ کا شکار رہیں گے۔ البتہ پہلی سہ ماہی میں زائچہ کے نویں گھر میں آپ کا حاکم ستارہ شمس شرف یاب ہوگا۔ شمس اپنی فطرت کے مطابق اپنے شرفاتی گھر سے ساتویں گھر کو بہ نظر سعد دیکھے گا۔ جس کی بدولت خاندان کے عمر رسیدہ بزرگ افراد کی مداخلت آپ کے ازدواجی تنازعات اور سماجی مسائل حل ہونے کی توقع ہے۔

**اولاد۔ انعام۔ لاٹری:** گذشتہ تیرا ماہ 27 اگست 2003ء تک سعد اکبر کوکب مشتری آپ کے طالع میں حالت طرح میں حرکت پذیر رہا ہے۔ جس کی وجہ سے آپ کے زائچہ کا پانچواں گھر بُری طرح متاثر ہوا ہے۔ اس لئے آپ ماضی میں کسی بھی نوعیت کی انعامی سکیم سے فائدہ نہیں اُٹھا سکے۔ اب جبکہ 27 اگست 2003ء سے مشتری کوکب مال و دولت آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر بیت المال میں تیرہ ماہ کے لئے قیام پذیر ہے یہاں اس کی موجودگی سے آپ بعد از فروری فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ یاد رہے کہ مشتری کے گھر بدلنے سے بے اولاد اسد کے لوگ حصول اولاد کی کوششوں میں کامیاب ہونگے بہت سارے ایسے اسدی جوڑے جڑواں بچے بھی حاصل کریں گے۔

**سفر:** سالِ نو کی ابتداء سے آپ کے سفر کے گھر میں مریخ بحالت ترفع موجود ہے بالخصوص بیرون ملک سفر کر کے معاملات میں تیزی اور کامیابی کے اسباب پیدا کرے گا۔ سال کی پہلی سہ ماہی میں آپ کا حاکم زائچہ کے بیت السفر میں شرف یاب ہو کر آپ کی خواہشات کی تکمیل میں ممد و معاون ثابت ہوگا۔ البتہ سارا سال اندرون ملک چھوٹے سفر جاری رہیں گے۔ زیادہ وقت دوستوں کے ساتھ خوشگوار ماحول میں گزاریں گے۔ اسد کے حامل افراد کے لئے رواں سال بیرون ملک بالغرض ملازمت تعلیم و سیاحت کا بہترین موقع ہے۔

**معشیت، کیرئیر، روزگار:** جیسا کہ پہلے بتایا جا چکا ہے کہ گذشتہ سال جون سے زحل آپ کے بارھویں گھر میں قیام پذیر ہے۔ زحل اپنی فطرت کے مطابق قابض گھر سے زائچہ کے تیسرے اور دسویں گھر پر نظر رکھتا ہے ایسی صورت میں زحل آپ کے خانہ مال اور سفر کے گھر کو بہ نظر نحس دیکھ رہا ہے۔ اس طرح اسدی لوگ پورا سال مالی بحران اور حصول مال کی مشکلات سے دو چار رہیں گے۔ اسی عرصہ میں بعض اسد برج کے حامل افراد اپنی وراثتی جائداد بھی اونے پونے داموں فروخت کرنے پر مجبور ہونگے بیرون ملک میں مالی مفادات کو نقصان پہنچنے کا خدشہ بھی موجود ہے۔ گذشتہ برس کیتو کا شرف آپ کی خواہشات کو پورا کرتا رہا ہے۔ گذشتہ دو سالوں سے اسد کے لوگ اپنا طرز زندگی بلند اور بہتر کر چکے ہیں۔ اب اُس معیار کو قائم رکھنا آپ کے لئے ایک چیلنج بن گیا ہے۔ راھو کی اپنی شرف کے گھر سے آپ کے بیت العزت میں قیام براہ راست آپ کے کیرئیر کو متاثر کر رہا ہے۔ ماہ اپریل میں زھرہ کوکب آپ کے گیارھویں گھر میں حالت اوج میں بیٹھا ہوگا۔ جو کہ کسی حد تک آپ کو مالی بحران سے وقتی طور پر سہارا دے سکتا ہے۔ یاد رہے زحل کی ساڑھ ستی کا پہلا ڈھائی سالہ دَور مالی نقصان کراتا ہے۔

**منگنی۔ شادی:** سالِ نو اسد کے افراد کے لئے شادی منگنی رخصتی یا نسبت طے کرنے کا بہترین موقع ہے۔ البتہ خاندانی یا برادری کی طرف سے کئے گئے رشتے خوش اسلوبی سے انجام پذیر ہونگے۔ حسب خواہش رشتوں کے حصول میں یا شادی حسب منشاء کرنے میں ابھی مشکلات اور رکاوٹیں باقی ہیں۔

**خصوصی احکامات:** سالِ نو آپ کے لئے نت نئی تبدیلیوں اور وقتی مشکلات اور مسائل کا دَور ثابت ہوگا۔ اسد کے حامل لوگ اس بات سے کبھی بھی غافل نہ ہوں کہ زحل کا پہلا ڈھائی سالہ دَور آپ کے بدخواہ اور دشمنوں کو سحر جادو کی بھرپور ترغیب دے گا جس کے اثرات سے براہ راست آپ کی صحت ازدواجی زندگی اور شراکتی معاملات بری طرح متاثر ہو سکتے ہیں۔ کاروبار، دکان، فیکٹری، ملازمت وغیرہ میں بتدریج آپ تنزلی رکاوٹ اور مسائل محسوس کریں گے۔ البتہ زائچہ میں دیگر کواکب کی بہتر پوزیشنوں سے آپ دانشمندانہ فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

**صدقات:** ہر نوچندی اتوار بوقت طلوع آفتاب سوا کلو دال چنا صدقہ دیں۔

**ورد خاص:** " یَا مَالِکُ ، یَا مُبِیْنُ " (313 مرتبہ روزانہ ورد کریں)

## VIRGO

برج: سنبلہ

سیّارہ: عطارد

ستارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل سنبلہ پر اثرات!



| | |
|---|---|
| **رنگ:** پیلا، زرد گہرا | **حروف:** پ، ع |
| **پتھر:** فیروزہ، زمرد، زرقون | **دن:** بدھ — **عنصر:** خاکی |
| **موافق برج:** جدی، ثور | **عدد:** 5 (23 اگست تا 22 ستمبر) |
| **ناموافق:** اسد، قوس، جوزا | **بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، السر، کان کی تکلیف |

**اہم نکات:** سنبلہ کے حامل افراد کے لئے سالِ نو ایک بہت بڑی خوشخبری ثابت ہوگا۔ گذشتہ برس آپ لوگ نحس سیارگان کی شدت اور دباؤ کا شکار رہے ہیں بلکہ یہ کہنا درست ہوگا کہ گذشتہ تین سال سے آپ نے خانگی، سماجی، معاشی، معاشرتی مسائل کا اذیت ناک سامنا کیا ہے۔ گذشتہ سال 2003ء کی آخری سہ ماہی آپ کے لئے قدر سکون اور راحت کا باعث بنی ہے۔ لیکن جملہ حالات میں خاطر خواہ یا قابل ذکر تبدیلی رونما نہیں ہوئی۔ گرچہ سالِ نو کی ابتداء اہم ترین کواکب کی نحس حالتوں سے ہو رہی ہے

آپ کے زائچے کے طالع چوتھے اور گیارہویں گھر میں مشتری عطارد اور زحل بالترتیب رجعت پذیر ہیں۔ آپ کے طالع میں مشتری سعد اکبر کوکب تیرہ ماہ کے لئے قیام کرے گا جو ایک اچھا شگون ثابت ہوگا۔ مجموعی طور پر آپ آنے والے ڈھائی سال کے لئے سیارگان کی نحوستوں سے قطعی محفوظ ہو گئے ہیں۔

**صحت:** سال نو کی پہلی سہ ماہی آپ کی صحت کے لئے گراں ثابت ہوگی۔ البتہ بقیہ سال آپ کی صحت بہتر رہے گی لیکن کسی قریبی عزیز کی صحت کا معاملہ پریشان کن ہوگا بالخصوص سنبلہ کے حامی افراد کی والدہ کی بیماری پریشانی کا باعث ہو سکتی ہے۔ سنبلہ کے حامی وہ لوگ جو موروثی یا دیرینہ ذیابیطس کے مرض میں مبتلا ہیں اُنھیں اپنے معالج سے رابطہ رکھنا چاہیے۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال یورانس آپ کے زائچہ کے تعلقات عامہ کے گھر میں سات سال کی طویل مدت کے لئے آچکا ہے۔ دراصل یورانس عطارد کی اعلیٰ قوتوں کا مجموعہ تصور کیا جاتا ہے اور عطارد آپ کا حاکم کوکب ہے۔ یورانس کی موجودگی آپ کے سماجی تعلقات میں اضافہ کرے گی۔ بالخصوص اعلیٰ عہدے داروں اور معاشرے میں موجود سرمایہ دار اور سیاسی طبقہ میں آپ کے راہ و رسم میں اضافہ ہوگا۔ سوشل معاملات میں اعتماد بحال ہوگا۔

**شراکتی امور و ازدواجی معاملات:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں یہ بتایا گیا ہے کہ یورانس کی تبدیلی آپ کے لئے اچھا شگون ہے اسی طرح آپ کے بیت الذوج میں سعد اصغر زہرہ کوکب کا شرفیاب ہونا ایک خوشگوار دور ثابت ہوگا۔ جن سنبلہ کے مرد و زن کے مابین ماضی میں تنازعات اختلافات اور علیحدگی جیسے حادثات رونما ہو چکے ہیں۔ اُن کے مابین اتفاق و صلح کے امکانات روشن ہیں۔ پھر بھی ہر فریق کو اپنے طور پر صبر و تحمل کا مظاہرہ کرنے کی ضرورت ہے۔ ماضی میں زحل کوکب آپ کے دسویں گھر میں براجمان ہونے سے آپ کے پیشہ ورانہ شراکتی معاملات کو متاثر کرتا رہا ہے جسکی وجہ سے اکثر سنبلہ کے حامل افراد شراکت داری سے دست کش بھی ہو چکے ہیں۔ سال نو میں آپ شراکت داری کی اچھی تبدیلی کے خواہش مند ہو گئے۔

**اولاد۔ انعام۔ لاٹری:** جنوری، فروری، مارچ، نومبر، دسمبر ان مہینوں میں حالت رجعت پذیر ہوگا۔ حصول اولاد کے لئے رکاوٹیں اور مسائل بدستور قائم رہیں گے۔ البتہ سال کے باقی عرصہ میں حالات اولاد کی خواہش کے لئے سازگار رہیں گے۔ سنبلہ کے حامل خواتین کے زائچہ میں اولاد کا حاکم کوکب زحل بنتا ہے۔ جو کہ نحس ترین سیارہ ہے۔ امسال سعد اکبر کوکب مشتری آپ کے زائچہ میں طالع سے پانچویں گھر پہ نظر و نحس سارا سال دیکھے گا۔ اسی صورت میں حاملہ خواتین کو انتہائی نگہداشت اور احتیاط کی ضرورت ہے۔ یقیناً اُسی طرح سنبلہ کے لوگ سارا سال انعام بانڈ لاٹری کے لئے محتاط انداز اختیار کریں۔ چونکہ امکانات کم ہیں البتہ انفرادی زائچہ کی نظر سے کسی بہتر عرصہ کا انتخاب کیا جا سکتا ہے۔

**سفر:** آپ کے زائچہ کے بیت السفر میں راہو قابض بیٹھا ہے جو آپ کے بیرون ملک روابط اور تعلقات میں رخنہ پیدا کر رہا ہے۔ جس وجہ سے ماضی میں سنبلہ کے حامل افراد بیرون ممالک بالخصوص مغربی ممالک سے نادیدہ وجوہات کی بنا پر واپس آگئے تھے۔ رواں سال میں بھی بیرون ملک جانے کے اسباب اور مواقع کم کم نظر آتے ہیں۔ البتہ سنبلہ برج کے حامل میڈیکل ریپ اور سیلز ایجنٹس اندرون ملک سفر کرنے سے بہت زیادہ فائدہ حاصل کریں گے۔ بیرون ملک یعنی کہ خواہش مند لوگ شرف قمر کے اوقات میں ویزہ اپلائی کریں۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** گذشتہ ڈھائی سال سے زحل آپ کے بیت العزت یعنی زائچہ کے دسویں گھر میں قیام پذیر رہا ہے۔ جس کی نحس اثرات کی وجہ سے کاروبار دُکان کارخانہ غرضیکہ ہر قسم کے ذرائع روزگار متاثر ہوئے ہیں۔ ملازمتی پیشہ افراد ترقی سے محروم رہے ہیں اور ملازمتی معاملات میں مشکلات کا سامنا کرتے رہے ہیں۔ جون **2003**ء سے زحل آپ کے زائچہ کے گیارہویں برج سرطان میں آچکا ہے حصول روزگار ترقی خوشحالی میں حائل رکاوٹیں دُور ہو گئی ہیں۔ اب بتدریج آپ کی ترقی کے منازل طے کریں گے اور روزگار کو حسبِ منشا وسعت دے پائیں گے۔ سرکاری و غیر سرکاری ملازمین کے محکمانہ ترقی کے امکانات روشن ہیں۔ البتہ ماہ اپریل میں زہرہ مئی جون میں شمس اور عطارد آپ کے روزگار اور کیرئر کے معاملات کو نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ بتایا گیا عرصہ میں آپ کسی بھی کثیر رقم کی سرمایہ کاری سے اجتناب کریں۔ آپ کا حاکم عطارد ماہ جولائی اور اگست میں اپنے شرفاتی گھر یعنی آپ کے زائچہ کے طالع میں مشتری کے ہمراہ حرکت پذیر رہے گا اور اسی عرصہ میں عطارد و مشتری کا قران آپ کی ساکھ کو اعتماد اور استحکام بخشے گا۔ یہ عرصہ آپ کے لئے مثبت انقلابی تبدیلی پیدا کرے گا۔

**منگنی۔ شادی:** بیت الزوج میں یورانس کی موجودگی سنبلہ کے حامل خواتین و مرد جو غیر شادی شدہ ہیں رشتہ ازدواج میں منسلک ہو جائیں گے۔ بالخصوص سنبلہ کے وہ خواتین جن کے طے شدہ نسبت قبل ازیں ختم ہو چکی ہے اُن کے لئے یہ اچھا دور ثابت ہوگا۔ ماہ جون اور جولائی میں مریخ بارہویں گھر سے ساتویں پر نظر رکھتے ہوئے نحس اثرات مرتب کرے گا اور اس مخصوص عرصہ میں طے شدہ رشتے ختم ہونے کا امکان قوی ہے۔

**خصوصی احکامات:** گرچہ سال نو آپ کی خواہشوں اور اُمیدوں کا حقیقی روپ پیش کرے گا اور آپ ماضی کی تلخیوں مصائب اور مشکلات کو کسی حد تک بھول جائیں گے۔ زحل آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر میں بیٹھ کر آٹھویں سے نحس نظر قائم کر رہا ہے۔ یہاں پر نحس اصغر مریخ پہلے سے موجود ہے۔ ان دو کواکب کی نحس پوزیشن سے آپ کسی وہم شک یا گمراہی کا شکار ہو سکتے ہیں۔ **2004**ء میں کواکب کے شرفات آپ کو الگ خوشگوار ماحول مہیا کریں گے۔

**صدقات:** ہر نئے چاند کے پہلے بدھ دال ماش سوا کلو بوقت طلوع آفتاب صدقہ دیں۔

**ورد خاص:** " یَا غَنِیُّ ، یَامُعْطِیُ ، یَاحَمِیْدُ " (313 مرتبہ روزانہ ورد کریں)



**LIBRA**

**برج:** میزان

**سیّارہ:** زہرہ

سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ میزان پر اثرات!

**رنگ:** نیلا، زرد، دودھیا، نارنجی
**پتھر:** اوپل، ہیرا، زبرجد
**موافق برج:** دلو، جوزا
**ناموافق:** سرطان، حوت، سنبلہ، ثور

**حروف:** ر، ت، ط
**دن:** جمعہ **عنصر:** ہوا
**عدد:** 6 (23 ستمبر تا 22 اکتوبر)
**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سر درد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

**اہم نکات:** سال نو حامل میزان کے لیے ملے جلے اثرات کا حامل ہے۔ دو اہم ترین کواکب گزشتہ سال اپنا گھر بدل چکے ہیں۔ برج میزان کے حامل لوگوں کے زائچہ کے بارھویں گھر میں سعد اکبر کوکب مشتری گذشتہ سال 27 اگست سے آچکا ہے۔ آپ کا یہ روحانیت کا گھر ہے۔ مشتری کی موجودگی آپ کو روحانیت کی طرف مائل اور روحانی فیض کے حصول کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ گرچہ زائچہ کے تیسرے گھر میں عطارد حالت رجعت میں ہے۔ زہرہ آپ کے پانچویں گھر میں بیٹھا ہے اور مریخ آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر یعنی اپنے ہی گھر میں موجود ہے۔

گذشتہ سال ماہ جون کے پہلے عشرہ میں زحل آپ کے بیت العزت میں قابض ہے۔ یہاں اس کا طبعی قیام ڈھائی سال ہوگا۔ اسی گھر میں رجعت بھی اختیار کرے گا۔ کواکب کی ان تمام حالتوں کا ذکر کرنے کا مقصد یہ ہے کہ آپ کو سیارگان کے نحس اثرات کا سامنا کرنے کے لیے ذہنی طور پر تیار رہنا چاہیے۔

**صحت:** سال نو کی پہلی سہ ماہی آپ کی صحت کے لیے قدرے بہتر نہیں ہے۔ والد کی صحت کی طرف سے تشویش لاحق ہو سکتی ہے۔ البتہ بعد از 21 مارچ عمومی طور پر صحت بہتر رہے گی۔ البتہ سفر اور کام کی تھکان سے آپ اعصابی تناؤ کا شکار رہیں گے۔ میزان کے وہ لوگ جن کی بینائی پہلے سے کمزور ہے اُن کو اپنے معالج کی مزید ہدایات اور رہنمائی کی ضرورت پیش آئے گی۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال کی نسبت آپ کے سماجی تعلقات میں بھرپور اضافہ ہوگا۔ نئے روابط قائم ہونگے۔ فروری اور مارچ میں کسی دُور دراز کے دیرینہ دوست یا عزیز سے ملاقات ہوگی۔ خواتین میں آپ کی مقبولیت زیادہ ہو جائے گی۔ ڈاکٹر، حکیم، صراف، خواتین کی اشیاء ضرورت سے منسوب پیشے سے منسلک لوگ اس سال خاصی ترقی کریں گے۔

**شراکتی امور و ازدواجی معاملات:** حامل میزان کے لیے ازدواجی معاملات ایک نیا رنگ اختیار کریں گے۔ پہلی سہ ماہی میں گھریلو رنجش اور چپقلش کا سامنا ہوگا۔ بیت الزوج میں مریخ کی موجودگی زوجین کے درمیان اختلاف اور تنازع کا سبب ہے۔ البتہ بقیہ سال حالات اعتدال پر رہیں گے۔ بالکل اسی طرح میزان کے وہ لوگ جو ذاتی کاروبار یا شراکتی بزنس سے منسلک ہیں اُن کے لیے بھی سال کی پہلی سہ ماہی اور بالخصوص اگست کا مہینہ احتیاط برتنے کا اشارہ دیتا ہے۔ بتائے گئے عرصہ کے علاوہ میزان کے لوگ مشترکہ کاروبار یا شراکتی و وراثتی جائیداد کے معاملات میں محتاط رویہ اختیار کریں۔ رواں سال میں میزانی لوگ وراثتی جائیداد سے کچھ حاصل نہ کر سکیں گے۔

**اولاد۔ انعامی بانڈز۔ لاٹری:** بے اولاد میزانی لوگوں کے لیے بعد از فروری حصول اولاد کے مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ سال **2004**ء میں پیدا ہونے والے میزانی افراد کے بچے والدین کے لیے خوش بختی کا سبب بنیں گے۔ گذشتہ سال یورانس کی تبدیلی اُن میزانی خواتین کے لیے تشویش ناک ہو سکتی ہے جو **2004**ء کی پہلی سہ ماہی میں بچوں کو جنم دیں گی۔ انعامی بانڈ لاٹری اور ریس کے شائقین فروری اگست اور اکتوبر میں قسمت آزمائی کر سکتے ہیں۔ یہ عرصہ اُن کی خوش بختی کا دَور ثابت ہوگا۔ البتہ شراکت داری کے ساتھ یہ کام کیا جائے تو بہت مناسب ہوگا۔ سال نو میں شراکت داری سے منسوب سیارگان وقتاً فوقتاً اچھے نظرات قائم کرتے رہیں گے۔ جن کی بدولت میزانی افراد کو بہترین مواقع ملتے رہیں گے۔

**سفر:** گذشتہ کئی برسوں سے میزانی افراد کے اندرون و بیرون ملک سفر اختیار کرنے میں رکاوٹیں حائل رہی ہیں۔ البتہ 4 جون **2003**ء سے یہ رکاوٹیں ختم ہو چکی ہیں۔ بیرون ملک سفر کرنے کے خواہشمند لوگوں کے لیے ماہ ستمبر اکتوبر موزوں ترین ہے۔ ماہ جنوری کے وسط میں فوری طور پر اندرون ملک سفر اختیار کرنا پڑے گا۔ میزان کے وہ لوگ جنہوں نے بیرون ممالک بالخصوص مغربی ممالک کا ویزہ گذشتہ سال اپلائی کیا تھا اُن کو کامیابی نصیب ہوگی۔ میزانی خواتین کو طویل سفر اختیار کرنے سے اعصابی تناؤ کی شکایت ہو سکتی ہے احتیاطی تدابیر اختیار کرنا ضروری ہے۔

**معیشت کیریئر روزگار:** سال کی پہلی سہ ماہی میں معاشی اور کیریئر کے حوالے سے مشکلات اور تنگی سے قطعی پریشان نہ ہوں۔ بعد از وسط مارچ مشکلات دُور ہو جائیں گی۔ جن میزانی افراد کے روابط و مراسم بسلسلہ روزگار بیرون ممالک سے وابستہ تھے۔ گذشتہ کئی سالوں سے اِن میں التوا اور تعطل کی کیفیت رہی ہے اب حالات بہتر ہو جائیں گے۔ سابقہ روابط بحال ہونگے اور نئے رابطے پیدا ہونگے۔

امپورٹ ایکسپورٹ میں تیزی آئے گی۔ انٹرنیشنل ٹریڈنگ سے وابستہ لوگ مئی اور جون میں محتاط رویہ اختیار کریں بلا سوچے سمجھے کثیر رقم کی سرمایہ کاری اس عرصہ میں نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے۔ گرچہ گذشتہ سال سے نحس اکبر کوکب زحل آپ کے بیت العزت یعنی کیریئر کے دسویں گھر میں ڈھائی سال کے لیے آچکا ہے اور شروع سال سے رجعت اختیار کیے ہوئے ہے۔ ایسی صورت میں آپ کے کیریئر اور روزگار پر اس کا دباؤ بڑھتا جائے گا۔ زحل کی آپ کے دسویں گھر میں موجودگی اچھی علامت نہیں ہے۔ لیکن سارا سال کواکب کی سعد نظرات اور شرفات کی بدولت آپ اپنے روزگار کیریئر ملازمت غرضیکہ سسٹم میں موجود رہ سکیں گے۔ سال کی پہلی سہ ماہی اور ماہ اگست میں غیر متوقع طور پر تیزی سے روپیہ خرچ ہوگا اور مالی بحران بھی پیدا ہوسکتا ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کے لیے بھی یہ عرصہ پریشان کن ہوسکتا ہے۔ ضروری ہے کہ آپ اس بتائے گئے عرصہ کے لیے پلاننگ ابھی سے کرلیں۔

**منگنی۔ شادی:** شادی منگنی اور محبت کے لیے یہ سال بہت اہمیت رکھتا ہے۔ نت نئے لوگوں سے ملاقات ہوگی۔ جو آپ کی شخصیت پر گہرے اثرات مرتب کرے گی۔ وہ میزانی بچیاں یا خواتین جن کی تا حال شادی منگنی یا نسبت طے نہیں ہوئی۔ اُن کے لئے سال نو خوشگوار ترین ثابت ہوگا۔ رُکی ہوئی شادیاں بخیر انجام پذیر ہونگی۔ بعض میزانی لوگوں کی شادیاں انتہائی قلیل وقت میں ہوجانے کا امکان ہے۔ اس کے لیے ستمبر اکتوبر نومبر کے مہینے بہت زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔

**خصوصی امکانات:** انجمن کواکب میں تمام کواکب اپنی فطرت کے مطابق اپنا اپنا کردار ادا کرتے رہتے ہیں۔ آپ کا حاکم کوکب زہرہ اُنس اور محبت اور سعادت کی تاثیر کا حامل ہے۔ سال نو میں آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر سے سیر فلک کرتا ہوا بتدریج آپ کی صحت ازدواجی و شراکتی معاملات سفر کیریئر خواہشات روحانیت شخصیت مال عزیز اقرباء والدین علیٰ ھذا القیاس زندگی کے تمام امور کو اچھے اور برے اثرات سے سال کے 365 دن مکمل کرے گا۔ زحل کیریئر میں موجود رہ کر آپ کو مصائب اور مشکلات سے نبرد آزما ہونے کا حوصلہ بخشے گا۔ آپ زندگی کے معاملات میں ایک نئی روشنی اور چمک محسوس کریں گے۔ نئے تجربات اور انقلابی تبدیلیوں سے واسطہ پڑے گا۔ آپ اپنے، دوست احباب، عزیز اقرباء کو نئے زاویے سے پرکھیں گے۔

**صدقات:** ہر نئے چاند کے پہلے جمعہ کو سوا کلو چاول بوقت طلوع آفتاب صدقہ دیں

**ورد خاص:** " یَا رَحْمٰنُ ، یَا رَحِیْمُ ، یَا کَرِیْمُ " (313 مرتبہ ورد کریں)



## SCORPIO



برج: عقرب

سیارہ: مریخ

سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل عقرب پر اثرات!

**رنگ:** نیلا، سرخ، سیاہ

**پتھر:** پکھراج، عقیق، مرجان

**موافق برج:** سرطان، حوت

**ناموافق:** دلو، ثور، اسد

**حروف:** ن، ذ، ض، ظ

**دن:** منگل

**عنصر:** آبی

**عدد:** 9

(23 اکتوبر تا 21 نومبر)

**بیماریاں:** سر، حلق و ناک کی ہڈیاں، پیچش، نزلہ، معدہ

**اہم نکات:** عزم و ہمت جارحانہ قوتوں اور دلیرانہ اقدام کی حامل صفات کا کوکب مریخ آپ کا حاکم ہے۔ گرچہ مریخ کے نظام شمس میں پلوٹو بھی موجود ہے۔ برج عقرب کے حامل لوگوں میں اِن دو کواکب کی خوبیاں اور خامیاں بہرحال موجود ہوتی ہیں۔ سال نو میں عقربی لوگ گذشتہ سال کی نسبت زیادہ خوشحال پرامن پرسکون اور راحت محسوس کریں گے۔ آپ کا حاکم کوکب مریخ 2004ء میں شرف یاب نہیں ہوگا۔ البتہ 25,24 جون تا 31 جولائی آپ کے زائچہ کے دسویں گھر میں حالت اوج میں حرکت پذیر رہے گا۔

15 ستمبر کے بعد عطارد آپ کی خواہشات کے گھر میں شرف یاب ہوگا۔ سیارگان کے سعد نظرات اور شرفات جہاں اچھے اثرات مرتب کریں گے وہاں نحس اکبر زحل آپ کے زائچہ کے نویں گھر میں موجود ہے۔ اس کے نحس کردار کو بھی فراموش نہیں کیا جاسکتا۔

**صحت:** سال کی ابتدا سے آپ کی صحت کا گھر متاثر ہے البتہ یہاں پر آپ کے حاکم کوکب کی موجودگی قوت مدافعت میں اضافہ کرے گی۔ 10 فروری تا 5 مارچ یہاں پر زہرہ موجود رہے گا۔ جس سے آپ کا اعصابی نظام بُری طرح متاثر ہوسکتا ہے اور امراض شکم کی شکایت بھی رہے گی۔ اوسطاً آپ کو آپ کی صحت کے بارے میں سارا سال محتاط رہنا ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** 4 فروری تا 21 مارچ مریخ زائچہ کے ساتویں گھر میں قیام کرے گا یہاں سے آٹھویں گھر کو بہ نظر سعد دیکھے گا۔ سوشل تعلقات میں غیر متوقع روپیہ پیسہ کے فوائد دے گا۔ البتہ مشتری کے گیارہویں گھر میں موجودگی آپ کے سوشل اور عام و خاص لوگوں میں اچھی ساکھ اور بہتر تعلقات پیدا کرنے میں حالات سازگار بنا رہی ہے۔ بالخصوص سال رواں میں کسی محسن اور نیک انسان سے مراسم پیدا ہونگے۔

**شراکتی امور و ازدواجی معاملات:** 6 اپریل کو عطارد رجعت

اختیار کرے گا۔اس طرح رسل ورسائل اور دُور دراز کے تعلقات میں رخنہ پڑے گا۔ زہرہ 25 نومبر تا 16 دسمبر تک آپ کے طالع میں حرکت پذیر ہوگا۔فطرت کے مطابق آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر پر نظر رکھے گا۔شروع سال سے یہاں پر راہو موجود ہے۔ایسی صورت میں آپ کے سماجی تعلقات کسی گھناؤنے الزام یا کسی مقدمہ کے سبب کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ اسی عرصہ میں آپ کے لئے احتیاط بہت ضروری ہے۔ وہ عقربی لوگ جن کے دفاتر میں خواتین کام کرتی ہیں۔اُن کے لئے یہ عرصہ زیادہ خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔آپ کے ازدواجی گھر میں موجود راہو سارا سال رجعت اختیار نہیں کرے گا۔جس کی وجہ سے آپ کے خانگی بالخصوص زوجین کے باہمی تعلقات اعتدال پر رہیں گے اور گھریلو ماحول پرسکون رہے گا۔

**اورلاد۔ انعامی بانڈز۔ لاٹری:** آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر میں زہرہ 15 جنوری تا 7 فروری شرفیاب ہوگا۔ یہاں پر یورانس پہلے سے موجود ہے۔زہرہ اور یورانس کا قران 15 اور 16 جنوری کی درمیانی شب میں واقع ہوگا۔ انعامی بانڈز، لاٹری یا ریس کے شائقین عقربی افراد کواکب کی اس پوزیشن سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ بیرون ملک میں مقیم لاٹری کے شائقین عقربی لوگ سارا سال قسمت آزمائی کر سکتے ہیں۔ بالخصوص مارچ، جون اور ستمبر اس مقصد کے لیے زیادہ اہمیت کے حامل ہیں۔ خانہ اولاد میں یورانس کی موجودگی آپ کے لیے ایک اچھی علامت ہے۔یورنس یہاں پر 7 سال قیام کرے گا۔ بے اولاد عقربی لوگ اولاد کی نعمت سے مستفید ہونگے۔

**سفر:** گذشتہ سال جون سے زحل آپ کے بیت السفر میں آچکا ہے اور سال نو کی ابتدا سے رجعت اختیار کئے ہوئے ہے۔فطرت کے مطابق زائچہ کے تیسرے گھر پر نظر رکھے بیٹھا ہے۔ایسی صورت میں وہ عقربی لوگ جو پہلے سے بیرون ملک میں مقیم ہیں۔اُن کو کسی قریبی عزیز یا والدین کی خاطر اچانک سفر اختیار کرنا پڑے گا۔

وہ عقربی لوگ جو بیرون ممالک جانے کے خواہش مند ہیں اس سال بھی اُن کی یہ خواہش پوری نہیں ہو سکے گی۔کم یا طویل سفر اختیار کرنے سے مشکلات ،رکاوٹیں اور مسائل کا سامنا ہوگا۔کاروباری حضرات کو دوران سفر محتاط رہنا ہوگا بوجہ نحوست کواکب دوران سفر رقم یا اہم کاغذات کی گمشدگی کا واقعہ ہو سکتا ہے۔

**معیشت کیرئر روزگار:** گذشتہ سال مشتری آپ کے زائچہ کے دسویں گھر میں حرکت پذیر رہا ہے۔جس کی وجہ سے کاروباری ملازمتی و دیگر پیشہ ورانہ معاملات شدید دباؤ کا شکار رہے ہیں۔غیر ضروری اخراجات اور غیر متوقع روپیہ خرچ ہوتا رہا ہے۔لوگوں کے ساتھ کئے گئے روپے پیسے کے لین دین سارا سال التوا کا شکار رہے ہیں۔اب جبکہ مشتری آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر میں گذشتہ سال سے آچکا ہے، آپ کے روزگار میں وسعت ترقی اور بہتری کے امکانات واضح ہو گئے ہیں۔ ماہ جنوری تا اپریل ناجائز ذرائع سے روپیہ کمانے کا رجحان رہے گا۔

مارچ تا آخیر اگست پلوٹو آپ کے خانہ مال میں رجعت پزیر ہوگا۔اس عرصہ میں سرمایہ کاری کرتے وقت تمام عوامل پر غور کرلیں تاکہ آپ کسی بڑے نقصان سے محفوظ رہیں۔مریخ 24 جون کو آپ کے زائچہ کے دسویں گھر میں آجائے گا۔سوا ماہ کے قیام میں غیر متوقع طور پر روپیہ ملے گا۔ملازمت پیشہ افراد کو ترقی، بونس، انعامی رقم یا قرض کا حصول آسان ہوگا۔ملازمت پیشہ عقربی لوگ اپنی خواہش کے مطابق اپنے گھر تعمیر کر سکیں گے۔

**منگنی۔ شادی:** گزشتہ سال یورانس دلو سے حوت کی طرف سات سال کے لئے آچکا ہے۔رشتوں کے حصول میں معاونت کرے گا۔سال نو میں عقربی لوگوں کے خفیہ تعلقات، محبت یا مراسم کی طرف رجحان زیادہ رہے گا۔کورٹ میرجیز سال رواں میں نسبتاً زیادہ منظر عام پر آئیں گی۔عقربی خواتین کے رشتے حسب خواہش ہوں گے اور ازدواجی مستقبل اطمنان بخش ہوگا۔

**خصوصی امکانات:** کواکب کی صدائے بازگشت جہاں خوشخبری دے رہی ہے وہاں سیارگان کی نحس حرکات سکنات سے خبردار کرتی ہے۔سال نو آپ کے نظریات اور ماضی کے اصولوں کو بدلنے کا سال ثابت ہوگا۔آپ نئے تجربات، نئے افراد اور نئی چیزوں سے روشناس ہوں گے۔معیار زندگی بلند ہوگا۔صحت کا خاص خیال رکھیں۔طویل سفر اختیار کرنے سے پہلے صدقات کی ادائیگی سے کوتاہی نہ کریں۔

**صدقات:** ہر نئے چاند کے پہلے منگل بوقت طلوع آفتاب سوا کلو دال مسور بہتے پانی میں یا پرندوں کو ڈالیں۔

**ورد خاص:** " یَا نَاصِرُ یَا نَصِیرُ " (313 مرتبہ روزانہ ورد کریں)



**SAGITTARIUS**

برج: قوس

سیّارہ: مشتری

سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل قوس پر اثرات!

**رنگ:** سفید، سبز

**پتھر:** فیروزہ، پکھراج، حجر القمر

**موافق بُرج:** اسد، حمل

**ناموافق:** حوت، ثور، سرطان، عقرب

**حروف:** ف

**دن:** جمعرات — **عنصر:** آتشی

**عدد:** 3 — (22 نومبر تا 21 دسمبر)

**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

**اہم نکات:** آپ کا برج قوس حاکم کوکب محسن اعظم مشتری سال نو میں آپ کے زائچہ کے دسویں گھر میں ایک سال کے لیے قیام پذیر ہے۔ مشتری براہ راست آپ کے دوسرے اور چھٹے گھر پر نظر رکھے ہوئے ہے۔گرچہ دسویں گھر میں اس کی موجودگی آپ کے کیرئر روزگار عزت و وقار میں بھرپور اضافہ کرے گی لیکن خانہ مال

پر اس کی نظر نحس ہے۔ جس کی وجہ سے آپکی غلط منصوبہ بندی کے سبب مال روپیہ جائداد کا نقصان یقینی ہوگا۔ چھٹے گھر میں اس کا گرچہ کردار کچھ فعال نہیں ہوگا لیکن پھر بھی کوئی ملازم یا ملازمہ چوری یا دھوکہ دے سکتے ہیں۔ زحل آٹھویں میں رجعت اختیار کر چکا ہے۔ زوجہ کی طرف سے مالی نقصان کا اندیشہ بھی موجود ہے۔ مجموعی طور پر سال نو آپ کے لیے ایک معلم کا کردار ادا کرے گا اور آپ زندگی کے اسرار و رموز کو بخوبی جان لیں گے۔

**صحت:** پورا سال راہو آپ کے چھٹے گھر میں اور زحل آٹھویں میں موجود رہے گا۔ 13 مئی تا 25 مئی صحت کے حوالے سے انتہائی خطرناک اوقات ہیں۔ زحل میں آٹھویں کی موجودگی آپ کو امراض قلب ہائی بلڈ پریشر کے خوف کی طرف لے جا رہی ہے۔ خواتین کے لیے گائینی کے مسائل پیچیدگی اختیار کر سکتے ہیں۔

**سماجی تعلقات:** گزشتہ تین سالوں سے آپ کے سماجی تعلقات متاثر رہے ہیں۔ 2003ء ماہ جون سے سیارگان کی نحوست آپ کے سوشل تعلقات سے چھٹ گئی ہے۔ البتہ اس سال کی ابتدا میں عطارد آپ کے طالع میں رجعت میں ہے جس کی وجہ سے آپ کے معاشرتی و ہمسائیگی کے معاملات فوری طور پر پھل پھول نہ سکیں گے۔ ماہ جون جولائی میں آپکے سوشل تعلقات انتہائی عروج پر ہونگے بالخصوص سرمایہ دار اور سیاسی لوگوں سے میل جول بڑھے گا۔

**شراکتی امور و ازدواجی معاملات:** برج قوس کے حامل وہ لوگ جن کی شراکت داری اپنے عزیز اقارب سے جائداد کاروبار وغیرہ میں چل رہی ہے اُن کے لیے خاصی مشکلات پیدا ہونگیں۔ ماہ اپریل میں زہرہ اور مریخ آپ کے خانہ شراکت داری میں موجود ہوں گے۔ اس عرصہ میں وراثتی جائداد کے تنازعات سر اُٹھائیں گے اور کئی سالوں تک طوالت اختیار کریں گے۔ 24 اور 25 اپریل کے عرصہ میں مریخ اور پلوٹو مقابلہ کے درجات پر ہوں گے۔ آپ کی ازدواجی زندگی کسی بڑے بحران کا شکار ہو سکتی ہے۔ آپ کے طالع میں پلوٹو کی رجعت اور پانچویں گھر میں عطارد کی رجعت براہ راست آپ کے ازدواجی اور اولاد کے معاملات کو منتشر کرتی نظر آتی ہے۔ اس حادثہ سے بچنے کے لئے اپنے مزاج کو بدلیں اور ہمدردی اور رحم لی کا جذبہ پیدا کریں۔

**اولاد۔ انعامی بانڈز۔ لاٹری:** سال کی ابتدا میں مریخ آپ کے خانہ اولاد میں موجود ہے۔ گرچہ یہاں اُسکی موجودگی آپ کے لئے خوشی اور راحت کا باعث ہے اور اولاد کی طرف سے تعلیمی میدان میں اچھی خبریں ملیں گی۔ قوس کے لوگوں کے ہاں کثرت سے اولاد نرینہ متولد ہوگی۔ ماہ اگست اور ستمبر میں آپ کے خانہ اولاد کا حاکم مریخ زائچہ کے دسویں گھر سے پانچویں سے بہ نظر سعد ہوگا۔ آپ کے کسی بچے کا کیریئر روزگار تعلیم حسب خواہش ملے گا۔ قوس کا حاکم مشتری دولت اور سرمایہ کا حکمران کوکب ہے۔ لاٹری یا انعامی بانڈ کے ذریعے آپ کو وقتاً فوقتاً انعامی رقم سے نوازے گا۔ البتہ اُس کے لئے اگست اور ستمبر اور مارچ کا مہینہ بہت فائدہ مند ثابت ہوگا۔

**سفر:** دائرۃ البروج میں قوس نواں برج ہے اس کا تعلق سیر و سیاحت اور بیرون ملک طویل قیام سے ہے۔ سال نو میں آپ کا حاکم مشتری بیت العزت میں قیام پذیر رہے گا اور ماہ اپریل جولائی ستمبر بیرون ملک سیاحت تعلیم روزگار اور مستقل سکونت کے لئے بہترین مواقع ہیں۔ 20 مارچ کا نوروز آپ کو بیرون ملک سے کوئی خوشخبری دے گا۔ قوس کے لوگوں کے لیے 2004ء میں سکالرشپ اور اعلیٰ تعلیم کے مواقع ملیں گے۔ سارا سال آپ ڈومیسٹک چھوٹے بڑے سفر کرتے رہیں گے۔ اندرون ملک سفر کی نوعیت بغرض سیر و سیاحت ہی رہے گی اور آپ خوشگوار ماحول محسوس کرتے رہیں گے۔

**معیشت کیریئر روزگار:** شروع سال سے شمس خانہ مال میں حرکت پذیر ہے۔ جسکی وجہ سے روپے پیسے کے معاملات میں آپ عجلت کا مظاہرہ کریں گے۔ جسکی وجہ سے آپ کو مالی نقصان اُٹھانا پڑے گا۔ مشتری شروع سال سے آپ کے دسویں گھر میں موجود ہے۔ فطرت کے مطابق زائچہ کے دوسرے گھر کو بنظر نحس دیکھ رہا ہے۔ دوسری طرف زحل بھی آٹھویں سے پانچویں کو نحس نظر سے دیکھتا رہے گا۔ ان دونوں کیفیات کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ کہنا ضروری ہوگا کہ تیز رفتاری سے روپیہ کمانے کا خواب پورا نہیں ہوگا اور آپ تنزلی کی طرف چلے جائیں گے۔ گذشتہ سال راہو نے مشترکہ کاروباری منصوبوں کی راہ ہموار کردی تھی اب آپ کو تحمل مزاجی اور سنجیدگی سے شراکتی کاروبار یا روزگار میں کام کرنا ہوگا۔ آپ کے لیے ایک بات اہمیت رکھتی ہے کہ سارا سال شدید محنت کرنے کا نتیجہ صفر ہی رہے گا۔ کیونکہ 2004ء میں کواکب کی بدلتی ہوئی پوزیشنیں آپ کو عدم اطمینان اور عدم تحفظ کا شکار رکھیں گی۔ زحل آٹھویں میں بیٹھا زائچہ کے دسویں گھر کو بنظر نحس دیکھ رہا ہے۔ کاروباری اُونچ نیچ آپ کو کسی صدمہ سے دوچار کر سکتی ہے۔ اس عرصہ میں قرض کا لین دین یا جائداد کی خرید و فروخت آپ کے لئے بار آور ثابت نہ ہوگی۔

**منگنی۔ شادی:** حسب خواہش منگنی شادی کے لئے مارچ کا مہینہ بہت خوب ہے۔ 20 مارچ کو زائچہ کے پانچویں گھر میں شمس صفر درجہ پر ہوگا اور وسط مارچ میں کوکب شمس اسی جگہ پر شرفیاب ہوگا۔ شمس پانچویں گھر سے زائچہ کے ساتویں گھر کو بنظر نحس دیکھے گا۔ گرچہ حصول مقصد میں تنازعات اور بھرپور اختلافات کا سامنا ہوگا بالآخر کامیابی ہوگی۔

**خصوصی امکانات:** کیتو سارا سال آپ کے بارہویں گھر میں رہے گا جبکہ اس کے مقابل راہو چھٹے میں رہ کر آپ کی صحت کو متاثر کرے گا۔ دشمنوں کی خفیہ سازشیں بے نقاب ہونگی۔ والد یا والدہ کی وراثت اور وصیت کے معاہدات میں رد و بدل اور تبدیلی جیسے معاملات منظر عام پر آئیں گے۔ سال نو میں قوس کے لوگوں میں امراض قلب کی شرح بڑھے گی۔ قوس کی خواتین میں حج عمرہ اور زیارت کا رجحان

زیادہ رہے گا۔

**صدقات:** نوچندی جمعرات کو دال چنے کا حلوہ بچوں میں تقسیم کریں اور ہلدی بہتے پانی میں بوقت طلوع آفتاب ڈالیں۔

**ورد خاص:** " اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا یَافَتَّاحُ " (313 مرتبہ روزانہ ورد کریں)

**CAPRICORN**

برج: جدی

سیّارہ: زحل

سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل جدی پر اثرات!



**رنگ:** ــــ سفید سلیمانی، ہیرا، بلیک سٹار سٹون
**پتھر:** ــــ فیروزہ، پکھراج، حجرالقمر
**موافق بُرج:** ــــ ثور، سنبلہ
**ناموافق:** ــــ جوزا، اسد، قوس

**حروف:** ــــ ج، خ، گ
**دن:** ہفتہ **عنصر:** خاکی
**عدد:** 8 (22 دسمبر تا 19 جنوری)
**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، نظام ہضم

**اہم نکات:** شروع سال سے شمس آپ کے طالع میں حضیض کی کیفیت پر نحس بیٹھا ہے۔ سال نو کی ابتدا سے چڑچڑا پن اور بدمزاجی کی کیفیت غالب رہے گی۔ عزیز واقربا سے میل جول بڑھے گا۔ والدہ کی بیماری کی وجہ سے فکر مند رہیں گے۔ خاندان کے کسی مرد کی سازش اور گمراہ کن پراپیگنڈا کی بدولت آپ کا گھریلو ماحول تناؤ کا شکار ہوگا۔ بیٹی کی شادی میں رکاوٹ پیدا ہوسکتی ہے۔ زحل آپ کے زائچہ کے ساتویں میں رہ کر آپ کے طالع پر نظر رکھے گا۔ تمام لوگوں اور خاندان کے افراد میں آپ کی شخصیت کے منفی پہلو زیر بحث رہیں گے۔ اگرچہ آپ کا ستارہ دائرۃ البروج میں بیت العزت سے تعلق رکھتا ہے۔ لیکن آپ کے ساتھ المیہ یہ ہے کہ آپ کا حاکم زحل سُست رفتار اور نحس اکبر سیارہ ہے۔ جس کی وجہ سے آپ عملی زندگی میں حسب خواہش ترقی نہیں کر سکتے۔ سال نو کے اوائل میں حالت رجعت میں رہتے ہوئے آپ کے طالع میں موجود شمس کے ساتھ مقابلہ کی نظر بنائے گا۔ جو آپ کے گھریلو ماحول کے لئے خطرناک ہے۔

**صحت:** گذشتہ دو سالوں سے آپ کی صحت بہت متاثر رہی ہے 4 جون 2003ء سے آپ کی صحت کے معاملات بتدریج بہتری کی طرف جا رہے ہیں۔ سال نو میں ماہ فروری تک احتیاط ضروری ہے۔ آپ کی صحت کا حاکم باوجہ رجعت و نحس نظرات صحت کے مسائل پیدا کر سکتا ہے۔ عمر رسیدہ افراد بالخصوص جولائی اگست میں اپنے معالج سے باقاعدہ رابطہ رکھیں۔

**سماجی تعلقات:** سارا سال زحل آپ کے ساتویں گھر میں رہے گا اور نویں گھر میں مشتری کی موجودگی اس بات کی طرف واضح اشارہ ہے کہ رواں سال میں سوشل تعلقات تناؤ اور کشیدگی کا شکار رہیں گے۔ بالخصوص عمر رسیدہ افراد آپ کے لئے مسائل پیدا کریں گے۔ علاوہ ازیں بیرون ملک میں مقیم عزیز رشتے داروں سے کسی خاندانی یا ذاتی مسئلہ پر کشیدگی شدت اختیار کر سکتی ہے محتاط رویہ اختیار کریں۔

**شراکتی امور و ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال آپ کی شراکت داری کے معاملات بہتر رہے ہیں۔ البتہ گذشتہ سال کی آخری سہ ماہی سے پارٹنرشپ میں خلل واقع ہو رہا ہے۔ شراکتی خانہ میں زحل کی موجودگی آپ کو خبردار کرتی ہے کہ سال نو میں پہلے سے جاری پارٹنرشپ کو محتاط طریقہ سے لے کر چلیں نئی شراکت قائم کرنے کی کوشش نہ کریں۔ جدی کے لوگ گروپ آف کمپنیز کی شکل میں بھی کام کرنے سے اجتناب کریں۔ متنازعہ جائداد کے معاملات 2004ء میں حل نہیں ہونگے۔ شادی شدہ جدی کے لوگ اپنا زیادہ وقت گھر سے باہر گزارنے کی کوشش کریں گے۔ ازدواجی و خانگی ماحول میں ایک انجانا خوف اُن کے اردگرد رہے گا۔ 8 مئی تا 24 جون نحس اکبر اور نحس اصغر یعنی مریخ اور زحل آپ کے شراکتی اور ازدواجی زائچہ کے ساتویں گھر میں موجود ہونگے۔ زحل اور مشتری کا قران میاں بیوی کے درمیان اختلاف کو علیحدگی کی شکل میں بدل سکتا ہے۔

**اولاد۔ انعامی بانڈز۔ لاٹری:** جدی کے لوگ رواں مالی سال میں کسی بھی انعامی بانڈ لاٹری وغیرہ کی اُمید نہ رکھیں پانچویں گھر میں راہو کی موجودگی اچھی علامت نہیں ہے بالخصوص مئی کا مہینہ اس مقصد میں قسمت آزمائی کے لئے مایوس کن اور نقصان دہ ثابت ہوگا۔ زحل کے نحس نظرات لاٹری انعامی وغیرہ کے لئے کسی قیمتی چیز کو گروی رکھنے پر مجبور کرے گی۔ بیرون ملک میں مروج لاٹری سسٹم سے جدی کے لوگ ماہ اکتوبر دسمبر میں قسمت آزمائی کر سکتے ہیں بے اولاد برج جدی کے حامل جوڑے حصول اولاد کے لئے اس سال بھی بھرپور کوشش جاری رکھیں گے۔ اُن کے لئے اس مقصد میں کامیابی کا بہترین وقت فروری مارچ اور دسمبر ہوگا۔ انشاء اللہ دُعائیں قبول ہونگیں۔

**سفر:** نئے سال کی ابتدا سے مشتری آپ کے زائچہ کے نویں گھر میں بحالت رجعت بیٹھا ہے۔ بیرون ملک جانے کے خواہشمند لوگوں کو ناجائز ذرائع اپنانے کی ترغیب دے گا۔ بصورت دیگر امیگریشن کے معاملات میں پیچیدگیاں پیدا ہونگیں۔ مئی جون میں کسی عزیز کے تعاون سے باہر جانے کا موقع ملے گا۔ جدی کی خواتین کے اہم کاغذات کی گمشدگی بھی ہو سکتی ہے۔ بیرون ملک میں قید جدی کے لوگ سال کے وسط تک رہائی پا سکیں گے۔ اندرون ملک سفر اکثر بد حاصل اور بے مقصد ہونگے۔ مارکیٹنگ کے شعبہ سے تعلق رکھنے والے لوگوں کو اندرون ملک خاصی دقتیں پیش آ سکتی ہیں۔

**معیشت کیریئر روزگار:** دائرۃ البروج میں جدی آپ کے کیریئر بیت العزت سے منسوب دسواں برج ہے رواں سال میں آپ کے کاروبار اور روزگار کی نوعیت کی مشکلات ختم ہو جائیں گی۔ سال کی پہلی سہ ماہی میں زہرہ اور مشتری کا شرف روزگار میں ترقی عزت اور تکریم میں اضافہ کا سبب بنے گا۔ ستمبر کے آواخر میں سوا ماہ کے لئے مریخ آپ کے بیت العزت میں آجانے سے روزگار اور کیریئر کے معاملات میں تفکرات پیدا ہونگے۔ کچھ حاسد لوگ آپ کو نقصان پہنچانے کے لئے درپے ہونگے۔ ماہ نومبر میں شمس اور زحل کی تثلیث آپ کی کسی دیرینہ خواہش کو پورا کرنے میں مددگار ثابت ہوگی۔ ماہ فروری اور جنوری میں مریخ اور مشتری کی تثلیث غیر متوقع طور پر روپیہ ملنے کا سبب بنے گی۔ جس سے آپ کا روزگار بہت مضبوط ہوگا۔ بسلسلہ روزگار ماضی میں بنائے گئے منصوبے کامیاب ہوتے نظر آئیں گے۔ ستمبر کے آخری عشرہ میں سعد اکبر کوکب مشتری آپ کے بیت العزت میں آجائے گا۔ یہ مشتری کے اوج کا گھر ہے۔ اسی عرصہ میں مریخ اور مشتری قِران کریں گے۔ آپ کسی بہت بڑے روزگار کے منصوبہ میں کامیابی حاصل کریں گے۔ یا عدالت کی طرف سے کوئی فیصلہ آپ کے حق میں ہونے سے آپ کی تقدیر بدل جائے گی۔ مجموعی طور پر جدی کے لوگوں کے لئے ترقی اور کڑی آزمائش کا سال ثابت ہوگا۔

**منگنی ۔ شادی:** فروری مارچ میں مریخ راہو کے ہمراہ ثور میں مقیم ہوگا۔ طے شدہ رشتے اختلافات کی نظر ہو جائیں گے۔ مارچ کے آواخر میں جدی خواتین کو جبری شادیوں پر مجبور کیا جائے گا۔ البتہ ماہ اپریل میں قمر کے شرف کے سبب حسب منشاء شادی اور موزوں رشتے تلاش کرنے کے بہترین مواقع ہونگے۔ بقیہ سال مشتری کی سعد نظرات آپ کو خوشگوار ماحول فراہم کرتی رہے گی۔

**خصوصی احکامات:** سال کے شروع میں عطارد اور زحل کا مقابلہ جائداد اور اِملاک کو تباہ کرنے کا اشارہ دیتا ہے۔ زحل اور مشتری کی رجعت آپ کی ازدواجی زندگی میں تقرار اور بحث کو جنم دیگی۔ ماہ اپریل میں مریخ اور عطارد کا قِران کسی شخص کی مداخلت سے آپ کی خانگی زندگی میں اِنتشار اور پھوٹ کا سبب ہوگا۔ اِسی عرصہ میں پلوٹو کی رجعت کسی خفیہ دشمنی پر آمادہ نظر آتی ہے۔ مئی میں زہرہ پلوٹو کے ساتھ مقابلہ کی نظر قائم کرے گا۔ جس سے آپ کی صحت پر بہت برا اثر پڑے گا۔

**صدقات:** نئے چاند کے پہلے ہفتہ ثابت مونگ سوا کلو بوقت طلوع آفتاب صدقہ دیں

**ورد خاص:** " یَا ذَوالجَلَالِ وَ الاِکْرَام "(313 مرتبہ روزانہ وِرد کریں)





**AQUARIUS**

بروج : دلو

سیّارہ: یورینس

سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ دلو پر اثرات!

**رنگ:** ــــــ خاکی، بھورا، نیلا
**پتھر:** ــــــ نیلم، حدید، عقیق سیاہ
**موافق برج:** ــــــ جوزا، میزان
**ناموافق:** ــــــ سرطان، ثور، سنبلہ، جدی

**حروف:** ــــــ س، ش، ص، ث
**دن:** ہفتہ **عنصر:** ہوا
**عدد:** 8 (20 جنوری تا 18 فروری)
**بیماریاں:** آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ

**اہم نکات:** آپ کا حاکم یورانس سات سال کے بعد آپ کے خانہ مال میں آئندہ سات سال کے لئے قیام پذیر ہے۔ اس کی موجودگی حصول زر کے معاملات آسان کردے گی۔ جبکہ گذشتہ برس زحل آپ کے پانچویں گھر کو چھوڑ چکا ہے۔ 27 اگست 2003ء کو مشتری آپ کے مشترکہ کاروبار کے خانہ سے نکل کر 13 ماہ کے لئے آٹھویں گھر میں جا بیٹھا ہے۔ اگرچہ سال کی ابتداء اہم ترین سیارگان کی رجعت سے ہو رہی ہے پھر بھی سال نو میں کواکب کی روزمرہ پوزیشنیں آپ کو عملی میدان میں کام کرنے کا موقع فراہم کرتی رہیں گی۔ اپریل تا اگست کسی خواہش کی شدت پر قابو رکھیں اور بڑوں کی مشاورت سے کام کریں۔ پہلی سہ ماہی میں عزیز اقرباء کی آمدورفت زیادہ رہے گی۔ شمس کی بارھویں میں موجودگی سے کسی طاقت ور فرد سے تنازعہ اور اختلاف کا امکان موجود ہے۔ خاندان کیا کوئی بزرگ سال کے وسط تک عارضہ قلب یا فالج کا شکار ہو سکتا ہے۔

**صحت:** 4 جون 2003ء سے نحس اکبر زحل آپ کے چھٹے گھر میں ڈھائی سال کے لئے قابض رہے گا۔ شروع سال سے رجعت میں ہے۔ یہ آپ کی صحت پر بُرے اثرات مرتب کرے گا۔ ماہ مئی میں زحل اور مریخ کا قِران کسی حادثے یا سرجری کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ زحل کی چھٹے گھر میں موجودگی کسی عمر رسیدہ دشمن کی طرف سے سحر کرانے کا قوی اشارہ ہے۔ ان تمام عوامل کے پیشِ نظر پورا سال آپ کو صحت کے حوالے سے محتاط رہنا ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ برس آپ کے سماجی تعلقات صرف عزیز اقرباء تک ہی محدود رہے ہیں۔ سال نو کی ابتداء سے اب آپ کا حلقہ احباب وسیع ہوگا۔ نئے لوگوں سے ملاقات خوشگوار ثابت ہوگی۔ البتہ ماہ جون جولائی میں مریخ حالت اوج میں ہوگا۔ آپ کے سماجی مراسم میں اعتماد اور وسعت کو فروغ دے گا۔ جولائی کے آخری عشرہ میں مریخ اور نیپچون کا مقابلہ کسی اچھے دوست کے ساتھ ناراضگی پیدا کرنے

کا سبب بن سکتا ہے۔

**شراکتی امور و ازدواجی معاملات:** ماہ اپریل تک آپ کے شراکتی معاملات گذشتہ سال 2003 کی طرح جوں کے توں رہیں گے۔ البتہ 2004 کے وسط سے مشترکہ کاروبار میں استحکام اور پائیداری پیدا ہوگی۔ ماہ جون میں شراکتی کاروبار شروع کرنے والے افراد یا کمپنیوں کو بہت مالی فائدہ ملے گا اور اس شروع کئے گئے کام کو استحکام بھی نصیب ہوگا۔ بعض دلو کے حامل لوگ اپنے شراکتی کاروبار کو بیرون ممالک تک وسعت دینے میں کامیاب ہونگے۔ جیسا کہ پہلے بتا چکا ہوں کہ یورانس آپ کے دوسرے گھر میں موجود ہے روپے پیسہ کے حصول میں آسانی پیدا کر رہا ہے۔ خانگی و ازدواجی امور میں غیر متوقع مثبت تبدیلیاں پیدا ہونگیں۔ البتہ مارچ میں خاندان کے کسی فرد کی طرف سے عائد کردہ تہمت یا الزام آپ کی ازدواجی زندگی میں تلخی پیدا کرسکتا ہے۔ اردگرد کے ماحول اور لوگوں پر کڑی نظر رکھیں۔

**اولاد۔ انعامی بانڈز۔ لاٹری:** ماہ اپریل 2004ء تک آپ کسی بھی انعامی سکیم میں حصہ لینے سے گریز کریں۔ ماہ مئی میں زہرہ حالت رجعت میں زائچہ کے پانچویں گھر میں براجمان ہے۔ نا سمجھی میں کسی بھی انعامی سکیم میں روپیہ لگانے سے نقصان ہوگا۔ البتہ جولائی کے آخری عشرہ میں قسمت آزمائی کی جاسکتی ہے۔ زہرہ آپ کے اوج کے گھر میں ہے اور انعامی بانڈ لاٹری وغیرہ میں انعام لگنے کا امکان موجود ہے۔ گذشتہ کئی سالوں سے حامل برج دلو کے جوڑے حصول اولاد کے لئے سرتوڑ کوشش کرتے رہے ہیں جس میں کامیابی حاصل نہ کرسکے۔ سال نو اُن کے لئے اولاد کی خوشخبری سناتا ہے۔ اِس کے لئے جون جولائی اگست کا مہینہ بہت خوب ہے۔ اس عرصہ میں خواتین کے عمومی و خصوصی گائنی کے مسائل حل ہونگے اور اُن کی دُعائیں قبول ہونگی۔

**سفر:** دلو کے حامل لوگوں کے لئے اس سال سفر کرنے کے لئے بہترین عرصہ ماہ اگست کے بعد ہوگا۔ ماہ ستمبر میں کواکب کی پوزیشنیں آپ کے لئے بیرون ملک تعلیم سفر روزگار کے راستے ہموار کرے گی۔ البتہ اکتوبر کے آخری عشرہ میں تین اہم کواکب شمس، مشتری، مریخ آپ کے بیت السفر میں اجتماع کی شکل میں بیٹھے ہیں۔ جو آپ کی شدید ذہنی دباؤ کا شکار کریں گے۔ اس عرصہ میں قطعی طور پر بیرون ملک سفر کی کوشش ترک کردیں۔ ماہ نومبر دسمبر مشتری اپنے اوج کے گھر میں ہمراہ زہرہ موجود ہے۔ زہرہ یہاں پر طاقتور ہے۔ مشتری اور زہرہ کا قران دلو کے اُن افراد کے لیے خوش نصیبی کا باعث بنے گا جو اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لئے بیرون ملک جانے کی کوشش کررہے ہیں۔ ڈومیسٹک سفر بعد اگست بہتر رہیں گے۔ سال کی آخری سہ ماہی اندرون ملک سفر میں کامیابی دلائے گی۔

**معیشت کیریئر روزگار:** نیا سال آپ کے لئے معیشت کی ترقی اور استحکام کا سال ہوگا۔ جیسا کہ گذشتہ سطور میں یہ بتایا جاچکا ہے کہ آپ کا حاکم کوکب یورانس گذشتہ سال سے آپ کے بیت المال میں سات سال کے لیے آچکا ہے۔ گرچہ حصول زر میں آپ کو خاصی تگ و دو اور محنت کرنا ہوگی۔ سال کے شروع میں ماہ جنوری فروری سے آپ کے خانہ مال میں یورانس ہمراہ زہرہ قران کرے گا۔ جس کی بدولت کیریئر، دولت اور روزگار کی ترقی کے لئے رجحانات پیدا ہونگے۔ جون اور جولائی میں مریخ شراکت داری کے گھر میں حالت اوج میں آپ کے دسویں گھر سے سعد نظر قائم کرے گا۔ شراکتی روزگار سے وابستہ لوگوں کو انفرادی و اجتماعی طور پر بے شمار فوائد حاصل ہونگے۔ وسط اکتوبر میں عطارد آپ کے بیت العزت میں اوج یافتہ ہوگا۔ کیریئر کو فائدہ پہنچے گا۔ ماہ جون تا اکتوبر ملازمت پیشہ افراد کو ترقی ملے گی۔ حسب منشاء تبادلہ اور سروس ٹربیونل میں اُن کے خلاف چلنے والے محکمانہ مقدمات کے فیصلے دلو کے حامل لوگوں کے حق میں ہونے کے امکانات روشن ہیں۔

**منگنی۔ شادی:** ماہ اپریل میں شادی منگنی کا حاکم کوکب عطارد رجعت اختیار کئے ہوئے ہے۔ اِس عرصہ میں ایسے امور التوا کا شکار رہیں گے۔ البتہ 20 جولائی کے بعد زہرہ زائچہ کے پانچویں اور مریخ کے ساتویں میں اوج یافتہ ہونگے۔ اِسی عرصہ میں مریخ اور زہرہ کے مابین تسدیس کی نظر قائم ہوگی۔ جس سے ماضی کے دیرینہ متنازعہ رشتے بخیر انجام پذیر ہوں گے۔ بالخصوص دلو کے خواتین و مرد کو بہت عجلت میں شادی کی رسومات ادا کرنا ہونگی۔

**خصوصی احکامات:** سال کے شروع سے شمس آپ کے طالع میں موجود ہے جو آپ کی طبیعت میں اُلجھن پیدا کر رہا ہے۔ زحل آپ کے چھٹے گھر میں صحت کے مسائل اور سحر جادو کے اشارے دے رہا ہے۔ ابتدائی عرصہ میں زحل کی رجعت آپ کو آپ کی بیماری کی تشخیص نہ ہونے کی وجہ سے پریشان کرے گی۔ ماہ اپریل میں عزیز اقرباء سے غلط فہمی کی بنیاد پر تنازعات پیدا ہوں گے۔ سال نو آپ کو نئے تجربات اور صبر آزما واقعات سے روشناس کرائے گا۔ یہ سال آپ کے لئے مستقبل کی کسوٹی ثابت ہوگا۔

**صدقات:** ہر نئے چاند کی پہلی جمعرات دال چنا سوا کلو بوقت طلوع آفتاب صدقہ دیں۔

**ورد خاص:** " نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتْحٌ قَرِیْبٌ یَا صَمَدُ " (313 مرتبہ روزانہ ورد کریں)

